دارقطنی نے اور نقل کی شافعی نے عروہ سے مرسل (وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدِنِ الْخُدْرِیِّ قَالَ بَیْنَا نَحْنُ نَسِیْرُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِالْعَرْجِ اِذْ عَرَضَ شَاعِرٌ یُنْشِدُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ خُذُوا الشَّیْطٰنَ اَوْ اَمْسِکُوا الشَّیْطٰنَ لَاَنْ یَّمْتَلِیَٔ جَوْفُ رَجُلٍ قَیْحًا خَیْرٌ لَّہٗ مِنْ اَنْ یَّمْتَلِیَٔ شِعْرًا رَوَاہُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہے ابی سعید خدری سے کہ کہا جس وقت چلتے تھے ہم ساتھ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے عرج مین کہ نام ہے ایک بستی کا مکہ کی راہ مین ناگہان روبرو آیا ایک شاعر کہ شعر پڑھتا تھا پس فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ پکڑو اس شیطان کو یا فرمایا نہ جانے دو اس شیطان کو البتہ بھرنا پیٹ مرد کا پیپ سے بہتر ہے اسکے لیے بھرنے سے ساتھ شعر کے نقل کی یہ مسلم نے ف یعنی جو کہ دیکھا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکو کہ شعر پڑھتا ہے وہ بیباک اپنے محال چلا جاتا ہے اور التفات مسلمانون کی طرف نہیں کرتا جانا کہ نہایت شائق ہے شعر کا اور یہ ہے ... شعر انکے باطن ... اور یہ ... پس اسکو شیطان کہا کہ دور ہے قرب و رحمت الٰہی سے اور مذمت کی شعر کی کہ ساتھ اسکے مغرور و مبتلا تھا ہ ح (وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَلْغِنَاءُ یُنْبِتُ النِّفَاقَ فِی الْقَلْبِ کَمَا یُنْبِتُ الْمَاءُ الزَّرْعَ رَوَاہُ الْبَیْہَقِیُّ فِیْ شُعَبِ الْاِیْمَانِ) اور روایت ہے جابر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ راگ پیدا کرتا ہے نفاق کو دل مین جیسا کہ جماتا ہے پانی کھیتی کو نقل کی یہ بیہقی نے شعب الایمان مین ف یعنے راگ ہے سبب نفاق کا اور بیچ روایت دیلمی کے انس سے یہ الفاظ آئے ہین کہ ان الغناء واللھو ینبتان النفاق کما ینبت الماء العشب والذی نفس محمد بیدہ ان القرآن والذکر لینبتان الایمان فی القلب کما ینبت الماء العشب اور کہا نووی نے کتاب روضہ مین کہ گانا ساتھ نرمی آواز کے مکروہ ہے اور سننا بھی اسکا مکروہ ہے اور اگر ہو سننا اسکا اجنبی عورت سے تو بھی بہت مکروہ اور گانا ساتھ ساز کے شعار شراب پینے والونکا ہے مانند عود اور طنبور اور رباب اور باجون کے حرام ہے ایسا گانا بھی اور سننا بھی ہ ح ع (وَعَنْ نَافِعٍ قَالَ کُنْتُ مَعَ ابْنِ عُمَرَ فِیْ طَرِیْقٍ فَسَمِعَ مِزْمَارًا فَوَضَعَ اِصْبَعَیْہِ فِیْ اُذُنَیْہِ وَنَاءَ عَنِ الطَّرِیْقِ اِلَی الْجَانِبِ الْاٰخَرِ ثُمَّ قَالَ لِیْ بَعْدَ اَنْ بَعُدَ یَا نَافِعُ ہَلْ تَسْمَعُ شَیْئًا قُلْتُ لَا فَرَفَعَ اِصْبَعَیْہِ مِنْ اُذُنَیْہِ قَالَ کُنْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَسَمِعَ صَوْتَ یَرَاعٍ فَصَنَعَ مِثْلَ مَا صَنَعْتُ قَالَ نَافِعٌ وَکُنْتُ اِذْ ذَاکَ صَغِیْرًا رَوَاہُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاوٗدَ) اور روایت ہے نافع سے کہ کہا تھا مین ساتھ ابن عمر کے بیچ راہ کے پس سنی آواز نے کی پس رکھین دونون انگلیان اپنی کانون مین اور دور ہوے راہ سے دوسری طرف یعنے بقصد احتراز اور اجتناب کے پھر کہا واسطے میرے پیچھے اسکے کہ دور ہوے اے نافع کیا سنتا ہے تو کچھ یعنے اس آواز سے کہا مین نے نہین پس اٹھالین انگلیان اپنی دونون کانون اپنون سے کہا ابن عمر نے تھا مین ساتھ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پس سنی آواز نے کی پس کیا حضرت نے مانند اس چیز کے کہ کیا مین نے کہا نافع نے اور تھا مین اسوقت لڑکا چھوٹا نقل کی یہ احمد اور ابو داود نے ف یعنے اس سبب سے مجکو منع نہ کیا سننے اسکے سے کہ مین چھوٹا تھا تکلیف شرعی مجھپر نہتی تا کوئی نہ کہے کہ کراہیت تنزیہی تھی نہ تحریمی اور اجتناب ابن عمر کا بسبب کمال تقوے اور ورع کے تھا والا نافع کو بھی اس سے منع کرتے اور کلام درباب غنا کے طویل ہے حاصل اسکا یہ ہے کہ محدثین کہتے ہین کہ کوئی حدیث تحریم غنا مین صحیح نہیں ہوئی اور مشائخ کہتے ہین کہ جو کچھ کہ مقام نہی مین واقع ہوا ہے مراد یہ ہے کہ اسکے ساتھ باجا ہوا اور فقہا اس باب مین تشدید بلیغ رکھتے ہین اور فتاوی قاضی خان مین لکھا ہے کہ سننا آواز لہو کا یعنے باجون کا حرام اور گناہ ہے بموجب فرمانے آنحضرت کے استماع الملاہی معصیۃ والجلوس علیہا فسق والتلذذ بہا من الکفر اور اگر سنے اچانک پس نہین گناہ ہے اسپر اور واجب ہے اسپر یہ کہ بہت کوشش کرے اس مین کہ نہ سنے اسلیے کہ منقول ہے آنحضرت سے کہ انگلیان کان مین رکھ لین ہ ح ع باب حفظ اللسان والغیبۃ والشتم باب ہے بیچ بیان محافظت زبان کے یعنے اس کلام سے کہ نہ کہنا چاہیے خصوصاً غیبت اور برا کہنا اسکا کہ سچا ہے اسکی غیبت کرنی اور برا کہنا الفصل الاول فصل پہلی (عَنْ سَہْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ یَّضْمَنْ لِیْ مَا بَیْنَ لَحْیَیْہِ وَمَا بَیْنَ رِجْلَیْہِ اَضْمَنْ لَہُ الْجَنَّۃَ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ) روایت ہے سہل بن سعد سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ ضامن ہو واسطے میرے اور عہد کرے اور لازم پکڑے اپنے پر محافظت اس چیز کی کہ درمیان دونون کلون اسکے کے ہے یعنے زبان اور دانت کہ زبان کو بچاوے کلام بیفائدہ اور برے سے اور دانتون کو کھانے اور پینے حرام کے سے اور لازم پکڑے محافظت اس چیز کی کہ درمیان دونون پانون اسکے کے ہے یعنے ستر کو محفوظ رکھے زنا سے ضامن ہون مین واسطے اسکے بہشت کا نقل کی یہ بخاری نے ف یعنے وہ اول داخل ہوگا بہشت کے درجات عالی مین اور یہ ضمانت حقیقت مین پروردگار کیطرف سے ہے جیسا کہ اپنے فضل سے ضامن رزق بندون کا ہوا ہے ویسے ہی وعدہ قوی جزاے اعمال کا بھی کیا ہے اور آنحضرت نائب اسکے ہین ؛ ع ح (وَعَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْعَبْدَ لَیَتَکَلَّمُ بِالْکَلِمَۃِ مِنْ رِضْوَانِ اللّٰہِ لَا یُلْقِیْ لَہَا بَالًا یَرْفَعُ اللّٰہُ بِہَا دَرَجَاتٍ وَاِنَّ الْعَبْدَ لَیَتَکَلَّمُ بِالْکَلِمَۃِ مِنْ سَخَطِ اللّٰہِ لَا یُلْقِیْ لَہَا بَالًا یَہْوِیْ بِہَا فِیْ جَہَنَّمَ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَہُمَا یَہْوِیْ بِہَا فِی النَّارِ اَبْعَدَ مَا بَیْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ) اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے تحقیق بندہ البتہ بولتا ہے ساتھ

ایک بات کہ اسمین رضامندی حق کی ہو نہین جانتا اُس بات کی شان بلند کرتا ہو اللہ بسبب اُسکے بڑے درجے یعنے بندہ نہین جانتا ہو قدر اُسکی اور گمان کرتا ہو اُسکو سہل وکم اعتبار
حالانکہ وہ اللہ کے نزدیک بڑے رتبے کی ہوتی ہو اور تحقیق بندہ البتہ بولتا ہو ساتھ ایک بات کے کہ اسمین ناخوشی اللہ کی ہوتی ہو مضائقہ نہین جانتا اُسکے کہنے مین اور سہل جانتا ہی
اُسکو گرتا ہو بسبب اُسکے دوزخ مین نقل کی یہ بخاری نے اور بیچ ایک روایت بخاری اور مسلم کے یہ الفاظ آئے ہین کہ گرتا ہو بندہ بسبب اُس بات کے آگ دوزخ مین گرنا دور کہ مسافت درمیان
مبدا اور منتہی کے دور تر ہو اُس مسافت سے کہ درمیان مشرق اور مغرب کے ہو ف یعنے زبان کو نگاہ رکھنا چاہیے اور اُسکے فعل کو آسان نہ جاننا چاہیے ایک بات کہ بندہ کی زبان سے
نکلتی ہو اگرچہ آدمی اُسکو آسان وسہل جانے اگر وہ بات حق ہو تو سبب بلندی درجات کی بہشت مین ہوتی ہو اور اگر بُری ہو تو موجب گرنے کی درکات دوزخ مین ہوتی ہو ع (وَعَنْ
عَبْدِاللّٰہِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ سِبَابُ الْمُسْلِمِ فُسُوْقٌ وَقِتَالُہٗ کُفْرٌ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ) اور روایت ہو عبداللہ بن مسعود سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے
بُرا کہنا مسلمان کا فسق ہو اور مار ڈالنا اُسکا کفر ہو نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف یہ تغلیظ و تشدید ہو بیچ نہی کے مار ڈالنے مسلمانون کے سے اور مقصود نفی اسلام کامل کی ہو جیسے کہ حدیث
المسلم من سلم المسلمون الخ دلالت اُسپر رکھتی ہو یا مراد مار ڈالنا ہو بسبب اسلام کے کہ حلال و مباح جانے بسبب اُسکے قتل اُسکا اور یہ بیشک ہو کہ قتل مسلمان کا بسبب اسلام اُسکے کے اور
حلال و مباح جاننے کے کفر ہو ع (وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَیُّمَا رَجُلٍ قَالَ لِاَخِیْہِ کَافِرٌ فَقَدْ بَاءَ بِہَا اَحَدُہُمَا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ) اور روایت ہو ابن عمرؓ سے کہ کہا
فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص کہے اپنے بھائی مسلمان کو کافر پس تحقیق پھرتا ہو ساتھ اس کلمہ کفر کے ایک اُن دونون کا نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف یعنے کہنے والا اس
کلمہ کا یا وہ کہ جسکے حق مین کہا ہو اسلیے کہ اگر سچ کہا تو وہ شخص کافر ہو اور اگر جھوٹ کہا اور وہ کافر نہ تھا تو یہ کہنے والا کافر ہوتا ہو اسلیے کہ جب مومن کو کافر کہا تو ایمان کو کفر جانا اور دین
اسلام کو باطل اعتقاد کیا اور کہا نووی نے کہ یہ حدیث اُن حدیثون مین سے ہو کہ گنا ہو انکو بعضے علما نے مشکلات سے بجہت اسکے کہ ظاہر اسکا مراد نہین ہو کیونکہ مذہب اہل حق کا یہ ہو کہ کفر
کے نسبت نہ کیا جاوے مسلمان بسبب گناہون کے مانند قتل و زنا کے اور کہنے اُسکے کے اپنے بھائی کو کافر بغیر اعتقاد بطلان دین اسلام کے پس اس حدیث کی کئی طرح تاویل کی گئی ہو ایک
تو یہ کہ محمول ہو اوپر حلال جاننے والے اُسکے کے پس اس صورت مین معنی باء بہا کے یہ ہونگے کہ رجوع کرتا ہو طرف اُسکے کفر اور دوسرے یہ کہ معنی اُسکے یہ ہین کہ رجوع کرتی ہو اُسپر معصیت
تکفیر اُسکے کی اور تیسرے یہ کہ یہ محمول ہو اوپر خوارج کے کہ کافر کہتے ہین مومنین کو اور یہ ضعیف ہو اسلیے کہ مذہب صحیح و مختار اکثرون کے نزدیک یہ ہو کہ خارج مانند تمام اہل بدعت کے کافر نکیے جاوین
کہتا ہون مین کہ یہ بیچ غیر حق روافض و خوارج زمانے ہمارے کے ہو اسلیے کہ وہ اعتقاد کرتے ہین کفر اکثر صحابہ کبار کا بلکہ تمام اہل سنت و جماعت سے پس وہ کافر ہین بلا نزاع
طیبی ع (وَعَنْ اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا یَرْمِیْ رَجُلٌ رَجُلًا بِالْفُسُوْقِ وَلَا یَرْمِیْہِ بِالْکُفْرِ اِلَّا ارْتَدَّتْ عَلَیْہِ اِنْ لَّمْ یَکُنْ صَاحِبُہٗ کَذٰلِکَ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ) اور روایت
ہو ابی ذرؓ سے کہا کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہ تہمت کرے کوئی شخص کسی شخص کو فسق کی اور نہ تہمت کرے اُسکو کفر کی مگر کہ پھرتا ہو کلمہ کفر و فسق کہنے والے پر اگر نہو یار اُسکا کہ
جیسا وہ کلمہ کہا اس طرح کا نقل کی یہ بخاری نے ف یعنے فاسق و کافر نہین یعنے اگر کسی غیر فاسق کو فاسق کہا آپ فاسق ہوا اور اگر کافر کہا اور وہ کافر نہین ہو تو آپ کافر ہوا ع
(وَعَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ دَعَا رَجُلًا بِالْکُفْرِ اَوْ قَالَ عَدُوَّ اللّٰہِ وَلَیْسَ کَذٰلِکَ اِلَّا حَارَ عَلَیْہِ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ) اور روایت ہو ابی ذرؓ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ
علیہ وسلم نے جو شخص کہ پکارے کسی شخص کو ساتھ کفر کے یا کہے دشمن خدا کے اور نہین ہو وہ شخص اس طرح کا مگر کہ رجوع کرتا ہو کفر یا عداوت اُسپر یعنے آپ کافر اور دشمن خدا کا ہوتا ہو نقل کی
یہ بخاری اور مسلم نے (وَعَنْ اَنَسٍ وَاَبِیْ ہُرَیْرَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ الْمُسْتَبَّانِ مَا قَالَا فَعَلَی الْبَادِیْ مَا لَمْ یَعْتَدِ الْمَظْلُوْمُ رَوَاہُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہو انسؓ سے اور ابی ہریرہؓ
سے کہ تحقیق رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دو شخص برا کہنے والے آپس مین گناہ اُس چیز کا کہ کہین اُسپر ہو کہ پہلے برا کہا یعنے دوسرا شخص کہ برا کہتا ہو اُسکا گناہ بھی اول پر ہو کہ
ظلم کیا اور دوسرا مظلوم ہو اور وہ باعث ہوا اُسکو برا کہنے پر جبتک کہ تجاوز نکرے مظلوم نقل کی یہ مسلم نے ف پس اگر تجاوز کی مظلوم نے حد سے باین نہج کہ زیادہ ہوا برا کہنا اُسکا
برا کہنے پہل کرنیوالے کے سے اور ایذا اُسکی سے ہوتا ہو گناہ مظلوم کا زیادہ گناہ پہل کرنے والے کے سے اور بعضون نے کہا کہ جب تجاوز کرے پس نہین ہوتا ہو گناہ فقط پہل کرنے والے پر بلکہ ہوتا ہو
دوسرا بھی گنہگار بسبب تعدی کے ۵ ع ۵ (وَعَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا یَنْبَغِیْ لِصِدِّیْقٍ اَنْ یَّکُوْنَ لَعَّانًا رَوَاہُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہو ابی ہریرہؓ سے
کہ تحقیق رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہین جائز واسطے صدیق کے یہ کہ ہو بہت لعنت کرنے والا نقل کی یہ مسلم نے ف صدیق صیغہ مبالغہ کا ہو بمعنی کثیر الصدق کے اور

اصطلاح صوفیہ میں صدیقیت ایک مقام ہے بعد مقام نبوت کے چنانچہ آیہ کریمہ فاولٰئک مع الذین انعم اللہ علیہم من النبیین والصدیقین والشہداء والصالحین اشارہ ہے اسپر
اور چونکہ صدق و راستی شیوہ مرد کا ہوا اور ایسے مقام میں پہونچا کہ بعد مقام نبوت کے ہے اور تمام انبیا واسطے رحمت کے اور نزدیک کرنے دوروں کے مبعوث ہیں لعنت کرنی کہ دور
ڈالنا اور ہانکنا درگاہ رحمت سے ہے شان اسکی نہوا و مقتضاے مقام صدیقیت کا نہیں اور اسلیے خصلت پسندیدہ اہل سنت و جماعت کی ترک کرنا لعن طعن کا ہے کہ کسیکو لعنت نکرین اگرچہ مستحق اسکا
ہو اور اپنی زبان کو ساتھ اسکے آلودہ نکرین اور تضییع وقت ساتھ اسکے نکرین اور ساتھ لعنت کرنے بدون کے اپنی خو کو خراب نکرین جو کہ ملعون ہے نزدیک خدا کے کیا حاجت کہ اور کوئی اسکو
لعنت کرے مگر جائز ہے اُس کافر پر کہ مخبر صادق نے خبر دی ہو ساتھ مرنے اسکے کے کفر پر اور جاننا چاہیے کہ لعنت دو قسم پر ہے ایک تو ہانکنا اور دور کرنا ہے رحمت آلہی سے اور نا امید مطلق کرنا ہے فضل
ناگہانی اسکے سے یہ تو مخصوص کافرون کے لیے ہے اور دوسرے دوری اور محرومی مقام قرب و رضاے حق سے کہ راجع اور عائد ساتھ ترک اولے اور احوط کے ہے پس جو کچھ کہ واقع ہوا ہے
بیچ ترک بعضے اعمال ہو اور راہ کے اور بعضے صحابہ وغیرہم سے بھی منقول و ماثور ہے سب اسی باب سے ہے نہ قسم اول سے اور لعان صیغہ مبالغہ کا اسلیے لائے کہ احتراز تھوڑی سی لعنت سے نادر الوقوع
ہے مومنین میں کہا ابن مالک نے کہ صیغہ مبالغہ میں اشارہ ہے اسپر کہ یہ ذم نہیں ہے اسکے لیے کہ صادر ہو لعنت اُس سے ایکبار یا دو بار ف ح (وعن ابی الدرداء قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم یقول ان اللعانین لایکونون شہداء ولا شفعاء یوم القیمۃ رواہ مسلم) اور روایت ہے ابی درداء سے کہا کہ سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے تحقیق بہت لعنت
کرنے والے نہونگے گواہی دینے والے اور نہ شفاعت کرنے والے دن قیامت کے نقل کی یہ مسلم نے ف گواہی دینے والے یعنے لوگون پر کہ وہ اگلی امتون کے لوگ ہیں اوپر امت محمدی گواہی دینگے
کہ انکے رسولون نے ابلاغ احکام الٰہی کیا تھا جیسے کہ فرمایا اللہ تعالے نے وکذلک جعلناکم امۃ وسطا لتکونوا شہداء علی الناس پس فرماتے ہیں کہ لعنت کرنے والونکو لعنت عادت ہو رہی انکی
درجہ شہادت یعنے گواہی دینے کا اور درجہ شفاعت کا کہ لوگون کی شفاعت کرین نصیب نہین ہونیکا دن قیامت کے ف ح (وعن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
اذا قال الرجل ہلک الناس فہو اہلکہم رواہ مسلم) اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ کہے کوئی ہلاک ہوے لوگ اور مستحق آگ دوزخ
کے ہوے پس وہ سب سے زیادہ ہلاک ہونے والا ہے نقل کی یہ مسلم نے ف یعنے جو کوئی یہ کہے بقصد عیب جوئی اور حقارت اور نا امید کرنے کے لوگون کو رحمت الٰہی سے نہ بطریق تحسر اور
غمخواری اور تاسف کے اوپر حال انکے تو وہ کہنے والا اُنکا سب سے زیادہ ہلاک ہونے والا ہے کہ اپنے نفس پر عجب کیا اور لوگون کو چشم حقارت سے دیکھا اور رحمت حق سے نا امید کیا اور یہ معنے
اہلکہم کے ہیں کہ پیش ہو کاف کو بصیغہ تفضیل اور اہلکہم ساتھ زبر کاف کے بصیغہ ماضی بھی آیا ہے اسکے معنی یہ ہیں کہ جو کوئی اس کلمہ کو کہے ہلاک کرتا ہے لوگونکو اور بیچ ورطہ نا امیدی اور ترک
طاعت اور منہمک رہنے کے معاصی میں ڈالتا ہے اسلیے کہ سننے اس کلام کے سے شکستہ دل اور نا امید و بے شوق ہوتے ہیں گنہگار کہ گرفتار صفت قہر و جلال کے ہیں انکو نصیحت ساتھ نرمی کے کرنی
اور ساتھ رحمت و مغفرت الٰہی کے امیدوار کرنا خوب و مفید ہے پس یہان اشارہ ہے اسپر کہ لوگون کو بشاشت دینی اور قوی دل کرنا اور امیدوار رحمت کرنا چاہیے ف ح (وعنہ قال قال رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم تجدون شر الناس یوم القیمۃ ذا الوجہین الذی یاتی ہؤلاء بوجہ وہؤلاء بوجہ متفق علیہ) اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بدترین
لوگون کا دن قیامت کے دو روئیہ منافق صفت ہے وہ کہ آتا ہے ایک جماعت کے پاس ساتھ ایک طریق کے اور آتا ہے دوسری جماعت کے پاس اور طرح یعنے ہر جماعت سے از راہ خوشامد کے
ایسی باتین کرتا ہے کہ موافق مرضی انکی کے ہو و رعایت حق کی نہین کرتا جیسے کہ حال منافقون کا تھا نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے (وعن حذیفۃ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
یقول لا یدخل الجنۃ قتات متفق علیہ وفی روایۃ مسلم نمام) اور روایت ہے حذیفہ سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے نہ داخل ہوگا بہشت میں یعنے ساتھ
نجات پانے ہو دنکے چغل خور نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے اور ایک روایت مسلم کی میں بجاے لفظ قتات کے لفظ نمام کا آیا ہے ف قتات اور نمام کے ایک ہی معنے ہین کہ جو ایک کی بات
دوسرے کو پہونچاوے اوپر وجہ فساد کے ف ع (وعن عبد اللہ بن مسعود قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علیکم بالصدق فان الصدق یہدی الی البر وان البر یہدی الی الجنۃ وما
یزال الرجل یصدق ویتحری الصدق حتی یکتب عند اللہ صدیقا وایاکم والکذب فان الکذب یہدی الی الفجور وان الفجور یہدی الی النار وما یزال الرجل یکذب ویتحری الکذب
حتی یکتب عند اللہ کذابا متفق علیہ وفی روایۃ لمسلم قال ان الصدق بر وان البر یہدی الی الجنۃ وان الکذب فجور وان الفجور یہدی الی النار) اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے کہ
کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے لازم پکڑو اپنے اوپر سچ بولنے کو اسلیے کہ سچ بولنا راہ دکھاتا ہے طرف نیکوکاری کے یعنے خاصیت سچ بولنے کی یہ ہے کہ توفیق ہوتی ہے نیکی کرنے کی اور

تحقیق نیکوکاری راہ بتلاتی ہے یعنے پہونچاتی ہے نیک کار کو طرف بہشت کے یعنے مراتب عالیہ اُسکے کہا اور ہمیشہ ایک شخص سچ بولتا ہے اور کوشش کرتا ہے سچ بولنے مین یہانتک کہ لکھا جاتا ہے وہ نزدیک اللہ کے صدیق اور دور رکھو تم اپنے تئین جھوٹ بولنے سے اسلیے کہ تحقیق جھوٹ بولنا پہونچاتا ہے بالخاصیتہ طرف فسق و فجور کے اور تحقیق فسق کرنا پہونچاتا ہے طرف آگ دوزخ کے اور ہمیشہ آدمی جھوٹ بولتا ہے اور کوشش کرتا ہے جھوٹ بولنے مین یہانتک کہ لکھا جاتا ہے نام اُسکا نزدیک اللہ تعالے کے بڑا جھوٹا نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے اور بیچ ایک روایت مسلم کے یہ الفاظ آئے ہین کہ تحقیق سچ بولنا نیکی ہے اور نیکی پہونچاتی ہے طرف بہشت کے اور تحقیق جھوٹ بولنا فجور ہے اور تحقیق فجور پہونچاتا ہے طرف آگ کے ف لکھا جاتا ہے الخ یعنے حکم کیا جاتا ہے اُسپر ساتھ صدیقیت کے اور ثابت کیا جاتا ہے اُسکے لیے مقام صدیقیت اور ثواب اُسکا یا لکھا جاتا ہے نام اُسکا بیچ دیوان اعمال کے نزدیک ملاء اعلی کے یا لوگ اپنی کتابون مین نام اُسکا صدیق لکھتے ہین اور مقصود یہ ہے کہ ظاہر کیا جاتا ہے خلق مین ساتھ اس صفت و نام کے اور ڈالا جاتا ہے لوگون کے دلون مین اور جاری کیا جاتا ہے زبانون پر کہ یہ سچا ہے بر قیاس قول اللہ تعالے کے اِنَّ الَّذِینَ اٰمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَیَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا اور اسی طرح جھوٹ بولنے والے پر حکم کیا جاتا ہے کہ یہ جھوٹا ہے اور ثابت کیا جاتا ہے اُسکے لیے عذاب جھوٹون کا یا لوگون مین جھوٹا مشہور کیا جاتا ہے اور لوگ اُس سے بغض رکھتے ہین ش ح (وَعَنْ اُمِّ کُلْثُوْمٍ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ الْكَذَّابُ الَّذِيْ يُصْلِحُ بَيْنَ النَّاسِ وَيَقُوْلُ خَيْرًا اَوْ يَنْمِيْ خَيْرًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ) اور روایت ہے ام کلثوم سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہین جھوٹا وہ شخص کہ اصلاح کرتا ہے درمیان لوگون کے اور کہتا ہے باتین نیک کہ باعث اصلاح اور رفع نزاع کے ہون اگرچہ جھوٹ بھی ہون اور پہونچاتا ہے اچھی باتین یعنے ایک طرف سے دوسرے کو نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف کہتا ہے الخ یعنے کلام کہے شخص ہے خیر کو نہ شر کو مثلا زید و عمرو مین بگاڑ ہے یہ آپس کی اصلاح کے لیے کہتا ہے ایک طرف سے دوسرے کو کہ وہ تجکو سلام کہتا ہے اور تعریف کرتا ہے تیری اور کہتا ہے کہ مین دوست رکھتا ہون اُسکو اگرچہ اُسنے نہ کہا ہو ش ح (وَعَنِ الْمِقْدَادِ بْنِ الْاَسْوَدِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا رَاَيْتُمُ الْمَدَّاحِيْنَ فَاحْثُوْا فِيْ وُجُوْهِهِمُ التُّرَابَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہے مقداد بن اسود سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ دیکھو تم تعریف کرنیوالون کو پس ڈالو اُنکے منھ مین مٹی نقل کی یہ مسلم نے ف یعنے جو کہ مبالغہ کرین تعریف مین روبرو تمہارے بطمع مال کے برابر ہے کہ تعریف نثر ہو یا نظم اُنکے منھ مین مٹی ڈالو یعنے محروم کرو کہ کچھ نہ دو یا مراد یہ ہے کہ کچھ تھوڑا سا دے دو کہ مشابہ ہو ساتھ ڈالنے خاک کے قلت و حقارت مین تاکہ بچو تکبر سے تمہاری اور بعضے علماء نے اُسکو ظاہر پر حمل کیا ہے چنانچہ مقداد سے کہ راوی اس حدیث کا ہے آیا ہے کہ اُسنے خاک لی اور سامنے امیر المومنین حضرت عثمانؓ کی تعریف کرنیوالے کے منھ مین ڈالدی اور اُسمین زجر ہے تعریف کرنے والے کو اسلیے کہ وہ مغرور و متکبر کرتا ہے اُسکو کہ جسکی تعریف کرتا ہے کہا خطابی نے کہ مداحین وہ لوگ ہین کہ عادت پکڑی ہے انہون نے تعریف کرنے کی بغیر تمیز کے درمیان حق و باطل کے اور مستحق و غیر مستحق کے اور کیا ہے تعریف کو وسیلہ معاش کا کہ اُسکے سبب سے ممدوح سے متوقع ہوتے ہین نفع کے پس وہ تعریف کرے کسی کی اچھے فعل اور امر محمود پر تاکہ اُسکو رغبت ہو اور بھلائیون کے کرنے کی اور لوگون کو رغبت ہو اُسکے اقتدا کی پس نہین ہے وہ مداح یعنے مداح برا ش ح (وَعَنْ اَبِيْ بَكْرَةَ قَالَ اَثْنٰى رَجُلٌ عَلٰى رَجُلٍ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ وَيْلَكَ قَطَعْتَ عُنُقَ اَخِيْكَ ثَلٰثًا مَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَادِحًا لَا مَحَالَةَ فَلْيَقُلْ اَحْسِبُ فُلَانًا وَاللّٰهُ حَسِيْبُهُ اِنْ كَانَ يَرٰى اَنَّهُ كَذٰلِكَ وَلَا يُزَكِّيْ عَلَى اللّٰهِ اَحَدًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ) اور روایت ہے ابی بکرہ سے کہا تعریف کی ایک شخص نے ایک شخص کی کہ وہ بھی حاضر تھا روبرو پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے یعنے مبالغہ کیا اُسکی تعریف مین پس فرمایا حضرت نے واے تجکو کاٹی تو نے گردن بھائی اپنے کی تین بار فرمایا جو شخص کہ ہو تم مین سے تعریف کرنے والا ضرور پس چاہیے کہ کہے گمان کرتا ہون مین فلانے کو ایسا یعنے مرد صالح مثلا حال اُسکا اللہ تعالے جانتا ہے حقیقت حال اُسکی کو اور حساب کرنے والا اور جزا دینے والا اُسکا ہے اُسکے کردار پر اگر گمان رکھتا ہے تعریف کرنیوالا کہ تحقیق وہ ایسا ہی ہے یعنے جیسے کہ تعریف کی اور تعریف نکرے اور حکم نکرے خدا پر ساتھ جزم و یقین کے کسی کو کہ وہ ایسا ہے یعنے احتیاط کرے تعریف مین اور کہے کہ گمان رکھتا ہون کہ وہ ایسا ہے واللہ اعلم اور بجزم نہ کہے کہ بلاشبہہ ایسا ہی ہے تا حکم علم الٰہی پر ہجوم ہو ف کاٹنا گردن کا یعنے ذبح اور ہلاک جسمانی کے ہے استعمال کیا اسکو بیچ ہلاک روحانی کے کہ ممدوح کو اُس سے عجب و غرور پیدا ہوتا ہے وہ ہلاک دنیا مین ہے اور یہ دین مین اور کبھی تعریف باعث ہلاک دنیا کے بھی ہوتی ہے جیسے کہ تعریف سننے سے مغرور ہوا اور کسی کو ہلاک کیا اور اُسکے قصاص مین اُسکو ہلاک کیا حاکم نے شرح ف تعریف کرنی آدمی کی تین طرح پر ہے ایک تو یہ ہے کہ تعریف کرے اُسکی اُسکے منھ پر یہ قسم تو وہ ہے کہ نہی کی گئی ہے اُس سے اور دوسرے یہ ہے کہ تعریف کرے اُسکی غائبانہ لیکن چاہتا ہے کہ خبر تعریف کی اُسکو پہونچے پس اس سے بھی نہی کی گئی اور تیسرے یہ ہے کہ تعریف کرے اُسکی غائبانہ اس حال مین کہ نہ پروا ہو اُسکے پہونچنے نہ پہونچنے کی اور تعریف کرنی اُسکی ساتھ اُس چیز کے کہ اُسمین ہے پس اس تعریف کا

نقصان نہیں ہے عالمگیریہ۔ (وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَتَدْرُوْنَ مَا الْغِیْبَةُ قَالُوا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ قَالَ ذِكْرُكَ اَخَاكَ بِمَا یَكْرَهُ قِیْلَ اَفَرَاَیْتَ اِنْ كَانَ فِیْ اَخِیْ مَا اَقُوْلُ قَالَ اِنْ كَانَ فِیْهِ مَا تَقُوْلُ فَقَدِ اغْتَبْتَهٗ وَاِنْ لَّمْ یَكُنْ فِیْهِ مَا تَقُوْلُ فَقَدْ بَهَتَّهٗ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِیْ رِوَایَةٍ اِذَا قُلْتَ لِاَخِیْكَ مَا فِیْهِ فَقَدِ اغْتَبْتَهٗ وَاِذَا قُلْتَ مَا لَیْسَ فِیْهِ فَقَدْ بَهَتَّهٗ) اور روایت ہے ابی ہریرہؓ سے کہ تحقیق رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آیا جانتے ہو تم کیا ہے غیبت کہا بعضے صحابہ نے کہ اللہ اور رسول اسکا دانا تر ہے فرمایا غیبت ذکر کرنا تیرا ہے اپنے بھائی مسلمان کو ساتھ ایسی چیز وصفت کے کہ ناخوش رکھے کہا بعضے صحابہ نے پس خبر دو تم اگر ہووے بیچ بھائی میرے کے یعنے اُس شخص مین کہ اسکو بہ بدی ذکر کیا مین نے وہ چیز کہ کہتا ہون مین یعنے اگر وہ صفت بد اُسمین ہے اور سچ مین نے کہا اور اُسکو ناخوش آگا یہ بھی غیبت ہے فرمایا حضرتؐ نے اگر ہے اُس شخص مین وہ چیز کہ کہتا ہے تو پس تحقیق غیبت کی تو نے اُسکی اور اگر نہو اُسمین وہ چیز کہ کہتا ہے تو پس تحقیق بہتان کیا تو نے اُسپر یعنے غیبت یہی ہے کہ عیب کسی کا سچ کہے اور اگر سچ نہ ہوے تو افترا بہتان ہے نقل کی یہ مسلم نے اور ایک روایت مسلم کی مین یہ الفاظ آئے ہین جسوقت کہ کہے تو واسطے بھائی اپنے کے وہ چیز کہ اُسمین ہے پس تحقیق غیبت کی تو نے اُسکی اور جسوقت کہے تو وہ چیز کہ نہین اُسمین پس تحقیق بہتان کیا تو نے اُسپر ف جان کہ غیبت ایک گناہ ہے نہایت بڑا اور بہ نسبت اور گناہون کے زیادہ پھیلا ہوا ہے لوگون مین کہ بہت ہی کم ہین ایسے لوگ کہ بچین اُس سے اور غیبت کہتے ہین کسی کے یاد کرنے کو ساتھ ایسے عیب کے کہ ناخوش لگے اُسکو خواہ وہ عیب اُسکے بدن مین ہو یا اُسکی عقل مین یا اُسکے دین مین یا اُسکی دنیا مین یا اُسکی خلق مین یا اُسکے نفس مین یا اُسکے مال مین یا اولاد مین یا مان باپ مین یا بیوی مین یا اُسکے خادم مین یا کپڑے مین یا رفتار و گفتار مین یا ہیئت مین یا نشست و برخاست مین یا اُسکے حرکات و سکنات مین یا تازہ روئی اور ترشروئی اور تندخوئی مین اور سخن گوئی و خاموشی مین اور سوا اُنکے مین جو کچھ کہ متعلق ہے ساتھ اُسکے خواہ ذکر کرنا ساتھ الفاظ کے ہو یا کنایہ کے یا رمز کے یا اشارہ کے ساتھ آنکھ اور بھوون اور سر اور ہاتھ اور مانند اُنکے کے اور قاعدہ کلیہ اُسمین یہ ہے کہ جس چیز سے سمجھا وے تو کسی کو نقصان مسلمان کا اور غائبانہ اُسکے ہو پس وہ غیبت حرام ہے اور اگر اُسکے منہ پر کہے اور ناخوش لگے اُسکو بیحیائی اور ایذا اور وقاحت ہے کہ یہ اور بھی گناہ ہے اور کفارہ غیبت کا یہ ہے کہ بخشوا لیے اُس سے کہ جسکی غیبت کی ہے اگر خبر اُس غیبت کی اُسکو پہونچی ہے اور اگر نہین پہونچی ہے یا وہ مرگیا یا مسافت دور ہے تو استغفار کافی ہے اور بخشوا لینے مین لازم نہین ہے کہ تفصیل کہے بطریق اجمال کے کافی ہے کہ کہے تیری غیبت کی ہے مین نے بخش و ہو الصحیح اور بیچ استغفار کرنے کے اُسکے لیے کہ جسکی غیبت کی ہے یہی کفارہ غیبت کا ہے جیسا کہ احادیث مین آیا ہے شرح ف ذکر کرنا آدمی کی برائیون کا بطریق اہتمام کے نہین مضائقہ ہے اور مکروہ ہے اُس صورت مین کہ ارادہ کرتا ہو برا کہنے اور نقصان کا اور جیسے غیبت کی ایک شہر والون کی یا بستی والون کی تو نہین ہوتی وہ غیبت یہان تک کہ نام لے ایک قوم معین کا کذافی السراجیہ ایک شخص روزہ رکھتا ہے اور نماز پڑھتا ہے لیکن ضرر پہونچاتا ہے لوگون کو ہاتھ اور زبان سے پس ذکر کرنا اُسکا ساتھ اُس چیز کے کہ اُسمین ہے نہین ہوتی غیبت اور اگر خبر پہونچا وے سلطان کو اُسکی تا کہ وہ تنبیہ کرے اُسکو پس نہین گناہ ہے اُسپر کذافی فتاوے قاضی خان ہے عالمگیریہ (وَعَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَجُلًا اسْتَاْذَنَ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ائْذَنُوْا لَهٗ فَبِئْسَ اَخُو الْعَشِیْرَةِ فَلَمَّا جَلَسَ تَطَلَّقَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ وَجْهِهٖ وَانْبَسَطَ اِلَیْهِ فَلَمَّا انْطَلَقَ الرَّجُلُ قَالَتْ عَائِشَةُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قُلْتَ لَهٗ كَذَا وَكَذَا ثُمَّ تَطَلَّقْتَ فِیْ وَجْهِهٖ وَانْبَسَطْتَ اِلَیْهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَتٰی عَهِدْتِّنِیْ فَحَّاشًا اِنَّ شَرَّ النَّاسِ عِنْدَ اللّٰهِ مَنْزِلَةً یَّوْمَ الْقِیٰمَةِ مَنْ تَرَكَهُ النَّاسُ اتِّقَاءَ شَرِّهٖ وَفِیْ رِوَایَةٍ اتِّقَاءَ فُحْشِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ) اور روایت ہے عائشہؓ سے کہ تحقیق ایک شخص نے اذن مانگا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آنیکا پس فرمایا اذن دو اُسکو آنیکا پس برا ہے اپنی قوم مین پس جب بیٹھا وہ کشادہ پیشانی کی حضرتؐ نے بیچ ملاقات اُسکی کے اور تبسم کیا واسطے اُسکے یا میٹھی باتین کین اُس سے پس جب چلا گیا وہ شخص عرض کیا حضرت عائشہؓ نے یا رسول اللہ کہا تھا آپ نے اُسکے حق مین ایسا اور ایسا پھر کشادہ روئی کی آپ نے بیچ ملاقات اُسکی کے اور میٹھی باتین کین اُس سے پس فرمایا حضرتؐ نے کب پایا تو نے مجکو فحش بولنے والا تحقیق بدترین آدمیون کا نزدیک اللہ کے مرتبے مین دن قیامت کے وہ شخص ہے کہ چھوڑین اُسکو لوگ واسطے بچنے برائی اُسکی کے اور ایک روایت مین واسطے بچنے فحش اُسکے کے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف وہ شخص آنیوالا عیینہ بن حصن تھا اور تھا وہ مولفۃ القلوب اور سنگدلان عرب سے اور اپنی قوم مین رئیس تھا اور تھا بدخلق اور آثار نقصان دین و ایمان کے اُس سے حضرتؐ کی حیات مین اور بعد وفات حضرتؐ کے ظہور مین آئے اور بعد رحلت آنحضرتؐ کے مرتد ہو گیا تھا اور حضرت ابوبکرؓ کے ہاتھ مین اسیر آیا اور تجدید اسلام کی کر کر مسلمان مرا اور اُسوقت مین کہ آنحضرتؐ کے پاس آیا اظہار اسلام کیا تھا لیکن اسلام کامل نہ تھا اور کلام مذکور آنحضرتؐ کا اُسکے حق مین علامات نبوت اور معجزات سے تھا کہ خبر غیب سے اور حقیقت حال اُسکے سے دی آخر کو آثار بدی کے ارتداد وغیرہ اُس سے ظہور مین آئے اور یہ مذمت اُسکی واسطے ظاہر کرنے

قید تہمت سے اسکی بری تھی اور اسکو چھپاتے ہیں اور فریشتہ کھا دیتا ہے قید بین مذہب میں بس غیبت نہ تھی اور نووی نے کہا کہ حضرت میں اس سے نرم کلام کیا واسطے تالیف قلب اسکے

اور اس سے معلوم ہوا کہ جائز ہے مدارات اسکی کہ ڈرہوا سکی فحش گوئی یا اوسکے ضرر کا اور جائز ہے غیبت فاسق کی اور فرق درمیان مدارات اور مداہنت کے یہ ہے کہ مدارات خرچ کرنا دنیا کا ہے واسطے

اصلاح دنیا کے یا دین کے یا دونون کے معاً اور وہ مباح ہے اور بعض اوقات میں اچھی ہوتی ہے اور مداہنت خرچ کرنا دین کا ہے واسطے کسی اصلاح کے اور یہ بڑا فائدہ ہے لائق یاد رکھنے کے اسلیے

کہ اکثر لوگ غافل ہیں اس سے اور ان دونون میں فرق نہیں جانتے۔ یا ملین اور نرمی سے جو فرمایا کب پایا تو نے الخ یہ انکار ہے حضرت عائشہ کی اس بات پر کہ آپ نے مخالفت کی حاضر و غائب میں

پس کیون برا کہا آپ نے اسکو حاضر میں جیسے کہ برا کہا آپ نے غائب میں اور واسطے بچنے فحش اسکے کے اس حدیث کے دو معنی لکھے ہیں ایک تو یہ کہ ہین سے کہ اسکے منہ پر فحش اور سخت نہ کہا

اسکے کہ فحش گو نہون میں اور اس جماعت سے نہیں کہ لوگ ساتھ ترک کریں انکے کہ کہیں بسبب فحش انکے کے دوسرے یہ کہ وہ شخص شریر تھا بسبب اسکے چھوڑ دیا مین نے اور اسکے منہ

اسکو برا نہ کہا اور برا شخص ہے وہ کہ چھوڑ دین اسکو لوگ بسبب پرہیز کرنے کے برائی اسکی سے۔ متفق علیہ (وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ أُمَّتِي مُعَافًى

إِلَّا الْمُجَاهِرُونَ وَإِنَّ مِنَ الْمَجَانَةِ أَنْ يَعْمَلَ الرَّجُلُ بِاللَّيْلِ عَمَلًا ثُمَّ يُصْبِحُ وَقَدْ سَتَرَهُ اللّٰهُ فَيَقُولُ يَا فُلَانُ عَمِلْتُ الْبَارِحَةَ كَذَا وَكَذَا وَقَدْ بَاتَ يَسْتُرُهُ رَبُّهُ وَيُصْبِحُ يَكْشِفُ سِتْرَ اللّٰهِ عَنْهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے تمام امت میری عافیت میں ہے یعنی نہین ماخوذ ہوتی اور نہین عذاب کیجاتی سخت مگر آشکارا کرنے والی برائی کے

اور تحقیق بے پروائی سے ہے یہ کہ کرے آدمی رات کو یعنی مثلاً عمل بد پھر صبح کرے اس حال مین کہ تحقیق ڈھانپا تھا اسکو اللہ تعالیٰ نے یعنی اسکے عمل کو لوگون سے یا پردہ پوشی کی تھی اسکی کہ نہین

عذاب کیا اسکو رات میں بیان کہ جیتا رہا دن تک پس کہے وہ شخص کسی سے اے فلانے کیا میں نے آج کی رات ایسا اور ایسا حالانکہ رات کو پردہ پوشی کی تھی اسکی پروردگار اسکے نے اور

صبح کرتے ہی کھولدیا پردہ اللہ کا اپنے سے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف حضرت شیخ نے معنی معافی کے یہ لکھے ہیں کہ سلامت رکھی جاتی ہے یعنی غیبت نہین کیا جاتا کوئی مگر علی الاعلان گناہ

کرنے والے اور طیبی نے بھی یہی معنی لکھے ہیں اور ملا علی نے لکھا ہے کہ نہین دلالت کرتی حدیث اسپر بلکہ یہ معنی ہین یعنی جو کہ ترجمہ مین مذکور ہوے اور شیخ مرحوم نے لکھا ہے کہ اس سے معلوم ہوا

کہ غیبت کہ حرام ہے اسکی ہے کہ برا کام کرتا ہے پوشیدہ اور جو کہ چھپا ہے اور آشکارا برائی کرتا ہے غیبت اسکی غیبت نہین اور لکھا ہے علما نے کہ جائز ہے غیبت فاسق معلن کی اور امام ظالم کی اور

بدعتی داعی کی یعنی جو کہ لوگون کو بدعت کی طرف بلاوے اور وقت دادخواہی اور اظہار ظلم کے اور جائز ہے غیبت بقصد نصیحت اور تزکیہ شہود کی اور راویان اخبار و احادیث کی (اور ذکر

حدیث اَبِي هُرَيْرَةَ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ فِي بَابِ الضِّيَافَةِ) اور ذکر کی گئی حدیث ابی ہریرہ کی کہ سرا اسکا یہ ہے من کان یومن باللہ باب الضیافۃ مین الفصل الثانی فصل دوسری

(عَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَرَكَ الْكَذِبَ وَهُوَ بَاطِلٌ بُنِيَ لَهُ فِي رَبَضِ الْجَنَّةِ وَمَنْ تَرَكَ الْمِرَاءَ وَهُوَ مُحِقٌّ بُنِيَ لَهُ فِي وَسَطِ الْجَنَّةِ وَمَنْ حَسَّنَ خُلُقَهُ بُنِيَ لَهُ فِي أَعْلَاهَا

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ وَكَذَا فِي شَرْحِ السُّنَّةِ وَفِي الْمَصَابِيحِ قَالَ غَرِيبٌ) روایت ہے انس سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ چھوڑ دے جھوٹ

کو اور وہ ہو ناحق و ناروا بنایا جاتا ہے اسکے لیے محل بیچ کنارہ جنت کے اور جو شخص کہ چھوڑ دے جھگڑا اس حالت مین کہ ہو حق بنایا جاتا ہے اسکے لیے مکان بیچون بیچ بہشت کے اور جس

شخص نے کہ اچھا کیا خلق اپنا بنایا جاتا ہے مکان اسکے لیے بیچ جگہ بلند بہشت کے نقل کی یہ ترمذی نے اور کہا کہ یہ حدیث حسن ہے اور ایسی ہی ہے بیچ شرح السنہ کے اور بیچ مصابیح کے

کہا کہ یہ حدیث غریب ہے ف اور وہ ہو ناحق یہ قید اسلیے لگائی کہ جھوٹ بولنا بعضے مواضع مین جائز ہے جیسے کہ جنگ مین بشرطیکہ موجب عہد شکنی کا نہو اور صلح کروانے مین اور محافظت

مال مسلمان مین کہ ناحق جاتا ہو یا ہو کہ دو بیبیان رکھتا ہو جائز ہے کہ ہر ایک سے کہے کہ تجھے زیادہ چاہتا ہون اور ہو حق پر یعنی اگرچہ حق بجانب اسکے تھا لیکن منع تنازع کی واسطے اور رد تواضع

اور کسر نفسی کے اور بیچ عدم مردی کے ہے کہ سکوت کرنے سے اس مین کوئی خلل دین مین نہ پڑے امام شافعی رح سے منقول ہے کہ فرمایا بحث و مناظرہ نہ کیا مین نے ہرگز مگر دوست

رکھا مین نے کہ حق اوپر ہاتھ خصم میرے کے ظاہر ہو اور کہا امام حجۃ الاسلام نے کہ حد مراء یعنی جھگڑے کی اعتراض کرنا ہے اوپر کلام غیر کے ساتھ ظاہر کرنے خلل کے اسمین باعتبار لفظون کے

یا معنون کے یا بیچ قصد متکلم کے اور ترک مراء یہ کہ ترک کرے انکار و اعتراض کو پس جو کلام کہ سنے تو اگر حق ہو تصدیق کر اسکی اور اگر باطل ہو اور نہو متعلق ساتھ امور دین کے تو سکوت کر اس سے

حسن خلق شامل ہے تمام اچھے اوصاف و کمالات کو اور اکثر اطلاق اسکا بیچ صرف بیان کے کشادہ پیشانی اور حسن معاشرت پر آتا ہے۔ صحیح (وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتَدْرُونَ مَا أَكْثَرُ مَا يُدْخِلُ النَّاسَ الْجَنَّةَ تَقْوَى اللّٰهِ وَحُسْنُ الْخُلُقِ أَتَدْرُونَ مَا أَكْثَرُ مَا يُدْخِلُ النَّاسَ النَّارَ الْأَجْوَفَانِ الْفَمُ وَالْفَرْجُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ) اور روایت ہے

ابی ہریرہ سے کہا کہ فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے آیا جانتے ہو تم کہ کیا چیز اکثر داخل کرتی ہے آدمی کو بہشت میں یعنی اسباب جو داخل کرنے والے ہیں بہشت میں ساتھ فائز ہونے کے
ہیں ان میں سے کونسی چیز ہے کہ اکثر سبب ہوتی ہے وہ تقوی اللہ کا اور حسن خلق کیا جانتے ہو تم کہ کیا چیز اکثر داخل کرتی ہے آدمی کو آگ میں وہ چیزیں کا واک منہ اور شرمگاہ نقل کی یہ ترمذی
اور ابن ماجہ نے **ف** ادنے تقوے کا یہ ہے کہ بچے شرک سے اور اعلیٰ اُسکا یہ ہے کہ بچے خطرہ ما سوے اللہ سے اور حسن خلق یعنی ساتھ خلق کے کہ ادنے اسکا ترک کرنا ایذا انکے کا ہے اور اعلے
اسکا یہ ہے کہ احسان کرے اسپر کہ جو بدی پہونچاوے اسکو کذا ذکرہ الملا علی اور حضرت شیخ نے کہا کہ خوش خلقی بھی داخل تقوے میں ہے پس ذکر اسکا بعد ذکر تقوے کے تخصیص بعد تعمیم ہے مگر
یہ کہ مراد تقوے سے اعمال ظاہر رکھیں اور حسن خلق سے اخلاق باطن اور طیبی نے کہا کہ تقوی اشارہ ہے طرف حسن معاملہ کے ساتھ خلق کے کہ بچے تمام نواہی سے اور بجالاوے تمام اوامر کو
اور حسن خلق اشارہ ہے طرف حسن معاملہ کے ساتھ خلق کے اور منھ کہ زبان بھی داخل اسمین ہے اور پیٹ یا بیچ کھانے اور پینے حرام کے اور کہنا کلام ممنوع اور بیہودہ اور لاطائل کا ساتھ زبان کے
ہے اور شرمگاہ یعنی ستر مرد و عورت کا کہ اکثر آدمی بسبب اسکے مخالفت خالق کرتا ہے اور مغلوب ہو جاتا ہے (وَعَنْ بِلَالِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الرَّجُلَ
لَيَتَكَلَّمُ بِالْكَلِمَةِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَعْلَمُ مَبْلَغَهَا يَكْتُبُ اللّٰهُ لَهُ بِهَا رِضْوَانَهُ اِلٰى يَوْمِ يَلْقَاهُ وَاِنَّ الرَّجُلَ لَيَتَكَلَّمُ بِالْكَلِمَةِ مِنَ الشَّرِّ مَا يَعْلَمُ مَبْلَغَهَا يَكْتُبُ اللّٰهُ بِهَا عَلَيْهِ سَخَطَهُ اِلٰى يَوْمِ يَلْقَاهُ رَوَاهُ فِي شَرْحِ السُّنَّةِ
وَرَوَى مَالِكٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ نَحْوَهُ) اور روایت ہے بلال بن حارث سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ تحقیق آدمی البتہ بولتا ہے ایک بات بھلائی کی نہیں
جانتا قدر اسکی ثابت کرتا ہے اللہ واسطے اسکے بسبب اسکے خوشنودی اپنی اُس دن تلک کہ ملاقات کرے اللہ تعالےٰ سے اور تحقیق آدمی البتہ بولتا ہے ایک بات برائی کی کہ نہیں جانتا
قدر اسکی ثابت کرتا ہے اللہ بسبب اسکے اسپر خفگی اپنی اُسدن تلک کہ ملاقات کرے اُس سے نقل کی یہ شرح السنہ میں اور روایت کی مالک اور ترمذی اور ابن ماجہ نے مانند اسکے **ف**
ثابت کرتا ہے خوشنودی اپنی الخ یعنے دنیا میں توفیق دیتا ہے ایسی چیزوں کی کہ راضی ہو اللہ اُس سے اور برزخ میں بچاتا ہے عذاب قبر سے اور فراخ کیجاتی ہے قبر اسکی اور کہا جاتا ہے کہ سورہ
مانند سونے عروس کے اور روز قیامت کے اُٹھے گا سعید اور اللہ تعالےٰ کے سایہ میں ہوگا پھر داخل ہوگا بہشت میں اور وہاں کی نعمتیں پاویگا اور جسپر خفگی ہوگی اُسکے حق میں عکس اسکے سمجھ
پس معنی توقیت یعنی اُسدن تلک الخ کے یہ نہیں ہیں کہ رضا اور غضب اُسدن تلک ہے بعد ازاں منقطع ہونگے اور نظیر اسکی قول اللہ تعالےٰ کا ہے بیچ حق ابلیس کے ان علیک لعنتی
الی یوم الدین اور کہا سفیان بن عیینہ نے کہ مراد پہلی بات سے کلمہ حق کہنا ہے نزدیک سلطان ظالم کے انتہے اور اس قیاس پر بری بات کلمہ باطل کہنا نزدیک بادشاہ کے کہ ضرر کرے
دین میں اور ظاہر حدیث سے عام معلوم ہوتا ہے کہ کوئی سا کلمہ ہو شرح ع (وَعَنْ بَهْزِ بْنِ حَكِيْمٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيْلٌ لِّمَنْ يُّحَدِّثُ فَيَكْذِبُ لِيُضْحِكَ بِهِ
الْقَوْمَ وَيْلٌ لَّهٗ وَيْلٌ لَّهٗ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَالدَّارِمِيُّ) اور روایت ہے بہز بن حکیم سے کہ نقل کی اپنے باپ سے یعنے حکیم سے حکیم نے نقل کی بہز کے دادا سے کہ کہا فرمایا رسول خدا
صلے اللہ علیہ وسلم نے واے ہے واسطے اس شخص کے کہ بات کرے جھوٹ بولے تاکہ ہنساوے ساتھ اسکے قوم کو واے ہے واسطے اسکے واے ہے واسطے اسکے نقل کی یہ احمد اور ترمذی اور ابو داؤد
اور دارمی نے **ف** ویل کے معنے ہیں ہلاک عظیم یا نام ایک گھری کا ہے جہنم میں اور مکرر فرمانا اس لفظ کا واسطے تاکید اور تشدید کے ہے وعید میں اور جھوٹ بولی اس قید سے سمجھا جاتا ہے کہ
اگر ایک بات سچی کہے واسطے خوش کرنے یاروں کے مضائقہ نہیں اور چاہیے یوں کہ اسکو بھی عادت و پیشہ اپنا نکرے کیونکہ خوش طبعی کہ جھوٹ نہو اگرچہ مشروع و مسنون ہے لیکن کبھی کبھی نہ
ہمیشہ اور چاہیے کہ نظر ہنسانے پر نہو جیسے کہ حدیث آیندہ میں فرماتے ہیں شرح ع (وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْعَبْدَ لَيَقُوْلُ الْكَلِمَةَ لَا يَقُوْلُهَا اِلَّا لِيُضْحِكَ
بِهَا النَّاسَ يَهْوِيْ بِهَا اَبْعَدَ مَا بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَاِنَّهٗ لَيَزِلُّ عَنْ لِّسَانِهٖ اَشَدَّ مِمَّا يَزِلُّ عَنْ قَدَمِهٖ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ) اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ
علیہ وسلم نے تحقیق بندہ البتہ بولتا ہے ایک بات نہیں بولتا ہے اسکو مگر اسواسطے کہ ہنساوے ساتھ اسکے لوگوں کو گرتا ہے بسبب اُس بولنے کے یعنے دوزخ میں گرتا کہ دور تر ہے مسافت
مبدا اور منتہی اسکے کی اُس مسافت سے کہ درمیان آسمان و زمین کے ہے اور تحقیق بندہ پھسلتا ہے بسبب زبان کے اپنے زیادہ تر پھسلنے سے قدم اپنے سے نقل کی یہ بیہقی نے شعب الایمان
میں **ف** یعنے جھوٹ وغیرہ کہ اسکی زبان سے صادر ہوتا ہے زیادہ ضرر کرتا ہے اسکو بہ نسبت ضرر کرنے اسکی کے پاؤں سے منھ کے بل اسلیے کہ ضرر بدنی سہل تر ہے ضرر دینی سے شرح
(وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَمَتَ نَجَا رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالدَّارِمِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ) اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو سے
کہا کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ چپ رہا یعنے کلام بد سے نجات پائی یعنی آفات و بلیات سے دنیا و آخرت میں اسلیے کہ اکثر آدمی کو بلا پہونچتی ہے زبان کے سبب سے

پہونچتی ہی نقل کی یہ احمد اور ترمذی اور دارمی اور بیہقی نے شعب الایمان میں ف کہا امام غزالی نے کہ کلام چار قسم پر ہی ایک تو ضرر محض ہی اور دوسرا نفع محض ہی اور تیسرا وہ کہ اُسی میں ضرر بھی ہی اور نفع بھی ہی اور چوتھا وہ کہ نہ اُسمیں ضرر ہی اور نہ نفع پس جو کہ ضرر محض ہی ضرور و لازم ہی خاموشی اُس سے اور ایسی ہی وہ کہ ضرر و نفع دونوں رکھتا ہی کیونکہ دفع ضرر اہم ہی حاصل کرنے نفع کے سے اور وہ کلام کہ نہ ضرر رکھتا ہی اور نہ نفع مشغول ہونا ساتھ اُسکے موجب ضائع کرنے وقت کا ہی اور یہی ٹوٹا ہی رہی قسم دوسری کہ نفع محض ہی اُسمیں بھی خطر و آفت ہی کہ کبھی اُسمیں آمیزش ریا کی اور تصنع اور تزکیہ نفس اور فضول کلام کی ہوجاتی ہی اور تمیز و دریافت کرنا اُسکا بھی مشکل ہی پس خاموشی بہرحال بہتر ہی کہ زبان کی آفتیں ان گنت ہیں کیا خوب کہا ہی کسی نے اللسانُ جِرمُہ صغیرٌ وجُرمُہ کبیرٌ وکثیرٌ ع (وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ لَقِيتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ مَا النَّجَاةُ فَقَالَ أَمْلِكْ عَلَيْكَ لِسَانَكَ وَلْيَسَعْكَ بَيْتُكَ وَابْكِ عَلَى خَطِيئَتِكَ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ) اور روایت ہی عقبہ بن عامر سے کہا ملاقات کی میں نے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے اور کہا میں نے کہ کیا ہی سبب نجات کا یعنے دنیا اور آخرت میں فرمایا محفوظ رکھ تو زبان اپنی کو اور گنجایش دے تجکو گھر تیرا اور رو تو اپنے گناہوں پر نقل کی یہ احمد اور ترمذی نے ف لفظ املک ساتھ زبر ہمزہ کے اور زیر لام کے یعنی محفوظ رکھ اپنی زبان کو اُس چیز سے کہ نہیں اُسمیں خیر کہا ایک شارح نے اور ظاہر تر یہ ہی کہ معنے اسکے یہ ہیں کہ بند کر اپنی زبان کو حال آنکہ محافظت کرنیوالا ہو اپنے پر ضرر پہونچانیوالے کو اور رعایت کرنیوالا ہو احوال اپنے کو اور گنجایش دے تجکو گھر تیرا یہ کہ رہے تو اُسمیں اور نہ نکلے مگر بضرورت اور نہ تنگدل ہو بیٹھنے سے اُسمیں بلکہ غنیمت جان تو اُسکو کہ وہ سبب خلاصی کا ہی شر و فتنہ سے اور اسی لیے کہا گیا ہی ہذا زمان السکوت وملازمۃ البیوت والقناعۃ بالقوت الی ان تموت اور کہا طیبی نے کہ امر ظاہر میں وارد ہی گھر پر اور حقیقت میں مخاطب پر یعنی بیٹھ گھر میں مشغول ساتھ عبادت کے اور رو یعنی اگر رونا آوے والا صورت رونے کی بنا نادم ہو کر اپنے گناہوں پر ع (وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ رَفَعَهُ قَالَ إِذَا أَصْبَحَ ابْنُ آدَمَ فَإِنَّ الْأَعْضَاءَ كُلَّهَا تُكَفِّرُ اللِّسَانَ فَتَقُولُ اتَّقِ اللهَ فِينَا فَإِنَّمَا نَحْنُ بِكَ فَإِنِ اسْتَقَمْتَ اسْتَقَمْنَا وَإِنِ اعْوَجَجْتَ اعْوَجَجْنَا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ) اور روایت ہی ابی سعید خدری سے کہ پہونچائی اُنہوں نے حدیث حضرت تک کہ فرمایا آنحضرت نے جسوقت کہ صبح کرتا ہی بیٹا آدم کا پس تحقیق سارے اعضا عاجزی کرتے ہیں روبرو زبان کے اور کہتے ہیں ڈر اللہ سے بیچ حق ہمارے کے اسلیے کہ تحقیق ہم ساتھ تیرے ہیں پس اگر سیدھی رہی تو سیدھے رہیں گے ہم اور اگر ٹیڑھی ہوگی تو ٹیڑھے ہونگے ہم نقل کی یہ ترمذی نے ف اگر کوئی کہے کہ اصل اور مدار کار دل ہی اگر وہ صالح ہی تو تمام اعضا صالح ہیں اور اگر وہ فاسد ہی تو تمام اعضا فاسد جیسے کہ حدیث میں آیا ہی ان فی الجسد مضغۃ ان صلحت صلح الجسد کلہ واذا فسدت فسد الجسد کلہ جواب اسکا یہ ہی کہ زبان ترجمان دل اور خلیفہ اُسکا ہی پس حکم اُسکا حکم دل کا ہی گویا جو کچھ کہ دل سوچتا ہی زبان اُسکو بیان کرتی ہی اور اعضا اسپر عمل کرتے ہیں ع (وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ الْحُسَيْنِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ حُسْنِ إِسْلَامِ الْمَرْءِ تَرْكُهُ مَا لَا يَعْنِيهِ رَوَاهُ مَالِكٌ وَأَحْمَدُ وَرَوَاهُ ابْنُ مَاجَهْ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ فِي شُعَبِ الْإِيمَانِ عَنْهُمَا) اور روایت ہی علی بن حسین سے یعنے حضرت امام زین العابدین سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ خوبی اسلام آدمی کی سے ہی چھوڑ دینا اُسکا اس چیز کو کہ نہ فائدہ دے اُسکو نقل کی یہ مالک اور احمد نے اور نقل کی یہ ابن ماجہ نے ابی ہریرہ سے اور ترمذی نے اور بیہقی نے شعب الایمان میں دونوں سے یعنے ابو ہریرہ اور علی بن حسین سے ف یعنے علامت خوبی اور کمال ایمان کے ترک کرنا اُسکا ہی اُس چیز کو کہ اہتمام ساتھ اُسکے نہ رکھے اور غرض ساتھ اُسکے متعلق نہو اور شان اُسکی ایسی نہو کہ اہتمام کرے ساتھ اُسکا اور مشغول ہو ساتھ حاصل کرنے اُسکے کے یعنے امر ضروری نہو امر ایسے کہ کہتے ہیں اُسکے بھی معنے ہیں اور امر ضروری کہ آدمی اہتمام اُسکا رکھتا ہی وہ ہی کہ متعلق ہی ساتھ ضرورت حیات اُسکی کے معاش میں اور سلامتی و نجات اُسکی کے معاد میں متعلق معاش کے طعام ہی کہ سیری بخشے اور پانی کہ پیاس دفع کرے اور کپڑا کہ ستر ڈھانکے اور بیوی کہ سبب عفت ستر اُسکی کی ہو اور مانند اُسکے وہ چیزیں کہ دفع حاجت کریں نہ وہ چیزیں کہ لذت پاوے اُنسے اور بہرہ مند و دولتمند ہو اُنسے اور نہ فضول اقوال و افعال و تمام حرکات و سکنات اور متعلق معاد کے اسلام اور ایمان اور احسان ہیں جیسے کہ حدیث جبرئیل میں بیچ کتاب الایمان کے مذکور ہوا حاصل یہ کہ جو چیزیں ضروری ہیں اُسکی معاش و معاد میں اور سبب خداوندی مولی کے ہیں وہ تو لایعنے نہیں اور سوائے اُنکے لایعنے میں عام ہی کہ وہ چیزیں کرنے کی ہوں یا کہنے کی اور کہا امام غزالی نے کہ حد لایعنے کی یہ ہی کہ کلام کرے تو ساتھ اس چیز کے کہ اگر سکوت کرتا اُس سے تو نہ گنہگار ہوتا اور نہ ضرر کرتا حال اور مال میں اور مثال اُسکی یہ ہی کہ بیٹھے تو ساتھ ایک قوم کے پس بیان کرے تو اُنسے احوال سفروں کا اور اُن چیزوں کا کہ سفروں میں دیکھیں مانند پہاڑوں اور نہروں کے اور وقائع کہ وہاں واقع ہوں اور اچھے کھانے اور کپڑے وغیرہ ذلک پس یہ ایسے امور ہیں کہ اگر سکوت کرتا تو اُنسے تو نہ گنہگار ہوتا اور نہ ضرر پاتا ع (وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ تُوُفِّيَ رَجُلٌ مِنَ الصَّحَابَةِ فَقَالَ رَجُلٌ أَبْشِرْ بِالْجَنَّةِ فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَوَلَا تَدْرِي فَلَعَلَّهُ تَكَلَّمَ فِيمَا لَا يَعْنِيهِ أَوْ بَخِلَ بِمَا لَا يَنْقُصُهُ

رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ) اور روایت ہے انس سے کہ کہا وفات کیا گیا ایک شخص صحابیوں میں سے پس کہا ایک اور شخص نے خوش وقت ہو تو ساتھ داخل ہونے بہشت کے یعنے ببرکت صحبت آنحضرتؐ کے پس فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کیا کہتا ہے تو یہ بات اور نہیں جانتا تو حقیقت حال پس شاید کہ اُسنے کلام کیا ہو بیچ اُس چیز کے کہ ضرور نہو اسکو یا بخیلی کی ہو ساتھ ایسی چیز کے کہ ناقص نکرتے اسکو نقل کی یہ ترمذی نے ف یعنے جیسے کہ تعلیم علم اور دینا زکوٰۃ کا کہ نقصان علم و مال میں نہیں لاتا بلکہ سبب زیادتی کا ہوتا ہے حاصل یہ کہ کیونکر جزم کیا تو نے ساتھ داخل ہونے اُسکے کے بہشت میں شاید کہ کلام لا یعنے کہا ہو اُسنے اور بخل کیا ہو اور اُسکے سوال و حساب میں گرفتار ہوا ہو اور داخل ہونے بہشت کے سے منع کیا گیا ہو (وَعَنْ سُفْیَانَ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ الثَّقَفِیِّ قَالَ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ مَا اَخْوَفُ مَا تَخَافُ عَلَیَّ قَالَ فَاَخَذَ بِلِسَانِ نَفْسِہٖ وَقَالَ ہٰذَا رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَصَحَّحَہٗ) اور روایت ہے سفیان بن عبد اللہ ثقفی سے کہ کہا کہا میں نے یا رسول اللہ کون سی چیز بہت خوفناک ہے اُن چیزوں سے کہ ڈرتے ہو تم اُنسے مجھ پر کہا سفیان نے پس پکڑی حضرتؐ نے زبان اپنی اور فرمایا یعنے یہ اسکے شر سے بہت ڈرتا ہوں تمہارے حق میں کہ اکثر باتیں گناہ کی اُس سے سرزد ہوتی ہیں نقل کی یہ ترمذی نے اور صحیح کیا اسکو (وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا کَذَبَ الْعَبْدُ تَبَاعَدَ عَنْہُ الْمَلَکُ مِیْلًا مِنْ نَتْنِ مَا جَاءَ بِہٖ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ) اور روایت ہے ابن عمرؓ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ جھوٹ بولتا ہے بندہ دور ہو جاتے ہیں اُس سے فرشتے یعنے محافظت کرنے والے کوس بھر بسبب بو بد اُس چیز کی کہ لایا بندہ اسکو یعنے جھوٹ بولا نقل کی یہ ترمذی نے (وَعَنْ سُفْیَانَ بْنِ اَسِیْدٍ الْحَضْرَمِیِّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ کَبُرَتْ خِیَانَۃً اَنْ تُحَدِّثَ اَخَاکَ حَدِیْثًا ہُوَ لَکَ بِہٖ مُصَدِّقٌ وَاَنْتَ بِہٖ کَاذِبٌ رَوَاہُ اَبُوْ دَاوٗدَ) اور روایت ہے سفیان بن اسید حضرمی سے کہ کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے بہت بڑی بات ہے ازروے خیانت کے یہ کہ بات کہے تو بھائی اپنے سے کہ وہ تجکو ساتھ اُس بات کے سچا جاننے والا ہے اور تو اُس بات میں جھوٹ بولنے والا ہے [illegible] جھوٹ بولنا تو بہر حال بُرا ہے اور اِس صورت میں بدتر ہے نقل کی یہ ابو داؤد نے (وَعَنْ عَمَّارٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ کَانَ ذَا وَجْہَیْنِ فِی الدُّنْیَا کَانَ لَہٗ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ لِسَانَانِ مِنْ نَارٍ رَوَاہُ الدَّارِمِیُّ) اور روایت ہے عمار سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ ہو دو رویہ دنیا میں ہونگی اُسکی دن قیامت کے دو زبانیں آگ کی نقل کی یہ دارمی نے ف دورویہ اسکو کہتے ہیں کہ وہ کسی کے سامنے ہو تو ایسی باتیں کرے کہ وہ جانے کہ یہ میرا بڑا دوست ہے اور اُسکے پیچھے ایسی باتیں کرے کہ باعث اُسکی ایذا کی ہوں اور بعضوں نے کہا کہ دورویہ وہ ہے کہ دو شخصوں میں عداوت ہے یہ ہر ایک پاس جاکر ایسی باتیں کرتا ہے کہ وہ جانتا ہے کہ یہ میرا دوست ہے یعنے ہر ایک کے پاس جاکر دوسرے کو بُرا کہتا ہے اور اُسکی محبت ظاہر کرتا ہے ہر ایک جانتا ہے کہ یہ میرا دوست غمخوار اور مددگار ہے ۱۲ ع (وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَیْسَ الْمُؤْمِنُ بِالطَّعَّانِ وَلَا بِاللَّعَّانِ وَلَا الْفَاحِشِ وَلَا الْبَذِیِّ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَالْبَیْہَقِیُّ فِیْ شُعَبِ الْاِیْمَانِ وَفِیْ اُخْرٰی لَہٗ وَلَا الْفَاحِشِ الْبَذِیِّ وَقَالَ التِّرْمِذِیُّ ہٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ) اور روایت ہے ابن مسعودؓ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہیں ہوتا پورا مومن طعن کرنے والا اور نہ لعن کرنے والا اور نہ فحش بکنے والا اور نہ زبان درازی کرنے والا نقل کی یہ ترمذی نے اور بیہقی نے شعب الایمان میں اور بیچ اور روایت بیہقی کے اور نہیں ہوتا مومن فحش کہنے والا زبان درازی کرنے والا یعنے اس روایت میں وصف کیا فاحش کو ساتھ بدی کے یعنے نہیں ہے مومن فحش کہنے والا بمبالغہ اور کہا ترمذی نے کہ یہ حدیث غریب ہے (وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا یَکُوْنُ الْمُؤْمِنُ لَعَّانًا وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَا یَنْبَغِیْ لِلْمُؤْمِنِ اَنْ یَکُوْنَ لَعَّانًا رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ) اور روایت ہے ابن عمرؓ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہیں ہوتا مومن کامل بہت لعنت کرنے والا اور عادت کرنے والا اُسکی اور نہ چاہیے اسکو کہ ایسا ہو اور ایک روایت میں یہ لفظ آئے ہیں نہیں لائق مومن یعنے مطلق مومن کو کہ ہو بہت لعنت کرنے والا (وَعَنْ سَمُرَۃَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تَلَاعَنُوْا بِلَعْنَۃِ اللّٰہِ وَلَا بِغَضَبِ اللّٰہِ وَلَا بِجَہَنَّمَ وَفِیْ رِوَایَۃٍ وَلَا بِالنَّارِ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ) اور روایت ہے سمرہ بن جندب سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہ بددعا کرو آپس میں ساتھ لعنت خدا کے یعنے آپس میں ایک دوسرے کو نہ کہے کہ تجھپر لعنت خدا کی اور نہ بددعا کرو آپس میں ساتھ غضب خدا کے اور نہ ساتھ داخل ہونے کے دوزخ میں یعنے نہ کہو کہ غضب خدا کا تجھپر اور دوزخ میں جاوے تو اور ایک روایت میں ہے اور نہ ساتھ آگ کے نقل کی یہ ترمذی اور ابو داؤد نے (وَعَنْ اَبِی الدَّرْدَاءِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اِنَّ الْعَبْدَ اِذَا لَعَنَ شَیْئًا صَعِدَتِ اللَّعْنَۃُ اِلَی السَّمَاءِ فَتُغْلَقُ اَبْوَابُ السَّمَاءِ دُوْنَہَا ثُمَّ تَہْبِطُ اِلَی الْاَرْضِ فَتُغْلَقُ اَبْوَابُہَا دُوْنَہَا ثُمَّ تَاْخُذُ یَمِیْنًا وَّشِمَالًا فَاِذَا لَمْ تَجِدْ مَسَاغًا رَجَعَتْ اِلَی الَّذِیْ لُعِنَ فَاِنْ کَانَ لِذٰلِکَ اَہْلًا وَاِلَّا رَجَعَتْ اِلٰی قَائِلِہَا رَوَاہُ اَبُوْ دَاوٗدَ) اور روایت ہے ابی درداءؓ سے کہ کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے تحقیق بندہ جسوقت کہ لعنت کرتا ہے کسی چیز کو یعنے آدمی کو یا غیر آدمی کو چڑھتی ہے

ہو جانے اُسکے سے کہ یہ ہوگا بعد عصر حضرت کے صحابہ کے عصر مین ترجمہ فرمایا حضرت نے یعنے بیچ بیان نقصان امانت کے کہ سو ویگا شخص سونا ف ح یعنے حقیقۃ
یا کنایۃ ہے اس سے کہ غافل ہو تذکر آیات او تدبیر کتاب اور اتباع سنت سے اور یہ مقابل اسکے ہو کہ فرمایا پھر جانا کتاب وسنت سے ترجمہ پس نقصان کیا جاویگی اور لیجاویگی
امانت دل اُسکے سے یعنے بعضے انوار اور ثمرات اُسکے کم اور ناقص ہو جاینگے پس ہو جائیگا نشان امانت کا کہ وہ ثمرہ ایمان کا ہے مانند نشان وکت کے ف ح اثر شے
وہ چیز ہے کہ باقی رہے علامت اور بقیہ اُسکے سے آور وکت ساتھ زبر واو اور جزم کاف کے اور آخر مین ت جمع وکتہ کی اور وہ نشان ایک چیز کو کہتے ہین برخلاف رنگ
اُس چیز کے جیسے کہ نقطہ سیاہ وسفید مین اور بعضون نے کہا کہ نقطہ سفید کہ آنکھ کی سیاہی مین پیدا ہو یعنے بسبب وارد ہونے غفلت کے اور ارتکاب گناہ کے نور
امانت کا کم ہو جائیگا اور جب آگاہ ہوگا اور حال دل اپنے سے تلاش کریگا تو سوائے مقدار نقطہ کے اُس سے نشان باقی نہ دیکھے گا ترجمہ پھر سو ویگا شخص اور سونا
اور غافل ہوگا بار دیگر پس لیا جاویگا اور ناقص کیا جاویگا جزو دوسرا امانت سے کہ باقی رہا تھا پس نگاہ کریگا تو باقی رہیگا نشان اُسکا مانند نشان مجل کے ف ح
مجل ساتھ زبر میم اور جزم جیم کے آبلہ پڑنا اور سخت ہونا پوست ہاتھ کا کام کرنے سے کہ جسکو گھٹہ کہتے ہین بعد ازان بیان اثر مجل کا کرتے ہین ساتھ قول اپنے کے ترجمہ
مانند انگارے کے یعنے وہ اثر مجل کا مانند انگارے کے کہ لنڈھا وے تو اُسکو اپنے پاؤن پر اے مخاطب پس آبلہ ہو جاوے پس دیکھے تو اُس جگہ کو کہ آبلہ پڑا اچھولی ہوئی
حالانکہ نہین ہے اس آبلہ مین کہ اونچا دکھائی دیتا ہے کوئی چیز کہ کام آوے ف ح بلکہ پانی خراب ہے اسی طرح یہ شخص کہ اثر امانت کا اُسکے دل سے نکالا گیا صالح اور کار آمد
دکھائی دیتا ہے اور اُسکے باطن مین صلاح اور وہ چیز کہ بکار آوے نہین اس تقریر سے معلوم ہوا کہ وکت اور مجل مثال بقیہ امانت کی ہے کہ دل مین رہتی ہے لیکن اس تقریر پر
وارد ہوتا ہے کہ اثر مجل کا زیادہ ہے اثر وکت سے اور مناسب سوق کے یہ ہے کہ بقار اثر دوسری بار مین کمتر معلوم ہو مرتبہ اول سے جواب دیتے ہین کہ جب مجل ایک چیز
خالی بیفائدہ ہے قلیل وحقیر ہوگا وکت سے اور یہ جواب خالی ضعف سے نہین ف ح کہا صاحب تحریر نے معنے حدیث کے یہ ہین کہ امانت جاتی رہیگی دلون سے بتدریج
پس جب زائل ہوگا اول جزو اُس سے زائل ہوگا نور اُسکا اور قائم مقام ہوگی اُسکی تاریکی مانند وکت کے اور وہ آجانا رنگ کا ہے مخالف پہلے رنگ کے اور جب زائل ہوگا
کچھ اور اُسمین سے ہوگا مانند مجل کے اور وہ نشان محکم ہے کہ نہین زائل ہوتا مگر بعد ایک مدت کے اور یہ تاریکی زیادہ ہے پہلی سے پھر تشبیہ دی اس نور کے جاتے رہنے کو بعد
واقع ہونے اُسکے کے دلون مین اور اُسکے نکلنے کو بعد استقرار اُسکے کے دل مین اور اُسکے پیچھے تاریکی کے آنے کو ساتھ انگارے کے کہ لنڈھا وے اُسکو اپنے پاؤن پر یہانتک
کہ تاثیر کرے اس مین پھر زائل ہو جاوے انگارا اور باقی رہے آبلہ اور کہا ایک شارح نے ہمارے علماء مین سے کہ مراد یہ ہے کہ امانت اُٹھ جاویگی دلون سے بسبب ایسے دل
دلی والون کے بسبب کرنے گناہون کے یہانتک کہ جب جاگینگے اپنی نیند سے نہین پاوینگے اپنے دلون کو اُس حالت پر کہ تھے اُسپر اور باقی رہیگا اُسمین نشان کبھی
مانند وکت کے اور کبھی مانند مجل کے اور مجل اگرچہ مصدر ہے لیکن مراد اُس سے یہان نفس آبلہ ہے اور یہ اقل ہے مرتبہ پہلے سے اسلیے کہ تشبیہ دی اُسکو ساتھ چیز خالی کے
بخلاف مرتبہ پہلے کے کہ ارادہ کیا ساتھ اُسکے خالی ہونا دل کا امانت سے باوجود باقی رہنے نشان اُسکے کے ترجمہ اور صبح کرینگے لوگ اس حالت مین کہ بیع وشرا کرینگے
آپس مین اور نہین قریب کوئی کہ ادا کرے امانت کو اور حقوق تکالیف شریعت کو اور خیانت نہ کرے لوگون سے ترجمہ پس کہا جاویگا یعنے بسبب قلت امانت کے لوگون مین
کہ تحقیق بیچ فلانے قبیلہ کے یعنے باوجود کثرت لوگون کے ایک شخص ہے امانت دار یعنے کامل الایمان والامانت دار اور کہا جاویگا یعنے اُس زمانہ مین واسطے شخص کے ف ح
یعنے دنیا دارون مین سے کہ جسکو عقل ہوگی حاصل کرنے مال وجاہ کی اور شاعر اور فصیح وبلیغ اور قوی بدن مین اور شجاع ذی شوکت ہوگا اُسکو کہینگے ترجمہ کیا خوب ہے
کاروبار دنیا مین اور معیشت مین اور کیا خوب دانا اور خوشرو اور زبان آور وخوشگو ہے اور کیا خوب چست وچالاک ہے اور حالانکہ نہین ہے اُسکے دل مین رائی کے دانہ کے برابر ایمان
ف احتمال ہے کہ مراد نفی اصل ایمان کی ہے یا اُسکے کمال کی واللہ اعلم اور حاصل یہ کہ وہ تعریف کرینگے اُسکی کثرت عقل اور ظرافت اور چالاکی وغیرہ کی اور تعجب کرینگے اُس سے
اور نہین تعریف کرینگے کسی کی کثرت علم نافع اور عمل صالح کی اور اس سے معلوم ہوا کہ اصل کار ایمان وصلاح ہے باقی سب برباد ونابود اگرچہ دنیا دار اُسکو خوب جانین
اور بسبب اُسکے تعریف کرین اور معتبر تعریف سایہ تقوی اور قوت ایمانی کی ہے رزقنا اللہ ۔ وَعَنْهُ قَالَ کَانَ النَّاسُ یَسْاَلُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنِ الْخَیْرِ

وکنت اسألہ عن الشر مخافۃ ان یدرکنی قال قلت یا رسول اللہ انا کنا فی جاہلیۃ و شر فجاءنا اللہ بہذا الخیر فہل بعد ہذا الخیر من شر قال نعم قلت وہل بعد ذلک الشر من خیر قال نعم وفیہ دخن قلت وما دخنہ قال قوم یستنون بغیر سنتی ویہدون بغیر ہدیی تعرف منہم وتنکر قلت فہل بعد ذلک الخیر من شر قال نعم دعاۃ علی ابواب جہنم من اجابہم الیہا قذفوہ فیہا قلت یا رسول اللہ صفہم لنا قال ہم من جلدتنا ویتکلمون بالسنتنا قلت فما تامرنی ان ادرکنی ذلک قال تلزم جماعۃ المسلمین وامامہم قلت فان لم یکن لہم جماعۃ ولا امام قال فاعتزل تلک الفرق کلہا ولو ان تعض باصل شجرۃ حتی یدرکک الموت وانت علی ذلک متفق علیہ وفی روایۃ لمسلم قال یکون بعدی ائمۃ لا یہتدون بہدای ولا یستنون بسنتی وسیقوم فیہم رجال قلوبہم قلوب الشیاطین فی جثمان انس قال حذیفۃ قلت کیف اصنع یا رسول اللہ ان ادرکت ذلک قال تسمع وتطیع الامیر وان ضرب ظہرک واخذ مالک فاسمع واطع / اور روایت ہے حذیفہ سے کہا تھا لوگ پوچھتے تھے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے خیر سے ف یعنے طاعت سے تاکہ بجا لاوین اسکو یا وسعت رزق سے تاکہ خوش ہون ساتھ اسکے اور مدد حاصل کرین ساتھ دنیا کے آخرت پر ترجمہ اور تھا مین پوچھتا حضرت سے حال شر کا یعنے گناہ کا یا فتنہ کا کہ مرتب ہوتا ہے وسعت رزق پر واسطے خوف اس بات کے کہ پہونچ جاوے مجکو ف یعنے واسطے خوف اسکے کہ لاحق ہو مجکو شر بنفسہ یا بسبب اسکا اور یہی طریق اختیار کیا ہے حکما نے اور بعضے فضلانے کہا ہے رعایت پرہیز کی اولی ہے بیچ دفع کرنے بیماری کے استعمال کرنے دوا کی سے اور کلمہ توحید مین اشارہ ہے اسکی طرف کہ نفی کی ما سوی اللہ کے پھر ثابت کیا مولی کو اور کہا طیبی نے کہ مراد شر سے فتنہ ہے اور سست ہونا ارکان اسلام کا اور غالب ہونا گمراہی کا اور پھیلنا بدعت کا اور خیر عکس اسکی ہے ترجمہ کہا حذیفہ نے کہ کہا مین نے یا رسول اللہ تحقیق تھے ہم بیچ جاہلیت کے اور بدی کے ف یعنے ان ایام مین کہ غالب تھا ان مین جہل ساتھ توحید کے اور نبوت کے اور اس چیز کے کہ تابع ہے انکے یعنے تمام احکام شریعت کے اور لفظ شر عطف تفسیری ہے یا مراد ہے اس سے کفر پس تخصیص بعد تعمیم کے ہے ترجمہ پس لایا ہمارے پاس اللہ اس خیر کو ف کہ وہ اسلام ہے بسبب بعثت انکی کے اور مفہوم مخالف اسکا یہ ہے کہ دور کی اللہ نے شر ہم سے ساتھ نابود کرنے قواعد کفر و ضلال کے ترجمہ پس کیا پیچھے اس خیر کے کچھ شر ہونے والی ہے فرمایا آنحضرت نے کہ ہان ہوگی بعد اس خیر کے شر کہا مین نے اور کیا پیچھے اس شر کے خیر ہوگی کہ پھر امر دین کا رواج پاوے فرمایا ہان بعد اس شر کے خیر ہوگی اور اس خیر مین کہ بعد شر کے آویگی کدورت ہوگی ف دخن ساتھ زبر خ اور دال کے بمعنے دخان کے یعنے خیر ہوگی ملی ہوئی ساتھ شر کے اور دل لوگون کے اس صفائی اور خلوص کے ساتھ کہ اوائل مین تھے نہین ہونگے اور اعتقاد صحیحہ اور اعمال صالحہ اور عدل پادشاہون کے کہ قرن اول مین تھے نہین ہونگے اور برائیان اور بدعتین پیدا ہونگی اور بد ساتھ نیکون کے اور اہل بدعت ساتھ اہل سنت کے مخلوط ہونگے ت کہا مین نے اور کیا ہوگی کدورت و تاریکی اس خیر کی فرمایا کدورت کہی مین نے کنایہ ہے ایسی قوم کے پیدا ہونے سے کہ راہ و روش اختیار کرینگے غیر راہ و روش میری کے اور راہ بتا دینگے لوگون کو غیر راہ میری کے اور پکڑینگے سیرت غیر سیرت میری کے پہچانیگا تو انسے کار و بار دین کے اور نہین پہچانیگا تو یعنے ف ح یعنے منکر و معروف اور مشروع و نامشروع دونون انمین جمع ہونگے بسبب اختلاط خیر و شر کے کہ مراد قول حضرت ص کے سے نعم وفیہ دخن و یستنون بغیر سنتی سے بھی یہی ہے اور کہا بعضون نے کہ مراد شر اول سے وہ فتنے ہین کہ واقع ہوئے وقت عثمان رض کے اور بعد انکے اور مراد خیر ثانی سے وہ کہ واقع ہوئے بیچ خلافت عمر رض بن عبد العزیز کے اور مراد ساتھ الذین تعرف منہم وتنکر سے امرا ہین کہ پیدا ہوئے بعد انکے پس تھے بعضے انکے تمسک کرتے ساتھ سنت کے اور عدل کرتے اور بعضے وہ تھے کہ بلاتے تھے طرف بدعت کے اور ظلم کرتے تھے یا بعضے انمین سے وہ تھے کہ عمل کرتے تھے اچھے کبھی اور عمل کرتے تھے برے کبھی بسبب اتباع خواہش نفسانی کے اور واسطے حاصل کرنے غرض اپنی کے امور دنیا سے نہ یہ کہ وہ ارادہ کرتے تھے آخرت کا اور رعایت کرتے تھے دار آخرت کی جیسے کہ حال بعضے امراے زمانہ ہمارے کا ہے اور بعضون نے کہا کہ مراد شر اول سے فتنہ حضرت عثمان رض کا اور ما بعد انکے کا ہے اور مراد خیر ثانی سے وہ ہے کہ واقع ہوئی صلح حضرت امام حسن رض کی ساتھ معاویہ کے اور دخن سے وہ کہ معاویہ کے زمانہ مین بعضے امرا سے مانند زیاد کے عراق مین ہوا ت کہا مین نے اور آیا ہے بعد اس خیر کے شر اور فرمایا ہان بلانے والے ہونگے لوگون کو اوپر دروازون دوزخ کے کھڑے ف یعنی ایسی جماعت ہوگی کہ بلاوینگے لوگون کو طرف گمراہی کے اور روکینگے انکو ہدایت سے ساتھ طرح بطرح کے فریبون کے گردانا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بلانیوالے انکے بلانے کو

جو کچھ کہ جاری ہو درمیان لوگوں کے مخالف شرع کی چیزیں معاملات اور بیع وشراء وغیرہ میں پس حلال جانینگے انکو۔ واللہ اعلم انتہی اور حضرت شیخ نے لکھا ہو کہ یہ ہوگا بسبب
امتحان اور فتنہ اہل روزگار اور دولتمندوں کے کہ اختلاط کریگا انکے ساتھ اور گرفتار ہوگا جاہ دنیا اور دنیا کی محبت اور آویگا نہیں تاحاجت روائی کرے پس تابع ہوگا انکا اور ظاہر ہوگا
ساتھ موافقت انکی کے ان امرین کہ دین اسلام سے نہیں ہیں اور جائز ہو کہ یہ ہوں کہ صبح کریگا ساتھ ایمان کے بسبب حرام کرنے خون اور مال بھائی مسلمان کے اور شام
کریگا کافر بسبب حلال کرنے انکے کے اس معنی پر مراد فتنوں سے جنگ اور قتال ہو اور یہ معنے اول مناسب ہیں ساتھ قول حضرت کے بیچیگا دین اپنا بدلے متاع
قلیل دنیا کے نقل کی یہ مسلم نے (وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَتَكُونُ فِتَنٌ الْقَاعِدُ فِيهَا خَيْرٌ مِنَ الْقَائِمِ وَالْقَائِمُ فِيهَا خَيْرٌ مِنَ الْمَاشِي وَالْمَاشِي فِيهَا خَيْرٌ مِنَ السَّاعِي
مَنْ تَشَرَّفَ لَهَا تَسْتَشْرِفْهُ فَمَنْ وَجَدَ مَلْجَأً أَوْ مَعَاذًا فَلْيَعُذْ بِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ قَالَ تَكُونُ فِتْنَةٌ النَّائِمُ فِيهَا خَيْرٌ مِنَ الْيَقْظَانِ وَالْيَقْظَانُ فِيهَا خَيْرٌ مِنَ الْقَائِمِ وَالْقَائِمُ
فِيهَا خَيْرٌ مِنَ السَّاعِي فَمَنْ وَجَدَ مَلْجَأً أَوْ مَعَاذًا فَلْيَسْتَعِذْ بِهِ) اور روایت ہو ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قریب ہو کہ پیدا ہونگے فتنے یعنے بہت بڑے یا
پے در پے یا ذلیل سے بیٹھنے والا ان فتنوں میں بہتر ہوگا کھڑے سے ف ع یعنے کھڑا دیکھتا ہو اس چیز کو کہ نہیں دیکھتا اسکو بیٹھا پس ہوگا قریب تر کھڑا عذاب اس
فتنے سے بسبب دیکھنے اسکے کے اس چیز کو کہ نہیں دیکھیگا اسکو بیٹھا اور ممکن ہو یہ کہ ہو مراد بیٹھنے والے سے ثابت اپنے مکان میں غیر متحرک فتنے کا کہ واقع ہوا اس زمانے
میں اور مراد کھڑے سے وہ کہ ہو اسمیں ایک طرح کا باعث اور داعیہ لیکن وہ متردد ہو فتنہ انگیزی میں ترجمہ اور کھڑا یعنے اپنے مکان پر اس حالت میں بہتر ہے چلنے والے یعنے
جانے والے سے طرف اس فتنے کے اور جانیوالا طرف اس فتنہ کے بہتر ہو دوڑنے والے اور جلدی چلنے والے سے طرف اسکے پیادہ یا سوار جو شخص کہ جھانکیگا
طرف اسکے کھینچ لیگا وہ فتنہ اسکو طرف اپنے ف ع یعنے جھانکنا اور قریب ہونا طرف اسکے موجب پڑنیکا ہوگا اسمیں پس خلاصی اور نجات اسکی شر سے نہیں ہو مگر بیچ دوری
کے اس سے ترجمہ پس جو شخص کہ پاوے جگہ خلاصی اور بھاگنے کی یا جگہ پناہ کی یا شخص پناہ دینے والا کہ خلاصی پاوے فتنوں سے بسبب جانے کے طرف اسکے اور
بسبب پناہ پکڑنے کے ساتھ اسکے پس چاہیے کہ پناہ پکڑے ساتھ اسکے ف ع یعنے جگہ پناہ کی یا شخص پناہ دینے والے کے یا ساتھ اس چیز کے کہ مذکور ہوئے کہ وہ ملجا
اور معاذ ہو یعنے پس چاہیے کہ جاوے طرف ان دونوں کے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ترجمہ اور مسلم کی ایک روایت میں یوں ہو کہ فرمایا آنحضرت نے کہ ہوگا فتنہ کہ
سونے والا اس فتنہ میں کہ خبر نہ رکھے اس سے اور نہ سنے خبریں اسکی بہتر ہو جاگنے والے سے ف ع اور غافل بھی سونے ہی کے حکم میں ہو اگرچہ جاگتا ہو پس مراد جاگنے سے وہ
ہو کہ جانتا ہو فتنہ کو برابر ہو یہ کہ ہو بیٹھا یا لیٹا یا کھڑا ترجمہ اور جاگتا کہ لیٹا یا بیٹھا ہو بہتر ہو کھڑے سے اور کھڑا اسمیں بہتر ہو سعی کرنیوالے سے ف ع مراد سعی سے یہاں
معنی مشی یعنے چلنے کے ہیں کہ مفضی ہوتا ہو طرف سعی کے اور صراح میں ہو السعی دوڑنا اور شتابی کرنا اور کسب وکار کرنا پس یہاں معنے اخیر مراد ہونگے ترجمہ پس
جو شخص کہ پاوے جگہ بھاگنے کی یا پناہ کی پس چاہیے کہ پناہ پکڑے ساتھ اسکے (وَعَنْ أَبِي بَكْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّهَا سَتَكُونُ فِتَنٌ أَلَا ثُمَّ تَكُونُ فِتْنَةٌ
الْقَاعِدُ فِيهَا خَيْرٌ مِنَ الْمَاشِي وَالْمَاشِي فِيهَا خَيْرٌ مِنَ السَّاعِي إِلَيْهَا أَلَا فَإِذَا وَقَعَتْ فَمَنْ كَانَ لَهُ إِبِلٌ فَلْيَلْحَقْ بِإِبِلِهِ وَمَنْ كَانَ لَهُ غَنَمٌ فَلْيَلْحَقْ بِغَنَمِهِ وَمَنْ كَانَتْ لَهُ أَرْضٌ فَلْيَلْحَقْ بِأَرْضِهِ
فَقَالَ رَجُلٌ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَرَأَيْتَ مَنْ لَمْ يَكُنْ لَهُ إِبِلٌ وَلَا غَنَمٌ وَلَا أَرْضٌ قَالَ يَعْمِدُ إِلَى سَيْفِهِ فَيَدُقُّ عَلَى حَدِّهِ بِحَجَرٍ ثُمَّ لِيَنْجُ إِنِ اسْتَطَاعَ النَّجَاءَ اللّٰهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ ثَلَاثًا فَقَالَ
رَجُلٌ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَرَأَيْتَ إِنْ أُكْرِهْتُ حَتَّى يُنْطَلَقَ بِي إِلَى أَحَدِ الصَّفَّيْنِ فَضَرَبَنِي رَجُلٌ بِسَيْفِهِ أَوْ يَجِيءُ سَهْمٌ فَيَقْتُلُنِي قَالَ يَبُوءُ بِإِثْمِهِ وَإِثْمِكَ وَيَكُونُ مِنْ أَصْحَابِ النَّارِ
رَوَاهُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہو ابی بکرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تحقیق قصہ یہ ہو کہ نزدیک ہو کہ پیدا ہونگے فتنہ بہت آگاہ ہو پھر پایا جاویگا ان فتنوں میں
ایک فتنہ بہت بڑا اور فتنوں سے بیٹھا اسمیں بہتر ہوگا چلنے والے سے اسمیں اور چلنے والا اسمیں بہتر ہوگا دوڑنے والے سے طرف اسکے آگاہ ہو پس جسوقت کہ واقع
ہو وہ فتنہ پس جو شخص کہ ہوں واسطے اسکے اونٹ یعنے جنگل میں پس چاہیے کہ ملے ساتھ اونٹوں اپنے کے اور جو شخص کہ ہوں واسطے اسکے بکریاں پس چاہیے
کہ ملے ساتھ بکریوں اپنی کے اور جو شخص کہ ہو واسطے اسکے زمین اور گاؤں دور مکان فتنہ سے پس چاہیے کہ ملے ساتھ زمین اپنی کے یعنے بھاگے فتنہ سے اور تنہائی
اختیار کرے اور اپنے نفس کے کام میں مشغول ہو پس کہا ایک شخص نے کہ یا رسول اللہ خبر دیجیے مجھکو کہ جس شخص کے لیے نہوں اونٹ اور نہ بکریاں اور نہ زمین کہ

لاحق ہو ساتھ اُنکے اور تنہائی اختیار کرے وہ کیا کام کرے پس فرمایا حضرت نے کہ قصد کرے طرف تلوار اپنی کے یعنے اگر ہو اُسکے پاس پس مارے اوپر تیزی تلوار کے ساتھ
پتھر کے ف یعنے توڑ ڈالے ہتیار اپنے تاکہ بچا وے طرف لڑائی کے لیئے کہ مسلمان جو آپس مین لڑتے ہین انکی لڑائیون مین نہین جانا چاہیئے ترجمہ چاہیے کہ جلدی بھاگے
یعنے تاکہ نہ پہونچے اُسکو فتنہ اگر جلدی کر سکے ف جاننا چاہیے کہ اس حدیث سے اور مانند اُسکے سے دلیل پکڑی ہی اُس شخص نے کہ قائل ہی اسکا کہ قتال جائز نہین ہی فتنہ
مین کسی حال مین اور کہتا ہی کہ جب دو فریق مسلمانون مین سے آپس مین لڑین تو واجب ہی احتراز کرنا اُس سے اور یکسو ہونا اور گوشہ پکڑنا اور کسی کی طرف اُن دو فریق مین سے
نہونا اور مذہب ابی بکرہ کا کہ صحابی مشہور ہین اور بعضے اور صحابہ کا بھی یہی ہی اور ابن عمر کہتے ہین کہ قتال نکرنا چاہیے ابتداءً لیکن اگر کوئی قتال کرے تو دفع کرنا اُسکا لازم ہی
اور جمہور صحابہ اور تابعین اسپر ہین کہ واجب ہی مدد کرنی ذی حق کی اور قتال کرنا ساتھ باغی کے اور اگر ایسا نکرین تو ظاہر ہوگا فساد اور سرکشی کرینگے اہل بغی اور دلیل اُنکے
مذہب پر قول حق سبحانہ کا ہی وان طائفتان من المؤمنین اقتتلوا آخر آیہ تک کہ ناطق ہی اسپر کہ جب قتال کرین دو جماعت مسلمانون کی تو اصلاح کرنی چاہیے درمیان انکے
اور اگر بغی کرے ایک اُن دونون جماعتون مین سے دوسرے پر تو قتال کرنا چاہیے ساتھ جماعت باغیہ کے تا پھرے جانب حق کے اور جب بیان کیا آنحضرت نے حکم فتنہ کا
فرمایا ترجمہ ای بار خدایا تحقیق پہونچا دیا مین نے حکم تیرا تیرے بندون کو تین بار فرمائی یہ بات پس عرض کیا ایک شخص نے کہ یا رسول اللہ خبر دیجیے مجکو اگر جبر کیا جاؤن مین
یہان تک کہ لیجایا جاوے مجکو طرف ایک صف کے اُن دو صف قتال سے پس مارے مجکو ایک شخص اپنی تلوار سے یا آلگے مجکو تیر پس مار ڈالے مجکو یعنے پس کیا حکم ہی قاتل
ومقتول کا فرمایا آنحضرت نے کہ پھریگا وہ قاتل تیرا ساتھ گناہ اپنے کے اور گناہ تیرے کے ف اس عبارت کے دو معنے ہین ایک تو یہ کہ پھریگا ساتھ گناہ لینے کے کہ بالفعل
کیا اُسنے تجکو مارا اور گناہ تیرا یہ کہ اگر بالفرض والتقدیر تو اُسکو مارتا اور گناہ اُسکا تجھپر ہوتا وہ بھی اُسکے سر پر رکھین اور اُسکے گناہ کو مضاعف کرینگے بسبب زجر و توبیخ کے اور دوسرے
معنے یہ کہ پھریگا ساتھ گناہ لینے کے کہ پہلے رکھتا تھا قسم بغض و عداوت مسلمانون کے سے کہ سبب تیرے قتل کا ہوا اور ساتھ گناہ مارنے تیرے کے کہ صادر ہوا اُس سے
اب ترجمہ اور ہوگا دوزخیون مین سے نقل کی یہ مسلم نے ف اور اس سے یہ سمجھا گیا کہ تو ہوگا جنتیون مین سے اور حضرت نے اُسکو ذکر نہ کیا اسلیے کہ اُس سے یہ بھی
سمجھا جاتا ہی (وعن ابی سعید قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوشک ان یکون خیر مال المسلم غنم یتبع بہا شعف الجبال ومواقع القطر یفر بدینہ من الفتن
رواہ البخاری) اور روایت ہی ابی سعید سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے قریب ہی یہ کہ ہووے بہتر مال مسلمان کا بکریان کہ ساتھ جاوے اُنکے چوٹی
پہاڑ پر اور جگہ گرنے قطرات مینھ پر ف چند بکریان رکھتا ہوا اور پہاڑ اور نالے اور چرنے کی جگہ جنگل مین سے کہ اسمین مینھ پڑتا ہی تلاش کرے تا وہان
اور بکریان چرا کر قوت اپنا اُس سے پیدا کرے نقل کی یہ بخاری نے ترجمہ اور بھاگے یہ مسلمان اپنے دین کو ساتھ لیکر فتنون سے تا لوگون کے ساتھ اختلاط نکرے اور فتنہ مین
نپڑے (وعن اسامۃ بن زید قال اشرف النبی صلی اللہ علیہ وسلم علی اطم من آطام المدینۃ فقال ہل ترون ما اری قالوا لا قال فانی لاری الفتن تقع خلال
بیوتکم کوقع المطر متفق علیہ) اور روایت ہی اسامہ بن زید سے کہ کہا چڑھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اوپر مکان بلند کے مدینہ کے مکانون مین سے ف اطم ساتھ پیش
اور طا کے معنی چوٹی پہاڑ اور قلعہ اور مکان بلند کے اور آطام ساتھ مد اول کے جمع اُسکی ہی اور گرد مدینہ کے قلعے تھے کہ یہود وغیرہ وہان رہتے تھے پس اسامہ بن زید
کہتے ہین کہ حضرت ایک روز ایک قلعہ پر اُن قلعون مین سے چڑھے تب پس فرمایا کہ کیا دیکھتے ہو تم اُس چیز کو کہ دیکھتا ہون مین عرض کیا صحابہ نے کہ نہین فرمایا کہ
تحقیق مین البتہ دیکھتا ہون مین فتنون کو کہ پڑتے ہین درمیان گھرون تمہارے کے مانند پڑنے مینھ کے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف معنے اسکے یہ ہین کہ دکھایا
اللہ تعالے نے اپنے نبی کو کہ جسوقت کہ چڑھے وہ قلعہ پر قریب ہونا فتنون کا تاکہ خبر دین وہ انکی پس لوگ بچتے رہین اُنسے اور جانتے ہین کہ وہ مقدر ہین اور گنین اُنکی آفت کو
آنحضرت کے معجزات سے (وعن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہلکۃ امتی علی یدی غلمۃ من قریش رواہ البخاری) اور روایت ہی ابی
ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ ہلاکت امت میری کی اوپر ہاتھون لڑکون ایک نوجوانون کے ہی قریش مین سے نقل کی یہ بخاری نے
ف لفظ ہلکہ ساتھ زبر دونون کے بمعنے ہلاک کے اور امت سے مراد یہان صحابہ اور اہلبیت ہین کہ وہ بہترین امت تھے اور لفظ غلمہ ساتھ زیر غین اور جزم لام کے

[illegible]

تحت غلام کی بیٹے جوان کے کذا فی القاموس اور صراح مین ہی غلام بمعنے لڑکے کے اور اصل غلم اور اغتلام کی غلبہ اور جوش شہوت ہی اور طیبی نے تفسیر کیا ہی اسکو ساتھ
نو سالون بیباک کے کہ ادب نکرین عاقلون اور بادہ قارون کا اور مراد ان لڑکون سے کشندگان عثمان اور علی اور حسن اور حسین رضی اللہ عنہم اجمعین کے ہین اور مانند انکے
اہل فتنہ اور بغی اور ظلم اور مجمع البحار مین ہی کہ ابو ہریرہ پہچانتے تھے انکو ساتھ اسما اور اشخاص انکی کے اور سکوت کرتے تھے تعیین و نام لینے انکے سے بسبب خوف مفسدہ
اور مراد یزید بن معاویہ اور عبید اللہ بن زیاد اور مانند انکے مین نو عمرون بنی امیہ سے خذلہم اللہ کہ صادر ہوا ان سے قتل اہل بیت نبوت حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا اور بند کرنا انکا اور مار ڈالنا
اچھے اچھے مہاجرین اور انصار کا اور صادر ہوا حجاج سے کہ امیر الامرا عبد الملک بن مروان کا تھا اور سلیمان بن عبد الملک سے اور اولاد اسکی سے کہ خونریزیان کین اور مال
لیے چنانچہ مشہور ہی ۔ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَقَارَبُ الزَّمَانُ وَيُقْبَضُ الْعِلْمُ وَتَظْهَرُ الْفِتَنُ وَيُلْقَى الشُّحُّ وَيَكْثُرُ الْهَرْجُ قَالُوْا وَمَا الْهَرْجُ قَالَ الْقَتْلُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ
اور روایت ہی انہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قریب ہوگا آپس مین زمانہ قیامت یعنے زمانہ دنیا اور زمانہ آخرت کا یعنی ہوگی مراد قریب ہونا
قیامت کا اور احتمال ہی کہ مراد اس سے آپس مین قریب ہونا بعضے اہل زمانہ کا بعضون سے شر مین یا قریب ہونا نفس زمانہ کا شر مین یہانتک کہ مشابہ ہووے اول اسکا ساتھ آخر اسکے
اور بعضون نے کہا کہ چھوٹی ہونگی عمرین لوگون کی اخیر زمانہ مین اور احتمال ہی یہ کہ ہو کنایہ قلت برکت زمانہ کے سے بسبب کثرت گناہون کے اور یہی احتمال ہی کہ مراد ہو اس سے جلدی
گذرنا دنون کا اور جلدی ہو چکنا قرنون کا پس قریب ہونگے آپس مین زمانے انکے یا مراد ہو کوتاہی مدت دنون اور راتون کی جیسے کہ اور حدیث مین آیا ہی کہ اخیر زمانہ مین سال مانند مہینے کے
گذریگا اور مہینا مانند ہفتہ کے اور ہفتہ مانند روز کے ۔ اور لیا جاوے اور اٹھایا جاویگا علم یعنے اس زمانہ مین بسبب اٹھ جانے علما کے اور پیدا ہونگے فتنے اور ڈالا جاویگا بخل
قوی یعنے بخل قوی اور علی العموم لوگون کے دلون مین ڈالا جاویگا اخیر زمانہ مین اور اطاعت کرینگے اسکی یہانتک کہ بخل کرینگے اہل حرفہ حرفے اپنے سکھانے مین اور مال والے
مال کے دینے مین وغیرہ ذلک اور نہین ہی مراد پایا جانا اصل بخل کا اسلیے کہ وہ اب بھی موجود ہی جبلت انسان مین مگر جسکو کہ بچاوے اللہ تعالی جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے وَمَنْ
يُوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ فَاُولٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۔ اور بہت ہوگا ہرج عرض کیا صحابہ نے کہ کیا ہی ہرج فرمایا حضرت نے قتل نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف قاموس مین ہی کہ
ہرج الناس کے معنے ہین پڑے لوگ فتنہ مین اور اختلاط و قتل مین پس مراد بیان ہرج سے قتل خاص ہی کہ ملا ہوا ہو ساتھ فتنے کے اور اختلاط کے پس لام اسمین عہد کے
لیے ہی ۔ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَا تَذْهَبُ الدُّنْيَا حَتّٰى يَاْتِيَ عَلَى النَّاسِ يَوْمٌ لَا يَدْرِي الْقَاتِلُ فِيْمَ قَتَلَ وَلَا الْمَقْتُوْلُ فِيْمَ قُتِلَ
فَقِيْلَ كَيْفَ يَكُوْنُ ذٰلِكَ قَالَ الْهَرْجُ الْقَاتِلُ وَالْمَقْتُوْلُ فِي النَّارِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ ۔ اور روایت ہی انہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم ہی اس ذات
کی کہ جان میری اسکے ہاتھ مین ہی نہین جاویگی اور فانی نہین ہوگی دنیا یعنے ساری یہانتک کہ آویگا آدمیون پر ایکدن یعنے ایک روز عظیم کہ اسمین بڑی شدت ہوگی نہ جانیگا
قاتل کہ کس چیز مین اور کس سبب سے قتل کیا یعنے مقتول کو آیا جائز تھا اسکو قتل کرنا یا نہین اور نہ جانیگا مقتول یعنے جسکی جان ماری گئی یا اہل اسکے کہ کس سبب سے
قتل کیا گیا ف یعنے سبب شرعی سے یا غیر شرعی سے حاصل یہ کہ یون ہی شبہات سے قتال کرینگے اور تمیز و تشخیص نہین کرینگے کہ حق پر کون ہی اور باطل پر کون اور یہ باتین
... ون قتل مین ہمارے زمانہ مین پائی جاتی ہین ۔ پس کہا گیا کسطرح ہوگا یہ یعنے کیا سبب ہوگا اس طرح کے قتل کے واقع ہونیکا کہ نہین پہچانیگا قاتل و مقتول سبب انکا
فرمایا ہرج ف یعنے فتنہ اور اختلاط کثیرہ کہ باعث ہی قتل مجہول کا اور معنے یہ کہ سبب اسکا زور اور جوش بہت سے فتنون سخت کا ہوگا ۔ مارنیوالا اور مارا گیا بیچ آگ کے
ہین نقل کی یہ مسلم نے ف مارنیوالا بسبب قتل کرنے مسلمان کے دوزخ مین ہوگا اور مارا گیا اس سبب سے کہ وہ بھی چاہتا تھا کہ مارے اور حریص اور قصد کرنیوالا اسپر تھا اور
آدمی بسبب عزم معصیت کے ماخوذ ہوتا ہی اور یہ حکم بر تقدیر جہل اور نہونے تمیز کے ہی اور اگر بسبب اشتباہ خطا کے تھا اور تحری صواب مین ہوا اگرچہ واقع مین صواب نہوگا
ایسا نہوگا واللہ اعلم اور اسمین دلیل ہی مذہب صحیح و مشہور کی کہ جو کوئی نیت کرے گناہ کی اور اصرار کرے نیت پر ہوگا گنہگار اگرچہ نہ کرے اسکو اور نہ بولے اسکو ۔ وَعَنْ
مَعْقِلِ بْنِ يَسَارٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعِبَادَةُ فِي الْهَرْجِ كَهِجْرَةٍ اِلَيَّ رَوَاهُ مُسْلِمٌ ۔ اور روایت ہی معقل بن یسار سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نے کہ ثواب عبادت کرنیکا یعنے ساتھ استقامت اور مداومت اسکی کے بیچ زمانہ فتنہ کے اور وقت قتال کے درمیان مسلمانون کے مانند ثواب ہجرت

کرنے کے ہر طرف سے برے نقل کی مسلم نے ف یعنے جیسے کہ کسی شخص نے پہلے فتح مکہ کے دار الحرب سے ہجرت کی کہ شرف صحبت آنحضرت سے مشرف ہو کر ثواب پایا ویسے ہی جس شخص
نے بھی ظلمت فتنہ و فساد کی سے منہ پھیر کر عبادت مولی میں مشغول ہو کر ثواب پایا ﴿وَعَنِ الزُّبَيْرِ بْنِ عَدِيٍّ قَالَ أَتَيْنَا أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ فَشَكَوْنَا إِلَيْهِ مَا نَلْقَى مِنَ الْحَجَّاجِ فَقَالَ اصْبِرُوا فَإِنَّهُ
لَا يَأْتِي عَلَيْكُمْ زَمَانٌ إِلَّا الَّذِي بَعْدَهُ أَشَرُّ مِنْهُ حَتَّى تَلْقَوْا رَبَّكُمْ سَمِعْتُهُ مِنْ نَبِيِّكُمْ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ﴾ اور روایت ہے زبیر بن عدی تابعی سے کہ کہا آئے ہم انس بن مالک
کے پاس پس شکایت کی ہم نے طرف انکے اس چیز کی کہ پیش آئی ہمکو حجاج بن یوسف ظالم سے یعنے اسکے ظلم اور ایذا کی شکایت کی پس کہا انس نے کہ صبر کرو اور تحمل کرو اسلیے ظلم
و ایذا پر پس تحقیق نہیں آویگا تمپر کوئی زمانہ مگر جو زمانہ کہ بعد اسکے آویگا بدتر ہوگا زمانہ گذشتہ سے ف یعنی پس کیا جانتے ہو تم شاید کہ بعد اسکے اور ظلم زیادہ حجاج سے پیدا ہو پس صبر کرو
یہانتک کہ ملو تم پروردگار اپنے سے یعنے روز آخر کے سنی ہے میں نے یہ حدیث تمھارے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے ف اس حدیث میں اشکال لاتے ہیں کہ زمانہ حضرت
عبد العزیز کا اور حضرت عیسی اور مہدی علیہما السلام کا بعد زمانہ حجاج کے ہے اور وہ بدتر اس سے نہیں بلکہ بہتر ہے اس سے اور بعضے زمانہ گذشتہ سے جواب اسکا یہ دیا ہے کہ یہ فرمانا
اور حکم دینا حضرت کا باعتبار اکثر و اغلب کے ہے اور مراد ان زمانوں سے زمانہ حجاج سے زمانہ دجال تک ہے اور زمانہ عیسے اور مہدی کا مستثنی ہے اور مقصود صبر و تسلی دینی ہے امت
کو اور تعلیم و ترغیب اور ظاہر تر یہ ہے کہ کہا جاوے کہ زمانہ عیسے کا مستثنی ہے شارع کے کلام سے اور باقی زمانوں میں بہتری موجود ہے کسی نہ کسی اعتبار کر کسی نہ کسی جگہ اور کسی
امر میں از رو علم کے اور عمل کے اور استقامت وغیرہ کے اور بیان اسکا طویل ہے اور یہ مقتضا دوری کا ہے زمانہ حضرت کے سے کہ جون جون زمانہ حضرت کے زمانہ سے
دور ہوتا جاتا ہے بدی و خرابی زیادہ ہوتی جاتی ہے حتی کہ صحابہ نے باوجود اس صفائی باطن کے حضرت کے دفن کے بعد حال اپنا متغیر پایا اور بعضے بزرگوں سے منقول ہے کہ ایک
خطرہ گناہ کا گذرا ہے پھر بعد ایک مدت کے جو آیا دفع ہوا سوچے سبب اسکا کچھ نہ پایا سوائے اسکے کہ ظلمت بسبب دوری کے ہے اور زمانہ حضرت کے سے کہ سبب ہوا حال
ہونے اپنے خطرے کا ﴿الفصل الثانی﴾ فصل دوسری ﴿عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ وَاللهِ مَا أَدْرِي أَنَسِيَ أَصْحَابِي أَمْ تَنَاسَوْا وَاللهِ مَا تَرَكَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ
قَائِدِ فِتْنَةٍ إِلَى أَنْ تَنْقَضِيَ الدُّنْيَا يَبْلُغُ مَنْ مَعَهُ ثَلَاثَ مِائَةٍ فَصَاعِدًا إِلَّا قَدْ سَمَّاهُ لَنَا بِاسْمِهِ وَاسْمِ أَبِيهِ وَاسْمِ قَبِيلَتِهِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ﴾ کہا حذیفہ نے قسم ہے خدا کی نہیں جانتا میں کہ بھول گئے
یار میرے یا اظہار بھولنے کا کرتے ہیں یعنے بھولے نہیں بتکلف اظہار بھولنے کا کرتے ہیں قسم خدا کی نہیں چھوڑا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ذکر کسی فتنہ کھینچنے والے
کا ف یعنے جو کہ باعث ہو فتنہ کا مانند عالم کے کہ نکالے بدعت اور حکم کرے لوگوں کو اسکے کرنیکا یا مانند امیر ظالم کے کہ باعث ہو قتل و قتال کا تا تمام ہونے دنیا تک
ایسا کھینچنے والا فتنہ کا کہ پہونچے مقدار تابعداروں اسکے کی تین سو کو اور زیادہ کو مگر کہ تحقیق ذکر کیا اسکو واسطے ہمارے ساتھ نام اسکے کے اور نام باپ اسکے کے اور
نام قبیلہ اسکے کے ف ظاہرا قید عدد تین سو کی اسلیے نکالی کہ اجتماع اسقدر آدمیوں کا باعث ہوتا ہے مفسدہ کا اور لاحق ہونے ضرر کا اکثر ہوتا ہے اور اگر کم اس سے ہوں
تو اعتبار نہیں رکھتے ﴿وَعَنْ ثَوْبَانَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّمَا أَخَافُ عَلَى أُمَّتِي الْأَئِمَّةَ الْمُضِلِّينَ وَإِذَا وُضِعَ السَّيْفُ فِي أُمَّتِي لَمْ يُرْفَعْ عَنْهُمْ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ
رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ﴾ اور روایت ہے ثوبان سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے سوا اسکے نہیں کہ ڈرتا ہوں میں اوپر امت اپنی کے سرداروں گمراہ
کرنے والوں سے ف یعنے لوگوں کو بسبب گمراہی اپنی کے اسلیے کہ ضرر انکی گمراہی کا اکثر اور بدتر ہے اوروں کی گمراہی سے ت اور جب رکھی جاویگی تلوار امت میری میں
یعنے قتل واقع ہوگا نہیں اٹھائی جاویگی ان سے قیامت تک نقل کی ابو داود اور ترمذی نے ف یعنے کہیں نہ کہیں لڑائی ہوتی رہیگی اور مصداق اس خبر کا واقعہ امیر المؤمنین
عثمان کا ہے کہ اول یہی قتل واقع ہوا اسلام میں اور بعد ازاں باقی ہے ہنوز اور موجب خبر مخبر صادق کے روز قیامت تک باقی رہیگا اور ائمہ جمع ہے امام کی اور امام کہتے ہیں
پیشوا اور رئیس قوم کو اور اسکو کہ بلاوے لوگوں کو طرف قول کے یا فعل یا اعتقاد کے ﴿وَعَنْ سَفِينَةَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ الْخِلَافَةُ ثَلَاثُونَ سَنَةً ثُمَّ
تَكُونُ مُلْكًا ثُمَّ يَقُولُ سَفِينَةُ أَمْسِكْ خِلَافَةَ أَبِي بَكْرٍ سَنَتَيْنِ وَخِلَافَةَ عُمَرَ عَشَرَةً وَعُثْمَانَ اثْنَتَيْ عَشَرَةَ وَعَلِيٍّ سِتَّةً رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُو دَاوُدَ﴾ اور روایت ہے سفینہ سے
کہ کہا اسنے کہ سنا میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے خلافت یعنے خلافت حق یا پسندیدہ اللہ اور رسول کی کہ موافق سنت اور اتباع طریقہ حق کے ہو
یا کاملہ یا متصلہ تیس برس تک ہوگی پھر آگے ہو جاویگی خلافت بعد تیس برس کے بادشاہت ف ترجمہ حضرت شیخ کے میں بعد لفظ ملک کے عضوضا بھی ہے یعنے گزندہ کہ

لوگ گزیدہ وستم انکے سے امن مین ہون اور براہ عدالت اور دین پروری کی جیسے کہ چاہیے جاری ہو اگرچہ اطلاق اس نام کا ازراہ مجاز کے اور معنے اسکے کہ خلافت گذرے ہو ون کے برس بیس ہی لیکن حقیقت خلافت کی کہ آنحضرت نے اسکی طرف اشارہ کیا ہے تیس ہی برس ہے کہ خلافت خلفاے اربعہ کی اُسمین تھی اور اگر انکو امیر المومنین کہین تو بعید نہین کہ امیر و حاکم ہین مسلمانون پر احکام ظاہر ہین اور شرح عقائد مین ہے کہ اس حدیث مین اشکال وارد ہوتا ہے اسلیے کہ اہل حل وعقد متفق تھے اوپر خلافت خلفاء عباسیہ اور بعضے مروانیہ کے مانند عمر بن عبد العزیز کے جواب یہ کہ شاید مراد یہ ہو کہ خلافت کاملہ کہ جسمین آمیزش نہو مخالفت حق کی تیس برس ہوگی اور بعد اُسکے کبھی ہوگی اور کبھی نہین انتہی اور جاننا چاہیے کہ مروانیون مین اول یزید بن معاویہ ہوا پھر بیٹا اسکا معاویہ بن یزید پھر عبد الملک پھر ہشام بن عبد الملک پھر ولید پھر سلیمان پھر عمر بن عبد العزیز پھر یزید بن عبد الملک پھر ولید بن یزید پھر یزید بن ولید پھر مروان بن محمد پھر نکلی اُنسے خلافت طرف اولاد عباس کے ت پھر کہتا ہے سفینہ ف ع یعنے مولی آنحضرت کا کہ راوی اس حدیث کا ہے اپنے راوی سے یا عام خطاب کرتا ہے واسطے سمجھانے حساب تیس برس کے ت کہ حساب کر اور یاد رکھ مدت خلافت ابی بکر کو دو برس اور مدت خلافت عمر کو دس برس اور مدت خلافت عثمان کو بارہ برس اور مدت خلافت علی کو چھ برس نقل کی یہ احمد اور ترمذی اور ابو داؤد نے ف ح یہ حساب تقریبی ہے مبنی ہے اوپر حذف کسور کے والا خلافت حضرت ابو بکر کی جیسے کہ جامع الاصول وغیرہ مین مذکور ہے دو برس اور چار مہینے اور خلافت حضرت عمر کی دس برس اور چھ مہینے اور خلافت حضرت عثمان کی بارہ برس چند روز کم اور خلافت حضرت علی کی چار برس اور نو مہینے اس حساب سے خلافت چارون خلفا کی اُنتیس برس اور سات مہینے مین تمام ہوتی ہے اور پانچ مہینے جو باقی رہے انمین حضرت امام حسن خلیفہ رہے پس یہ بھی خلفا مین سے ہوے (وَعَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَيَكُونُ بَعْدَ هٰذَا الْخَيْرِ شَرٌّ كَمَا كَانَ قَبْلَهُ شَرٌّ قَالَ نَعَمْ قُلْتُ فَمَا الْعِصْمَةُ قَالَ السَّيْفُ قُلْتُ وَهَلْ بَعْدَ السَّيْفِ بَقِيَّةٌ قَالَ نَعَمْ تَكُونُ إِمَارَةٌ عَلَى أَقْذَاءٍ وَهُدْنَةٌ عَلَى دَخَنٍ قُلْتُ ثُمَّ مَاذَا قَالَ ثُمَّ يَنْشَأُ دُعَاةُ الضَّلَالِ فَإِنْ كَانَ لِلّٰهِ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةٌ جَلَدَ ظَهْرَكَ وَأَخَذَ مَالَكَ فَأَطِعْهُ وَإِلَّا فَمُتْ وَأَنْتَ عَاضٌّ عَلَى جِذْلِ شَجَرَةٍ قُلْتُ ثُمَّ مَاذَا قَالَ ثُمَّ يَخْرُجُ الدَّجَّالُ بَعْدَ ذٰلِكَ مَعَهُ نَهْرٌ وَنَارٌ فَمَنْ وَقَعَ فِي نَارِهِ وَجَبَ أَجْرُهُ وَحُطَّ وِزْرُهُ وَمَنْ وَقَعَ فِي نَهْرِهِ وَجَبَ وِزْرُهُ وَحُطَّ أَجْرُهُ قَالَ قُلْتُ ثُمَّ مَاذَا قَالَ ثُمَّ يُنْتَجُ الْمُهْرُ فَلَا يُرْكَبُ حَتّٰى تَقُومَ السَّاعَةُ وَفِي رِوَايَةٍ قَالَ هُدْنَةٌ عَلَى دَخَنٍ وَجَمَاعَةٌ عَلَى أَقْذَاءٍ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ الْهُدْنَةُ عَلَى الدَّخَنِ مَا هِيَ قَالَ لَا تَرْجِعُ قُلُوبُ أَقْوَامٍ عَلَى الَّذِي كَانَتْ عَلَيْهِ قُلْتُ بَلْ بَعْدَ هٰذَا الْخَيْرِ شَرٌّ قَالَ فِتْنَةٌ عَمْيَاءُ صَمَّاءُ عَلَيْهَا دُعَاةٌ عَلَى أَبْوَابِ النَّارِ فَإِنْ مُتَّ يَا حُذَيْفَةُ وَأَنْتَ عَاضٌّ عَلَى جِذْلٍ خَيْرٌ لَكَ مِنْ أَنْ تَتَّبِعَ أَحَدًا مِنْهُمْ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ) اور روایت ہے حذیفہ سے کہ کہا مین نے یا رسول اللہ کیا ہوگی بعد اس خیر کے شر یعنے اسلام کے بعد کفر ہوگا جیسے کہ تھی پہلے اسلام کے شر یعنے کفر فرمایا ہان ہوگی بعد اسلام کے شر کہا مین نے کہ کیا طریق ہے بچاؤ کا اس شر سے فرمایا تلوار ف ح یعنے حاصل ہوگا بچاؤ اُس سے بسبب استعمال تلوار کے یا طریق بچاؤ کا یہ ہے کہ مارے انکو ساتھ تلوار کے کہا قتادہ نے کہ مراد اُس جماعت سے وہ لوگ ہین کہ مرتد ہوگئے بعد وفات آنحضرت کے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی خلافت مین ت کہا مین نے کیا باقی رہینگے اہل اسلام بعد قتال اور لڑنے کے کافرون سے اور صلاحیت رکھینگے اُس زمانے کے لوگ امارت اور امانت کی اور جمع اور متفق ہونے لوگون پر فرمایا ہان ہوگی امارت یعنے حکومت اور سلطنت اوپر فساد کے ف ح ع اقذاء جمع قذی کی ہے اور قذی جمع قذاۃ کی اور قذاۃ کہتے ہین اُس چیز کو کہ پڑتی ہے آنکھ اور پانی مین قسم غبار اور تنکے وغیرہ سے یعنے اجتماع لوگون کا امرا پر ساتھ کراہیت اور فساد اور انکار دل کے ہوگا نہ ساتھ خوشی اور رضا اور صفائی باطن کے جیسے کہ جو آنکھ کہ اسمین تنکا وغیرہ جا پڑتا ہے ظاہر اُسکا اچھا ہے اور اندر سے دکھتی ہے اور کہا قاضی نے کہ معنے یہ ہین کہ ہوگی امارت ملی ہوئی ساتھ کچھ بدعتون اور کرنے منہیات کے ت اور ہوگی صلح اوپر کدورت کے ف ح ع ہدنہ ساتھ پیش ہ اور جزم دال مہملہ کے صلح اور اصل مین معنی سکون و آرام کے ہے اور دخن ساتھ زبر دال اور خ کے دخان یعنے دھوان یعنے صلح ہوگی ساتھ فریب و نفاق کے جیسے کہ پہلے گذرا اور یہ جملہ بیچ حکم تاکید پہلے جملہ کے ہے اور اسمین اشارہ ہے طرف صلح حضرت امام حسن رض کے ساتھ معاویہ کے اور سپرد کردینے ملک کے انکو اور قرار پانے امارت کے انپر اور اس سے معلوم ہوا کہ معاویہ بسبب صلح حضرت حسن رض کے نہین ہوئے خلیفہ جیسے کہ وہم کیا ہے بعضون کو اُسکا ت کہا مین نے بعد اسکے کیا ہوگا فرمایا کہ پھر پیدا ہونگے بلانے والے طرف گمراہی کے ف ح یعنے ایک جماعت پیدا ہوگی امرا مین سے کہ بلاوینگے لوگون کو طرف بدعات کے اور گناہون کے ت پس اگر ہو واسطے اللہ کے خلیفہ زمین مین یعنے امیر موجود ہو زمین پر اگرچہ یہ ہو صفت اُسکی کہ مارے کوڑے تیری پیٹھ پر یعنے مارے تجکو ناحق اور لے مال تیرا یعنے ازراہ

* مدت خلافت خلفاے اربعہ [illegible]

منصب کے پس اطاعت کر اسکی یعنے جب تک کہ خلاف حکم خدا اور رسول اسکے کے حکم نہ کرے تا نہ اٹھے فتنہ اور اگر نہو خلیفہ پس مر تو اس حال مین کہ تو لازم کرنیوالا ہو جڑ کسی درخت
کی ف ح یعنے گوشہ پکڑ لوگون سے اور گذار عمر ساتھ صبر و سختی کے جنگلون مین نیچے ایک درخت کے اور قناعت کر ساتھ چبانے گھانس اور جڑ کے اور بعضون نے حملہ
والامت کو متعلق قاطعہ کے کہا ہے یعنے اور اگر اطاعت نہ کریگا تو خلیفہ کی تو مریگا تو حالت شدت و سرگردانی مین اور بعضے نسخون مین بجاے فمت کے فمت آیا ہے ساتھ لفظ
ماضی کے قیام سے یعنے اگر ایسا نہو تو اٹھ اور جا اور کسی درخت کی جڑ مین پناہ پکڑ ت کہا مین نے پھر کیا ہوگا فرمایا پھر نکلے گا دجال یعنے امام مہدی کے زمانہ مین بعد اسکے
یعنے بعد واقع ہونے شر اور فتنون مذکورہ کے اس طرح کہ اسکے ساتھ نہر ہوگی پانی کی اور آگ ف ع یعنے خندق آگ کی کہا بعضون نے کہ یہ دونون چیزین ہونگی تخییل کے
بطریق سحر اور سیمیا کے کہا بعضون نے کہ پانی اسکا حقیقت مین آگ ہوگا اور آگ اسکی پانی انتہی اور حضرت شیخ نے لکھا ہے کہ ظاہر یہ ہے کہ یہ محمول ہے حقیقت پر اور احتمال
یہ بھی ہے کہ مراد لطف و قہر اور وعدہ و وعید ہوت پس جو کوئی پڑا اسکی آگ مین ف یعنے جسنے مخالفت کی اسکی یہانتک کہ ڈالا دجال نے اسکو اپنی آگ مین اور آگ کو
جو اضافت کی اسکی طرف اس مین اشارہ ہے اسکی طرف کہ نہین ہوگی وہ آگ حقیقت بلکہ سحر ہوگی ت ثابت ہوا اجر اسکا ف یعنے بسبب صبر کے اور ثابت رہنے
اسکے کے دین خدا پر اور بسبب طلب کرنے رضا اسکی کے اور اتارا گیا بوجھ اسکے پہلے گناہونکا اسکی گردن سے ت اور جو کوئی پڑا اسکی نہر مین ف یعنے بسبب فرمانبرداری
اسکی کے اور ایمان لانے کے اسپر بسبب طمع دنیا اور محبت زندگانی اسکی کے ثابت ہوا بوجھ گناہ حال کا اور اتارا گیا ثواب اسکا یعنے باطل ہوا عمل سابق اسکا ت کہا
حذیفہ نے کہ کہا مین نے پھر کیا ہوگا فرمایا پھر جنایا جاویگا بچہ گھوڑے کا پس سواری نہین دیگا یہانتک کہ برپا ہوگی قیامت ف ح لفظ ینتج ساتھ صیغہ مجہول کے نتج سے
ہے انتاج سے اور کہا ہے علما نے کہ نتج بمعنے تولید یعنے جنانے اور خدمت اور تدبیر اسکے جننے کی کرینگے جیسے کہ دایہ انسان کی کرتی ہے اور انتاج بمعنے پہونچنے وقت ولادت کے
اور مہر ساتھ پیش میم اور جزم ہ کے بمعنے بچھڑے کے اور مہرہ ساتھ ہ کے مادہ یعنے بچھڑی اور ترکب ساتھ پیش تے اور زبر کاف کے پہونچنا وقت سواری دینے کو یعنے
قابل سواری کے ہونا اور مراد اس سے زمانہ عیسی علیہ السلام کا ہے اسلیے کہ اسوقت سے روز قیامت تک سواری گھوڑون پر نہ واقع ہوگی بسبب نہونے کفار کے اور نہو نے
احتیاج لڑائی کے یا مراد یہ ہے کہ بعد نکلنے دجال کے آنے قیامت تک زمانہ دراز نہین ہونے کا قلیل ہوگا یعنے اسوقت سے قیامت قریب ہوگی بقدر زمانہ پیدا ہونے بچھیرے
کے تا پہونچنے وقت سواری کے اسپر اور یہ معنے ظاہر اور موافق ہین ساتھ اور حدیثون کے کہ اس باب مین آئی ہین ت اور ایک روایت مین یعنے بدلے یکون امارۃ علی اقذاء
الخ کے یون آیا ہے کہ فرمایا صلح ہوگی درمیان لوگون اسوقت کے ظاہر مین ساتھ کدورت باطن کے اور اشتمال ہوگا ساتھ ناخوشیون دل کے کہا مین نے یا رسول اللہ الھدنۃ علی الدخن
کہ آپ نے فرمایا اسکے کیا معنے ہین فرمایا نہ رجوع کرینگے دل نرم قوم کے اوپر اس حال و صفت کے کہ تھے دل اس حال پر یعنے نہین ہونگے دل انکے صاف کینہ اور بغض سے جیسے
کہ تھے صاف پہلے اس سے بیچ سابق زمانہ اسلام کے جیسے کہ تھے پہلے آنے کدورت کے سے ف کہا مین نے کیا بعد اس چیز کے کہ ملی ہوئی ہے ساتھ شر کے اور بعد اس صلح
یا نفاق کے اور شر ہوگی فرمایا ہان بعد اسکے شر ہوگی وہ ایک بڑا فتنہ ہے اندھا اور بہرا ف ح یعنے لوگ اس فتنہ مین نہ حق دیکھینگے اور نہ سنینگے اور اسناد اندھے پن کی اور
بہرے پن کی طرف فتنہ کے مجازا ہے اور حقیقت مین لوگ ایسے ہونگے اس فتنہ کے وقت مین ت اس فتنہ پر ہونگے بلانے والے ف ع یعنے ایک جماعت قائم ہوگی اس
فتنہ کے برپا کرنے پر اور باعث ہوگی لوگون کو طرف قبول کرنے اسکے کے ت گویا کہ وہ کھڑے ہین اوپر دروازون دوزخ کے بلاتے ہین خلق کو طرف اسکے یہانتک کہ
اکھٹے داخل ہون اسمین پس اگر مرے تو اے حذیفہ اس حال مین کہ لازم کرنیوالا ہو جڑ درخت کی بہتر ہے تیرے لیے اس سے کہ پیروی کرے تو کسی کی اہل فتنہ مین سے
روایت کی یہ ابوداؤد نے (وعن ابي ذر قال كنت رديفا خلف رسول الله صلى الله عليه وسلم يوما على حمار فلما جاوزنا بيوت المدينة قال كيف بك يا ابا ذر اذا كان
بالمدينة جوع تقوم عن فراشك ولا تبلغ مسجدك حتى يجهدك الجوع قال قلت الله ورسوله اعلم قال تعفف يا ابا ذر قال كيف بك يا ابا ذر اذا كان بالمدينة موت
يبلغ البيت العبد حتى انه يباع القبر بالعبد قال قلت الله ورسوله اعلم قال تصبر يا ابا ذر قال كيف بك يا ابا ذر اذا كان بالمدينة قتل تغمر الدماء احجار الزيت قال
قلت الله ورسوله اعلم قال تاتي من انت منه قال قلت والبس السلاح قال شاركت القوم اذا قلت فكيف اصنع يا رسول الله قال ان خشيت ان يبهرك شعاع السيف

آخر خلافت عثمانؓ کے اور ابوذر نے واقعہ حرہ کا نہیں پایا پس گویا آنحضرت پر وقوع اس واقعہ کا مدینہ میں کشف کیا گیا بغیر تعیین وقت اسکے کے پس خبر دی آنحضرت صلعم نے اسکے واقع ہونے کی ابوذر کو اور وصیت کی ساتھ صبر کرنے اور ثابت رہنے کے اسمیں بغرض احتمال پانے اسکے کے انکو اور وقوع بھوک اور موت کا مدینہ میں احتمال ہے کہ مدینہ میں واقع ہوئی ہو اور ابوذر نے اسکو پایا ہو جیسے کہ عالم الرادہ و منیہ دین یا حال اسکا بھی اسی قیاس پر ہو واللہ اعلم۔ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كَيْفَ بِكَ اِذَا اُبْقِيْتَ فِيْ حُثَالَةٍ مِنَ النَّاسِ مَرِجَتْ عُهُوْدُهُمْ وَاَمَانَاتُهُمْ وَاخْتَلَفُوْا فَكَانُوْا هٰكَذَا وَشَبَّكَ بَيْنَ اَصَابِعِهٖ قَالَ فَبِمَ تَأْمُرُنِيْ قَالَ عَلَيْكَ بِمَا تَعْرِفُ وَدَعْ مَا تُنْكِرُ وَعَلَيْكَ بِخَاصَّةِ نَفْسِكَ وَاِيَّاكَ وَعَوَامَّهُمْ وَفِيْ رِوَايَةٍ اِلْزَمْ بَيْتَكَ وَامْلِكْ عَلَيْكَ لِسَانَكَ وَخُذْ مَا تَعْرِفُ وَدَعْ مَا تُنْكِرُ وَعَلَيْكَ بِاَمْرِ خَاصَّةِ نَفْسِكَ وَدَعْ اَمْرَ الْعَامَّةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهٗ اور روایت ہے عبداللہ بن عمرو بن العاص سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عبداللہ بن عمرو کو کہ کیا حال ہوگا تیرا جس وقت کہ چھوڑا جاویگا تو بیچ ناکارہ لوگوں کے فرع حثالہ ساتھ پیش ح اور ث مثلثہ کے پوست یعنے بھوسی جو اور چانول وغیرہ کی اور ناکارہ ہر چیز کا ترجمہ رل مل جاوینگے اور فاسد ہونگے عہد انکے اور امانتیں انکی فرع یعنے نہیں ہوے کا اداے انکا مستقیم بلکہ ہوگا ہر ایک ہر لحظہ میں علیحدہ وضع پر اور وفاے عہد نہیں کرینگے اور خیانت کرینگے امانتوں میں ترجمہ اور اختلاف کرینگے آپس میں پس ہونگے اس طرح پر اور داخل کیں آنحضرت نے انگلیاں مبارک اپنی انگلیوں میں فرع یعنے سمجھانے کے لیے صورت دکھادی اختلاف کی کہ اس طرح ایک دوسرے سے نزاع رکھتے ہونگے اور درپے ہلاکت کے ہونگے اور مختلط ہوگا امر دین انکے کا پس نہیں پہچانا جاویگا امین خائن سے اور نہ نیک کا سے اور یہ انگلیاں انگلیوں میں ڈالنی کبھی واسطے تصویر اجتماع اور الفت کے بھی ہوتی ہے جیسے کہ بیچ باب قسمت خمس غنائم کے بیچ بیان اتفاق بنی ہاشم کے اور بنی عبدالمطلب کے کر دکھایا اور اصل معنے تشبیک کے ملانے اور درملانے چیزوں کے ہے آپس میں اور یہ دونوں صورت میں ظاہر ہے ترجمہ کہا عبداللہ نے پس کیا فرماتے ہیں آپ مجھکو فرمایا لازم پکڑ اور کر وہ چیز کہ پہچانے تو ہونا اسکا حق اور چھوڑ دے تو اس چیز کو کہ برا جانے تو اور لازم پکڑ امر نفس کو اور دور رکھ اپنے تئیں عوام لوگوں سے فرع یعنے اپنے دین کی محافظت کر اور لوگوں کے خیال میں مت پڑ اور یہ رخصت ہے بیچ ترک کرنے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے جبکہ بہت ہوں شریر اور ضعیف ہوں نیک ترجمہ اور ایک روایت میں یوں آیا ہے کہ لازم پکڑ اپنے گھر کو اور ہمیشہ رہ اپنے گھر میں اور باہر نہ نکل بے ضرورت اور مضبوط کر اپنے پر زبان اپنی کو فرع از کلام کر بیچ احوال لوگوں کے تاکہ نہ ایذا دیں تجھکو ترجمہ اور لے تو اس چیز کو کہ نیک جانتا ہے اور چھوڑ دے اس چیز کو کہ برا جانتا ہے اور لازم پکڑ تو کام نفس اپنے کو اور چھوڑ دے کام عوام کو نقل کی یہ ترمذی نے اور صحیح کہا اسکو فرع جاننا چاہیے کہ رخصت دی آنحضرت نے عبداللہ بن عمرو کو ساتھ جمع رہنے کے لوگوں میں بیچ ظاہر کے اور حکم کیا انکو ساتھ تہذیب اور اصلاح نفس اپنے کے خاصۃ اور نہ تعرض اور کاوش کرنے کے احوال عوام لوگوں سے اور حکم کیا حذیفہ کو باہر نکلنے کا لوگوں سے طرف جنگل کے اور لازم کرنے عزلت کے بالکل پس ارشاد کیا ہر ایک کو ساتھ اس چیز کے کہ لائق حال انکے کے تھا اور اصلاح انکی اس میں تھی اور میسر تھا حاصل ہونا اسکا انکو جیسے کہ مرشد کیا کرتے ہیں اور حقیقت حال یہ ہے کہ عبداللہ بن عمرو جوانی میں نہایت عابد تھے کہ ہرگز افطار نہ کرتے اور رات کو سوتے نہیں اور عورت کی طرف میل نہ کرتے پس باپ انکے عمرو بن العاص انکو آنحضرت کے پاس لائے پس آپ نے شدت ریاضت و مجاہدہ سے باز رکھا اور روزہ رکھنے تین روز کا اور قیام تہائی یا چھٹے حصہ شب کا حکم فرمایا اور نگاہ رکھنی رضا بیبی کی وصیت کی پس بحکم ضرورت کے وہ ایام فتنہ میں بھی اپنے باپ کے ساتھ وزیر معاویہ کے تھے ملے رہتے اور حق وصیت آنحضرت کا بجالاتے اور جیسا کہ فرمایا تھا مشغول کار میں رہتے اور باطن میں اہل بیت سے رابطہ محبت کا محکم رکھتے اور بارہا وہ کہتے کہ تو ہم میں سے ہے کس واسطے ہم میں نہیں رہتا یہ کہتے میں خیر میں تمہارا شریک ہوں اور شر میں نہیں۔ وَعَنْ اَبِيْ مُوْسٰى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ اِنَّ بَيْنَ يَدَيِ السَّاعَةِ فِتَنًا كَقِطَعِ اللَّيْلِ الْمُظْلِمِ يُصْبِحُ الرَّجُلُ فِيْهَا مُؤْمِنًا وَيُمْسِيْ كَافِرًا وَيُمْسِيْ مُؤْمِنًا وَيُصْبِحُ كَافِرًا اَلْقَاعِدُ فِيْهَا خَيْرٌ مِنَ الْقَائِمِ وَالْمَاشِيْ فِيْهَا خَيْرٌ مِنَ السَّاعِيْ فَكَسِّرُوْا فِيْهَا قِسِيَّكُمْ وَقَطِّعُوْا فِيْهَا اَوْتَارَكُمْ وَاضْرِبُوْا سُيُوْفَكُمْ بِالْحِجَارَةِ فَاِنْ دُخِلَ عَلٰى اَحَدٍ مِنْكُمْ فَلْيَكُنْ كَخَيْرِ ابْنَيْ اٰدَمَ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ وَفِيْ رِوَايَةٍ لَهٗ ذَكَرَ اِلٰى قَوْلِهٖ خَيْرٌ مِنَ السَّاعِيْ ثُمَّ قَالُوْا فَمَا تَأْمُرُنَا قَالَ كُوْنُوْا اَحْلَاسَ بُيُوْتِكُمْ وَفِيْ رِوَايَةِ التِّرْمِذِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِي الْفِتْنَةِ كَسِّرُوْا فِيْهَا قِسِيَّكُمْ وَقَطِّعُوْا فِيْهَا اَوْتَارَكُمْ وَالْزَمُوْا فِيْهَا اَجْوَافَ بُيُوْتِكُمْ وَكُوْنُوْا كَابْنِ اٰدَمَ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ غَرِيْبٌ اور روایت ہے ابی موسی سے اسنے نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ تحقیق

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پہلے آنے قیامت کے فتنے ہونگے مانند ٹکڑون رات اندھیری کے یعنے شدت مین اور اندھیرے پن اور نظاہر ہونے انکے امین تق کریگا شخص
بیچ ان فتنون کے مومن اور شام کریگا کافر اور شام کریگا مومن اور صبح کریگا کافر ف یعنے ساعت بساعت منقلب ہونگے احوال اور افعال اور اقوال لوگون کے کبھی
با یمان اور کبھی توڑینگے کبھی امانت دار ہونگے کبھی خائن کبھی سنت پر عمل کرینگے کبھی بدعت پر کبھی مومن ہونگے کبھی کافر وغیر ذلک بیٹھنے والا انمین بہتر ہوگا کھڑے سے اور
چلنے والا بہتر ہوگا دوڑنے والے سے ف یعنے جو بالکل انسے دور رہیگا بہتر ہوگا قرب انکے سے اور بیان مفصل کا پہلی فصل مین ہوچکا ہے پس جب دیکھو تم ایسا ترجمہ تو
توڑ ڈالو کمانین اپنی اور کاٹ ڈالو ان مین چلے اپنی کمانون کے ف اسمین نہایت مبالغہ ہے اسلیے کہ نہین ہے نفع چلون کے ہونے مین باوجود ٹوٹ جانے کمانون کے اور
مارو اپنی تلوارون کو پتھرون پر یعنے تیزی تلوار کی دور کرو پس اگر داخل کیا جاوے یعنے آوے کوئی کسی پر مارنے کے لیے تو چاہیے کہ ہووے وہ مانند بہتر بیٹون
آدم کے ف یعنے صبر کرے اور مقابلہ نکرے بیان تک کہ مارا جاوے مانند ہابیل کے اور نہو قاتل مانند قابیل کے ترجمہ نقل کی یہ ابو داود نے اور ایک روایت ابو داود
کی مین لکھی گئی حدیث تا قول انکی خیر من الساعی ف اور اسمین فکسروا فیہا الخ نہین ہے بلکہ بعد خیر من الساعی کے یہ عبارت ہے پھر کہا لوگون نے پس کیا فرماتے ہین
آپ ہمکو اس مین کہ کرین اس وقت فرمایا حضرت نے ہو تم ٹاٹ اپنے گھرون کے ف یعنے جیسے ٹاٹ اچھے فرش کے نیچے ہمیشہ بچھا رہتا ہے ایسے ہی تم بھی اپنے
گھرون مین ہمیشہ رہنا باہر نکلنا تاکہ نہ پڑو فتنہ مین کہ تمھارے دین کو تباہ کرے ترجمہ اور ترمذی کی روایت مین یون آیا ہے کہ آنحضرت نے فرمایا بیچ مقدمہ فتنہ کے کہ توڑ ڈالنا تم
فتنون مین کمانین اپنی اور کاٹ ڈالنا انمین چلے اپنی کمانون کے اور لازم پکڑنا انہین گھرون کے اندر کو یعنے ہمیشہ گھرون مین رہنا تاکہ نہ پڑو فتنون مین اور ہونا تم مانند بیٹے
آدم کے یعنے ہابیل کے کہ مارا اسکو قابیل نے اور کہا ترمذی نے کہ یہ حدیث صحیح غریب ہے (وَعَنْ اُمِّ مَالِكٍ الْبَهْزِيَّةِ قَالَتْ ذَكَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِتْنَةً فَقَرَّبَهَا قَالَتْ
يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَنْ خَيْرُ النَّاسِ فِيْهَا قَالَ رَجُلٌ فِيْ مَاشِيَتِهِ يُؤَدِّيْ حَقَّهَا وَيَعْبُدُ رَبَّهُ وَرَجُلٌ اٰخِذٌ بِرَأْسِ فَرَسِهِ يُخِيْفُ الْعَدُوَّ وَيُخَوِّفُوْنَهُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ) اور روایت ہے ام مالک بہزیہ
ف بہزیہ ساتھ زیر باء اور جزم ہ کے منسوب ہے طرف بہز بن امرء القیس کے جو کہ صحابیہ ہے ترجمہ کہا انھون نے کہ ذکر کیا آنحضرت نے فتنہ کا پس نزدیک کیا اسکو ف یعنے
خبر دی کہ وقوع اسکا قریب ہے اور کہا طیبی نے یعنے وصف خوب بیان کیا اسکا اور جو کوئی خوب وصف بیان کرتا ہے کسی چیز کا کسی کے سامنے اور ذکر کرتا ہے صفات و احوال اسکا
سے تو قریب کرتا ہے اسکو اسکے یعنے اسکے ذہن مین یا خارج مین بھی اسلیے کہ جب خوب ذہن مین آئے اور متعین ہوئے سو وہ اسکا خارج مین بھی متخیل ہوتا ہے ترجمہ کہا مین نے یا رسول اللہ
کون ہوگا بہتر لوگون کا اس فتنہ کے زمانے مین فرمایا بہترین لوگون کا اس زمانہ مین وہ شخص ہے کہ ہو اپنے مواشی مین ادا کرتا ہے حق انکا یعنے زکوۃ وغیرہ اور
بندگی کرتا ہے اپنے رب کی ف بموجب قول اللہ تعالے کے ففروا الی اللہ اور قول اسکے کے وتبتل الیہ تبتیلا اور قول اسکے کے والیہ یرجع الامر کلہ فاعبدہ وتوکل علیہ وما ربک
بغافل عما تعملون ترجمہ اور بہتر وہ شخص ہے کہ پکڑتا سر گھوڑے اپنے کا یعنے گھوڑے پر سوار ہوکر باگ اسکی پکڑے کھڑا ہے ڈراتا ہے دشمنان دین کو یعنے کافرون کو اور وہ ڈراتے ہین اسکو
نقل کی یہ ترمذی نے ف یعنے فتنہ اور قتال مسلمانون کے سے بھاگ کر قصد کیا کفار کی طرف لڑتا ہے انسے اور وہ لڑتے ہین اس سے پس بچا فتنہ سے اور حاصل کیا ثواب
(وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَتَكُوْنُ فِتْنَةٌ تَسْتَنْظِفُ الْعَرَبَ قَتْلَاهَا فِي النَّارِ اللِّسَانُ فِيْهَا اَشَدُّ مِنْ وَقْعِ السَّيْفِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ
مَاجَةَ) اور روایت ہے عبداللہ بن عمرو سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نزدیک ہے کہ پیدا ہو فتنہ بڑا کہ غالب ہو عرب کو اور پہونچے شر اسکی سب کو مقتول اسکے
آگ مین ہونگے زبان دراز کرنی اس فتنہ مین یعنے ساتھ عیب اور برا کہنے کے سخت بہتر ہوگی مارنے تلوار کے سے نقل کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے ف مراد اس فتنہ
سے وہ ہے کہ جو دو فریق بطمع مال وجاہ کے لڑین اور مقصود اسمین احقاق حق اور اعلاء دین اور امداد اہل حق کی نہو جیسے خانہ جنگی والون کا حال ہوتا ہے کہ اندھا دھند آپس مین لڑنے
لگتے ہین (وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ سَتَكُوْنُ فِتْنَةٌ صَمَّاءُ بَكْمَاءُ عَمْيَاءُ مَنْ اَشْرَفَ لَهَا اسْتَشْرَفَتْ لَهُ وَاِشْرَافُ اللِّسَانِ فِيْهَا كَوُقُوْعِ السَّيْفِ
رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ) اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قریب ہے کہ ہوگا فتنہ بہرا گونگا اندھا ف یعنے باعتبار لوگون اسکے کے
اس حیثیت کہ نہین پاوینگے واسطے اسکے فریاد رس اور نہین دیکھینگے اس سے جگہ نکلنے کی اور خلاصی کی یہ معنی ہین کہ نہین تمیز کرینگے درمیان حق و باطل کے اور نہین

نصیحت اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر بلکہ جو کوئی کلام کریگا اسمین حق ایذا دیا جاویگا یا پڑیگا بیچ فتنون اور محنتون کے ترجمہ جو کوئی دیکھیگا اسکو اور نزدیک ہوگا اسکے دیکھیگا اور نزدیک ہوگا وہ فتنہ اسکے اور کھینچ لیگا اسکو طرف اپنے اور دراز کرنی زبان اُس فتنہ مین مانند مارنے تلوار کے ہے نقل کی یہ ابو داود نے ف ع یعنی تاثیر مین بلکہ زیادہ اس سے جیسا کہا ہے جراحات السنان لہا التیام ولا یلتام ما جرح اللسان ہے اسی سبب سے کہا پہلی روایت مین نت زیادہ مارنے تلوار کے سے (وعن عبد اللہ ابن عمر قال کنا قعودا عند النبی صلی اللہ علیہ وسلم فذکر الفتن فاکثر فی ذکرہا حتی ذکر فتنۃ الاحلاس فقال قائل وما فتنۃ الاحلاس قال ہی ہرب وحرب ثم فتنۃ السراء دخنہا من تحت قدمی رجل من اہل بیتی یزعم انہ منی ولیس منی انما اولیائی المتقون ثم یصطلح الناس علی رجل کورک علی ضلع ثم فتنۃ الدہیماء لا تدع احدا من ہذہ الامۃ الا لطمتہ لطمۃ فاذا قیل انقضت تمادت یصبح الرجل فیہا مومنا ویمسی کافرا حتی یصیر الناس الی فسطاطین فسطاط ایمان لا نفاق فیہ وفسطاط نفاق لا ایمان فیہ فاذا کان ذلک فانتظروا الدجال من یومہ او من غدہ رواہ ابو داود) اور روایت ہے عبد اللہ بن عمر سے کہ کہا تھے ہم بیٹھے پاس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پس ذکر کیا حضرت نے فتنون کا یعنی جو کہ واقع ہونگے اخیر زمانہ مین پس بہت کیا ذکر فتنون کا یہان تک کہ ذکر کیا فتنہ احلاس کا ف ع اور وجہ تسمیہ اس فتنہ کی ساتھ فتنہ احلاس کے یا تو دوام اور درازی مدت اُسکے کی ہے اسلیے کہ حلس ٹاٹ کو کہتے ہین کہ نیچے فرشون نفیس کے اُسکو بچھاتے ہین اور وہ نیچے اُسکے ہمیشہ پڑا رہتا ہے اُٹھایا نہین جاتا یا یہ کہ تشبیہ دی اُس فتنہ کو ساتھ حلس کے بیچ سیاہی اور برائی کے یا اشارہ کیا اسکی طرف کہ جیسے ٹاٹ گھر مین بچھا رہتا ہے ویسے ہی اُس فتنہ مین لازم کرین لوگ گھرون کو اور گوشہ نشینی اختیار کرین ترجمہ پس کہا ایک کہنے والے نے کہ کیا ہے فتنہ احلاس یعنے کیا حال رکھتا ہے اور کیسا ہے فرمایا وہ بھاگنا ہے یعنے بھاگیگا بعض انکا بعض سے بسبب عداوت اور لڑائی آپس کے اور لینا مال واہل کا ہے بغیر استحقاق کے پھر فتنہ سرا کا ف ع لفظ فتنۃ السرا ساتھ رفع کے عطف ہے ہرب پر بسبب معنی کے پس گویا کہ فرمایا کہ فتنہ احلاس ہرب وحرب اور فتنہ سرا کا ہے اور ایک نسخہ مین ساتھ نصب کے ہے کہ عطف ہے فتنۃ الاحلاس پر یعنے ذکر کیا فتنہ سرا کا اور وجہ تسمیہ فتنہ سرا کی یہ ہے کہ سبب اُسکے ہونے کا کثرت نعمت اور خوشی اور اسراف وتنعم ہوگا یا یہ کہ واقع ہوگا اسکا خوشحال کریگا دشمنان دین کو پھر بیان کیا اسکو ترجمہ ظلمت وفساد اُسکا پیدا ہوگا نیچے دونون قدمون ایک شخص کے سے کہ میرے اہل بیت مین سے ہوگا یعنے فتنہ انگیز وہ ہوگا گمان کریگا وہ شخص کہ وہ میرے اہل بیت مین سے ہے یعنے فعل مین اگرچہ ہو مجھسے نسب مین اور نہین ہوگا مجھسے ف ع یعنے میرے اہل سے فعل مین اسلیے کہ اگر وہ ہوتا میرے اہل سے فعل مین تو نہ برپا کرتا فتنہ نظیر اُسکی قول اللہ تعالی کا ہے انہ لیس من اہلک یہ کہ نہین وہ میرے دوستون مین سے حقیقت مین اور موید ہے اسکا یہ قول حضرت کا ترجمہ سوا اسکے نہین کہ دوست میرے پرہیزگار ہین پھر بعد اس فتنہ کے جمع ہونگے لوگ اوپر بیعت ایک شخص کے کہ ہوگا مانند کولے کے اوپر پسلی کے ف ع یعنے استقامت نرکھتا ہوگا اور احوال اُسکا منتظم نہوگا اسلیے کہ کولا پسلی کی ہڈی پر مستقیم نہین ہوتا اور ساتھ اُسکے مرکب نہین ہوتا یعنے وہ لائق سرداری کے نہین ہوگا بسبب قلت علم اور خفت رائے کے پس نہین واقع ہوگا اس سے امر اپنے موقع پر جیسے کولہ واقع ہوتا ہے پسلی پر غیر موقع اپنے کے ترجمہ پھر فتنہ دہیما ف ع یہان بھی لفظ فتنہ کی بیچ دونون اعراب مین رفع اور نصب مانند پہلے کے اور دہیما ساتھ پیش دال اور زبر ہا کے تصغیر دہما کی ہے یعنے سیاہ اور تاریک کے اور تصغیر مذمت کے لیے ہے اور بعضون نے کہا کہ دہیما سے مراد دہیمہ ہے یعنے حادثہ کے اور دہیم اسماء داہیہ سے ہے ترجمہ نہین چھوڑیگا وہ فتنہ کسی کو اس امت مین سے مگر کہ طمانچہ ماریگا اسکو طمانچہ مارنا یعنے اثر اور ضرر اس فتنہ کا سب لوگون کو پہونچیگا پس جب کہا جاویگا یعنے جب لوگ گمان کرینگے کہ یہ فتنہ تمام ہوا مہلت اور مدت زیادہ پیدا کریگا یعنے تمام نہوگا بلکہ فتنہ قرد ہوگا پھر زیادہ ہوجائیگا صبح کریگا شخص اسمین مومن یعنے بسبب حرام جاننے اُسکے کے خون اور آبرو اور مال بھائی مسلمان کا اور شام کریگا کافر یعنے بسبب حلال جاننے اُسکے کے چیزون مذکورہ کو اور ہمیشہ رہیگا وہ یہان تک کہ ہوجاوینگے لوگ طرف دو خیمون کے ف ع یعنے دو فرقون کے اور بعضون نے کہا دو شہرون کے اور فسطاط ساتھ پیش اور زیر فے کے اصل مین خیمہ کو کہتے ہین پس یہ قبیلہ ذکر محل اور ارادہ حال کے سے ہے ترجمہ ایک خیمہ ایمان کا کہ نہین ہوگا نفاق اسمین یعنے ایمان خالص ہوگا اور ایک خیمہ نفاق کا کہ نہین ایمان ہوگا اسمین ف ع یعنے اصلا ایمان اسکا بسبب کرنے اعمال منافقین کے مانند خیانت اور کذب اور عہد شکنی وغیرہ کے ترجمہ پس جب ہو یہ پس انتظر ہو ظہور دجال کے اُس دن یا اُسکے اگلے دن نقل کی یہ ابو داود نے ف ع ... یہ موید ہے اسکا کہ مراد فسطاطین سے دو شہر ہین پس ہونگے امام مہدی بیت المقدس مین پھر گھیر لیگا اسکو دجال پھر اُترینگے

حضرت عیسے پس گھل جاویگا وہ ملعون مانند گھل جانے نمک کے پانی مین پس مارینگے اسکو اپنے نیزہ سے اور حاصل ہوئی انکو نہایت خوشی کہا طیبی نے کہ فسطاط ساتھ پیش اور زبر کے وہ شہر اور خیمہ کہ جمع ہون ان مین لوگ اور اس سے معلوم ہوا کہ یہ فتنہ اخیر زمانہ مین ہوگا لیکن بیچ تعین پہلے فتنون کے کچھ کلام نہین کیا ہے علما نے خصوصاً بیچ فتنہ سرا کے کہ وہ کون شخص ہے اہل بیت مین سے کہ اسکے قدمون کے نیچے سے فتنہ اٹھیگا انتہی اور حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نے لکھا ہے کہ فتنہ احلاس قتال عبداللہ بن زبیر کا ہے اہل شام سے بعد بھاگنے انکے کے مدینہ سے اور فتنہ سرا تغلب مختار کا ہے اہل عراق پر کہ دعوی کرتا تھا نصرت اہل بیت کا ساتھ اذن محمد بن حنفیہ کے پھر اجتماع کیا اوپر مروان نے منتظم کے اور شروع ہوئے یہان سے فتنے بہت اور فتنہ دہیما تغلب ترک کا ہے اور لوٹنا انکا مسلمانون کے شہرون کو پس جو ملائمہ وہ منافق ہے انتہی (وعن ابی ہریرۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ویل للعرب من شر قد اقترب افلح من کف یدہ رواہ ابوداود) اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا واے ہو واسطے عرب کے شر سے کہ نزدیک پہونچے ف یعنے ظہور اسکا اور کہا طیبی نے کہ مراد اس سے واقعہ حضرت عثمان ہے و حضرت علی و معاویہ کا ہے کہتا ہون مین یا مراد اس سے قضیہ یزید پلید کا ہے ساتھ حضرت امام حسین کے اور یہ قریب تر ہے معنی مین اسلیے کہ شر اسکی ظاہر ہے نزدیک ہر عرب و عجم کے ت نجات پائی اور مطلب یاب ہوا وہ شخص کہ بند رکھا ہاتھ اپنا نقل کی یہ ابو داود نے ف یعنے ایذا سے یا ترک کیا قتال جبتک تمیز ہو حق و باطل سے (وعن المقداد بن الاسود قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ان السعید لمن جنب الفتن ان السعید لمن جنب الفتن ان السعید لمن جنب الفتن ولمن ابتلی فصبر فواہا رواہ ابوداود) اور روایت ہے مقداد بیٹے اسود کے سے کہ کہا سنا مین نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے تحقیق نیکبخت البتہ وہ شخص ہے کہ دور کیا گیا فتنون سے تحقیق نیکبخت البتہ وہ شخص ہے کہ دور کیا گیا فتنون سے تحقیق نیکبخت البتہ وہ شخص ہے کہ دور کیا گیا فتنون سے ف یہ تین بار فرمایا یہ کلمہ واسطے مبالغہ تاکید کے ترجمہ اور نیکبخت وہ شخص ہے کہ مبتلا کیا گیا فتنہ مین پس صبر کیا پس حسرت ہے اسکے لیے کہ دور ہوا فتنہ سے اور شریک کیا نقل کی یہ ابی داود نے ف اس تقدیر پر لام لمن ابتلی کو زبر ہے اور لیذا فواہا ساتھ تنوین کے الگ ہے اس سے اور معنے واہا کے تحسر ہین یعنے حسرت ہے اسکے لیے کہ دور نہوا فتنہ سے اور مبتلا کیا گیا اسمین اور صبر کیا و صورت ابتلا کے یا معنی تعجب و اچھے کے ہے یعنی کیا عجب اور اچھا ہے صبر اور بچنا فتنون سے اور بعضون نے لام کو زیر کی پڑھی ہے متعلق فواہا کے یعنی تعجب ہے (وعن ثوبان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا وضع السیف فی امتی لم یرفع عنہا الی یوم القیمۃ ولا تقوم الساعۃ حتی تلحق قبائل من امتی بالمشرکین وحتی تعبد قبائل من امتی الاوثان وانہ سیکون فی امتی کذابون ثلثون کلہم یزعم انہ نبی اللہ وانا خاتم النبیین لا نبی بعدی ولا تزال طائفۃ من امتی علی الحق ظاہرین لا یضرہم من خالفہم حتی یاتی امر اللہ رواہ ابوداود والترمذی) اور روایت ہے ثوبان سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جسوقت کہ رکھی جاویگی تلوار میری امت مین یعنے بعضون مین قتل و قتال شروع ہوگا نہین اٹھائی جاویگی تلوار قتل ان سے قیامت تک ف چنانچہ ابتدا ہوئی اسکی زمانہ معاویہ سے اور جاری ہے ابتک سچا ہوا فرمانا حضرت کا ترجمہ اور نہین قائم ہوگی قیامت یہانتک کہ ملینگے کتنے ایک قبیلے میری امت مین سے ساتھ مشرکون کے ف چنانچہ کچھ تو اسمین سے واقع ہو چکا بعد وفات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بیچ خلافت صدیق اکبر کے ترجمہ اور نہین قائم ہوگی قیامت یہانتک کہ پوجینگے کتنے ایک قبیلے میری امت مین سے بتونکو ف یعنی حقیقۃ اور شاید کہ یہ ہو جو زمانہ آیندہ مین یا معنی اور بعض انمین سے وہ ہین کہ جنکے حق مین فرمایا تعس عبدالدینار و عبدالدرہم ترجمہ اور تحقیق شان یہ ہے کہ ہونگے میری امت مین سے جھوٹے یعنے بیچ دعوی کرنے نبوت کے وہ تیس ہونگے سب گمان کرینگے کہ وہ پیغمبر خدا ہین حالانکہ مین خاتم النبیین ہون نہین کوئی نبی پیچھے میرے ف لفظ خاتم ساتھ زیر ت اور زبر اسکے کے ہے اور یہ جملہ حال ہے جملہ لانبی الخ تفسیر ہے پہلے جملہ کی ترجمہ اور ہمیشہ ایک جماعت امت میری سے ثابت رہیگی حق پر یعنی علماً اور عملاً اور غالب دشمنان دین پر نہین ضرر پہونچا سکیگا انکو وہ شخص کہ مخالفت کرے انکی یعنی بسبب ثابت ہونے انکے کے اپنے دین پر یہانتک کہ آوے حکم خدا کا نقل کی یہ ابوداود اور ترمذی نے ف یعنی قیامت یا مراد ہوا غلبہ دین کا ہے کہ اثر کفر کا زمین پر نہ رہے اور یہ جملہ حتی یاتی الخ متعلق ہے لفظ لا یزال کا (وعن عبداللہ بن مسعود عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال تدور رحی الاسلام لخمس وثلثین او ست وثلثین او سبع وثلثین فان یہلکوا فسبیل من ہلک وان یقم لہم دینہم یقم لہم سبعین عاما قلت امما بقی او مما مضی قال مما مضی رواہ ابوداود) اور روایت ہے عبداللہ بن مسعود سے کہ اسنے نقل کی نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا پھرتی رہیگی چکی دین اسلام کی ف یعنے مستقر اور منتظم رہیگا امر دین کا بیچ امن و سلامتی کے فتنون سے اور جاری رہنے احکام

سنت کے جیسا کہ چاہیے ترجمہ بیچ مدت پینتیس برس کے یا چھتیس برس کے یا سینتیس برس کے ف پس انتہاے مدت انتظام اور اسلام کے یہ برس ہونگے اور
ابتدا انکی سال ہجرت سے ہو کہ مبدا ظہور اسلام اور فتوحات کا ہے اور اسمین شبہ نہین کہ شہید ہونا حضرت عثمان کا کہ اول فتنہ ہے اسلام مین سنہ پینتیس ہجری مین واقع ہوا اور جنگ
جمل سنہ چھتیس مین اور جنگ صفین سنہ سینتیس مین ف اور لفظ او اسمین تنویع کے لیے ہے یا بمعنے بل کے اور احتمال ہے کہ فرمانا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اس کلام کو اس سال
مین ہو کہ عمر شریف سے چند سال باقی رہے ہون کہ زیادہ ہون تیس برس پر کہ مدت خلافت خلفاء اربعہ کی ہے پس جب انکو ملا دین مدت خلافت کے ساتھ تو گنتی انکی اس حد کو
پہونچے کہ خبر دی ہے اور یہ توجیہ اولی ہے اگر مراد رکھین استقرار اور انتظام باعتبار نہ راہ پانے بدعت کے اور خلاف حکم شارع کے اور وجہ اول اولی ہے اگر استقرار و انتظام باعتبار
نہونے فتنہ لڑائی اور خلافت کے ہو اور احتمال ہے کہ ابتداے وقت ظہور وحی سے اعتبار کرین پس تمام ہونا عدد سینتیس کا وقت تمام ہونے خلافت حضرت عمر رضہ کے ہوگا اسلیے
کہ امر امن اور ایمان اور سنت و جماعت اور محبت قلبی کا خلافت شیخین کے مین بہت منتظم اور خوب تھا اور حضرت عثمان کی خلافت مین بعد گذرنے ایک دو برس کے کچھ ظاہر
ہوا کہ سبب وحشت دل اور برپا ہونے فتنہ کا ہوا ت پس اگر ہلاک ہون ف یعنے اگر اختلاف کرین بعد انتظام امر دین کے مدت مذکورہ مین اور سہولت کرین امر دین مین اور
گناہ کرین تو ت پس راہ انکی راہ انکی سی ہے کہ ہلاک ہوے ف یعنے اگلے امتون کے لوگ جنھون نے کجروی کی حق سے اور اختلاف کیا حق مین اور سستی کی دین مین اور نام رکھا
اسباب ہلاک کا اور مشغول ہونے کا ساتھ اس چیز کے کہ باعث ہے ہلاکت کی ہلاکت ت اور اگر قائم اور تمام ہو واسطے انکے کاروبار دین انکے کا ف یعنے فرمانبرداری امر اور اجرا کرن
کی اور قائم رکھنے شرایع کے اور احکام اور شوکت دولت اسلام کے ت تو قائم اور پورا ہوگا دین انکے لیے ستر برس تک ف اور شاید امور مملکت کے باعتبار امور مذکورہ کے
خوب بندوبست کے ساتھ اور کامل تر ہونگے اس مدت تک بہ نسبت مابعد اپنے کے ساتھ خبر دینے مخبر صادق کے اور وہی خوب جانتے ہین اسکو ابن مسعود کہتے ہین ت کہ کہا اور
پوچھا مین نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ آیا یہ ستر برس کہ تمام و کامل ہوگا انمین دین اسوقت سے ہین کہ باقی رہا یعنے شروع ان ستر برس کا بعد پینتیس یا چھتیس یا سینتیس
برس کے ہوگا یا اسوقت سے کہ گذرا یعنے ابتداے اسلام سے یا وقت ہجرت سے اور داخل ہین یہ سال بھی انمین فرمایا تمام و قائم ہوگا ابتدا اسوقت سے کہ گذرا نقل کی یہ ابو داؤد
ف نہ بعد گذرنے پینتیس یا چھتیس یا سینتیس کے اور یہ تقریر کہ ذکر کی اور منقح کی ہے کافی ہے بیچ شرح اس حدیث کے اور وجہ مختار اور موافق لفظ کے یہی ہے اور شارحین نے
اس مقام مین زیادہ اس سے کلام کیا ہے واللہ اعلم انتہے اور حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ نے معنے حدیث کے یہ لکھے ہین کہ مضطرب ہوگا دائرہ اسلام کا پینتیس مین بسبب قتل عثمان
کے اور سنہ چھتیس مین بسبب جنگ جمل کے اور سنہ سینتیس مین بسبب جنگ صفین کے پس اگر ہلاک ہون بسبب غلبہ باغیون کے اور مغلوبیت امام حسن کے پس راہ انکی راہ انکی
سی ہے کہ ہلاک ہوے اگلی امتون مین سے اور ہوا اسی طرح جسوقت کہ مضطر ہوے حضرت حسن طرف مصالحت کے اور اگر قائم رہے بالفرض بسبب غلبہ امام کے قائم رہیگا ستر برس انتہے

الفصل الثالث فصل تیسری (وَعَنْ اَبِیْ وَاقِدٍ اللَّیْثِیِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَمَّا خَرَجَ اِلٰی غَزْوَۃِ حُنَیْنٍ مَرَّ بِشَجَرَۃٍ لِلْمُشْرِکِیْنَ کَانُوْا یُعَلِّقُوْنَ عَلَیْہَا اَسْلِحَتَہُمْ یُقَالُ لَہَا ذَاتُ
اَنْوَاطٍ فَقَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اجْعَلْ لَنَا ذَاتَ اَنْوَاطٍ کَمَا لَہُمْ ذَاتُ اَنْوَاطٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ سُبْحَانَ اللّٰہِ ہٰذَا کَمَا قَالَ قَوْمُ مُوْسٰی اجْعَلْ لَنَا اِلٰـہًا کَمَا لَہُمْ اٰلِہَۃٌ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ
لَتَرْکَبُنَّ سُنَنَ مَنْ کَانَ قَبْلَکُمْ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ) روایت ہے ابی واقد لیثی سے کہ تحقیق رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم جبکہ نکلے طرف غزوہ حنین کے ف کہ بعد فتح مکہ کے ہے اور حضرت کے ساتھ بعضے نو مسلم تھے کہ ابھی اسلام
کے احکام جانتے نہ تھے ت گذرے ایک درخت پر کہ تھا مشرکین کا لٹکاتے تھے اسپر ہتھیار اپنے ف اور اعتکاف کرتے گرد اسکے ت کہا جاتا تھا اس درخت کو ذات انواط ف
انواط جمع نوط کی ہے کہ وہ مصدر ہے بمعنے لٹکانے کے چونکہ ہتھیار اسپر لٹکاتے تھے انکا نام ذات نواط رکھا تھا اور یہ نام درخت معین کا تھا ت پس کہا بعضے نو مسلمون سے
کہ جنکا مرتبہ توحید کا کامل نہوا تھا یا رسول اللہ ٹھہرا دیجیے ہمارے لیے بھی ایک درخت کہ اسپر ہتھیار لٹکا دین ہم اور اسکا ذات انواط نام رکھین جیسا کہ مشرکون کے لیے ہے ذات انواط کہ
اسپر ہتھیار لٹکاتے ہین پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یعنے بطریق تعجب و انکار کے سبحان اللہ یہ کہنا تمھارا ایسا ہے کہ جیسا کہا قوم موسی نے اے موسی علیہ السلام ٹھہرا دو
ہمارے لیے ایک معبود کہ پوجین ہم اسکو جیسے کہ کافرون کے لیے ہین معبود ف لیکن تفاوت ان دونون کا پوشیدہ نہین ہے اسلیے کہ مشبہ تو بھی ہوتا ہے مشبہ بہ سے ت قسم ہے
اس ذات کی کہ بقا ذات میری کی اسکے ہاتھ ہے البتہ سوار ہو گے یعنے چلوگے تم راہین ان لوگون کی کہ پہلے تمسے تھے ف نقل کی یہ ترمذی نے یعنے بنی اسرائیل وغیرہ

یہ شکایت ہے اُنکے احوال کی کہ ایسی باتین کہتا اور کرتے ہین کہ بسبب گمراہی اور حدسے گذر جانے کے ہون جیسے کہ اگلی امتون سے ہوا (وَعَنِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ قَالَ وَقَعَتِ الْفِتْنَةُ الْأُولٰى يَعْنِي مَقْتَلَ عُثْمَانَ فَلَمْ يَبْقَ مِنْ أَصْحَابِ بَدْرٍ أَحَدٌ ثُمَّ وَقَعَتِ الْفِتْنَةُ الثَّانِيَةُ يَعْنِي الْحَرَّةَ فَلَمْ يَبْقَ مِنْ أَصْحَابِ الْحُدَيْبِيَةِ أَحَدٌ ثُمَّ وَقَعَتِ الْفِتْنَةُ الثَّالِثَةُ فَلَمْ تَرْتَفِعْ وَبِالنَّاسِ طَبَاخٌ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ) اور روایت ہے ابن مسیب سے **ف** مسیب ساتھ زیری مشددہ کے ہے اور کبھی زبر سے بھی پڑھتے ہین تابعی جلیل القدر ہین اور خلفائے اربع کو پایا ہے **ت** واقع ہوا فتنہ پہلا کہ پہلے اُس سے کوئی فتنہ اسلام مین واقع نہوا تھا مراد رکھتے ہین ابن مسیب پہلے فتنہ سے مار ڈالنا یا زمانہ مار ڈالنے عثمان بن عفان کا پس نہ باقی رہا کوئی ان صحابہ مین سے کہ غزوۂ بدر مین حاضر ہوئے تھے **ف** لفظ یعنے حدیث مین کلام راوی کا ہے کہ جو ابن مسیب سے روایت کیا ہے اُسنے تفسیر کی کلام ابن مسیب کی کہ پہلے فتنہ سے یہ مراد تھی اُنکی اور فلم یبق الخ کلام ہے ابن مسیب کا اور مراد یہ ہے کہ اصحاب بدر مرنے لگے اُسوقت سے کہ برپا ہوا فتنہ قتل حضرت عثمانؓ کا سنہ ۳۵ھ مین اور کوئی باقی نہ رہا یہان تک کہ واقع ہوا فتنہ دوسرا جنگ حرہ کا اور یہ مراد نہین ہے کہ اصحاب بدر قتل عثمان کے دن مارے گئے اور مرگئے اور اسی طرح اسکے بعد کے جملہ کے معنے سمجھنے چاہین اور حاصل یہ کہ وہ مبتلا نہین ہوئے فتنہ مین دوبارہ بسبب اسکے کہ بچایا اُنکو اللہ تعالے نے ببرکت غزوہ بدر کے اور سب بدریون مین سے جو آخر مرے ہین سعد بن ابی وقاص ہین کہ چند سال پہلے جنگ حرہ کے مرے **ت** پھر ہوا فتنہ دوسرا یعنے حرہ کا **ف** حرہ نام ایک زمین کا ہے باہر مدینہ کے کہ اُسمین سیاہ پتھر بہت ہین اور وہان کی جنگ مشہور ہے کہ اہل مدینہ پر یزید کا لشکر چڑھ گیا تھا اُنکے لوٹنے مارنے کے لیے اور نہایت ظلم و زیادتی اُس سے ہوئی اور یہ جنگ سنہ ۶۳ھ مین ہوئی **ت** پس نہ باقی رہا کوئی اُن اصحاب مین سے کہ حدیبیہ مین حاضر تھے یعنے بیعۃ الرضوان والے پھر واقع ہوا فتنہ تیسرا پس نہ گیا وہ فتنہ اس حال مین کہ لوگون مین قوت اور فربہی ہو **ف** نقل کی یہ بخاری نے طباخ ساتھ زبر طا اور تخفیف ب کے اور کبھی ساتھ پیش طا کے بھی آتا ہے بمعنے قوت اور فربہی کے استعمال کیا گیا ہے غیر اس معنی مین بھی کہ کہا جاتا ہے فلانے کو طباخ نہین ہے یعنے عقل نہین ہے اُسکو اور خیر نہین اسکے پاس اور مراد یہ ہے کہ اُس فتنہ مین نہین باقی رہا لوگون مین یعنے تابعین مین کوئی صحابہ مین سے اور حواشی مین لکھا ہے کہ مراد تیسرے فتنہ سے خروج ابن حمزہ خارجی کا ہے بیچ زمانہ مروان بن محمد بن مروان بن الحکم کے اور کرمانی نے کہا کہ تیسرا فتنہ لڑائی حجاج کی ہے ساتھ عبداللہ بن زبیر اور اہل مکہ کے کہ اُسمین تخریب کعبہ کی بھی ہوئی اور وہ معرکہ سنہ ۷۳ھ مین ہوا بیچ زمانہ عبدالملک بن مروان کے انتہی لیکن اس تقدیر پر صحیح نہین ہوتا کہ صحابہ مین سے کوئی باقی نہ تھا اسلیے کہ اُسمین جماعت صحابہ کی تھی پس قول اول صحیح ہے باب الملاحم

باب ہے بیچ بیان لڑائی اور قتال کے **ف** لفظ ملاحم ساتھ زبر میم اور زیر ح کے جمع ہے ملحمہ کی بمعنی معرکہ اور جگہ قتال کی مشتق ہے یا تو لحم سے بسبب بہت ہونے گوشت مارے گئیون کے اُسمین یا مشتق ہے لحمہ کپڑے کے سے کہ بمعنے بانے کے ہے بسبب غت پٹ اور اختلاط لوگون کے اسمین مانند اختلاط لحمہ یعنے بانے کے ساتھ تانے کے اور پہلے معنے مناسب تر اور قریب تر ہین اور ملحمہ بمعنے لڑائی اور حادثہ عظیمہ کے بھی آتا ہے اور صراح مین ہے ملحمہ فتنہ اور حرب بزرگ اور اس باب مین ذکر ہے اُن لڑائیون کا کہ مخصوص ہین بیچ گروہون معین کے بیچ مکانون مخصوصہ اور شہرون معینہ کے اور اسی لحاظ سے اس باب کو جدا لائے باب الفتن سے کہ اُسمین ذکر قتال کا اکثر مجمل و مبہم تھا الفصل الاول فصل پہلی

(عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتّٰى تَقْتَتِلَ فِئَتَانِ عَظِيْمَتَانِ تَكُونُ بَيْنَهُمَا مَقْتَلَةٌ عَظِيمَةٌ دَعْوَاهُمَا وَاحِدَةٌ وَحَتّٰى يُبْعَثَ دَجَّالُونَ كَذَّابُونَ قَرِيبٌ مِنْ ثَلَاثِينَ كُلُّهُمْ يَزْعُمُ أَنَّهُ رَسُولُ اللّٰهِ وَحَتّٰى يُقْبَضَ الْعِلْمُ وَتَكْثُرَ الزَّلَازِلُ وَيَتَقَارَبَ الزَّمَانُ وَتَظْهَرَ الْفِتَنُ وَيَكْثُرَ الْهَرْجُ وَهُوَ الْقَتْلُ وَحَتّٰى يَكْثُرَ فِيكُمُ الْمَالُ فَيَفِيضَ حَتّٰى يُهِمَّ رَبَّ الْمَالِ مَنْ يَقْبَلُ صَدَقَتَهُ وَحَتّٰى يَعْرِضَهُ فَيَقُولَ الَّذِي يَعْرِضُهُ عَلَيْهِ لَا أَرَبَ لِي بِهِ وَحَتّٰى يَتَطَاوَلَ النَّاسُ فِي الْبُنْيَانِ وَحَتّٰى يَمُرَّ الرَّجُلُ بِقَبْرِ الرَّجُلِ فَيَقُولُ يَا لَيْتَنِي مَكَانَهُ وَحَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ مِنْ مَغْرِبِهَا فَإِذَا طَلَعَتْ وَرَآهَا النَّاسُ آمَنُوا أَجْمَعُونَ فَذٰلِكَ حِينَ لَا يَنْفَعُ نَفْسًا إِيمَانُهَا لَمْ تَكُنْ آمَنَتْ مِنْ قَبْلُ أَوْ كَسَبَتْ فِي إِيمَانِهَا خَيْرًا وَلَتَقُومَنَّ السَّاعَةُ وَقَدْ نَشَرَ الرَّجُلَانِ ثَوْبَهُمَا بَيْنَهُمَا فَلَا يَتَبَايَعَانِهِ وَلَا يَطْوِيَانِهِ وَلَتَقُومَنَّ السَّاعَةُ وَقَدِ انْصَرَفَ الرَّجُلُ بِلَبَنِ لِقْحَتِهِ فَلَا يَطْعَمُهُ وَلَتَقُومَنَّ السَّاعَةُ وَهُوَ يَلِيطُ حَوْضَهُ فَلَا يَسْقِي فِيهِ وَلَتَقُومَنَّ السَّاعَةُ وَقَدْ رَفَعَ أُكْلَتَهُ إِلٰى فِيهِ فَلَا يَطْعَمُهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ) روایت ہے ابوہریرہ سے کہ تحقیق رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہین قائم ہوگی قیامت یہان تک کہ لڑینگے دو گروہ بڑے ہوگا درمیان اُنکے قتال عظیم دعوی ہوگا اُنکا ایک **ف** یعنے دونون دعوی دین اسلام کا رکھینگے اور دونون گروہ مسلمان ہونگے یا دونون دعوی حقانیت کا رکھینگے اور ہر ایک اپنے گمان و اعتقاد مین حق پر ہونگے کہا علما نے کہ مراد ان دو گروہون سے تابعدار معاویہؓ اور علیؓ کے ہین جیسے کہ علیؓ نے فرمایا اخواننا بغوا علینا اور

یہ بھی آیا ہے کہ ایک کو معاویہؓ کی جانب سے انکے پاس قید کر کے لائے ایک شخص نے انکی جماعت میں سے اُسکے حال پر تاسف کھایا کہ میں جانتا ہوں کہ یہ مسلمان اچھا اسلام رکھتا تھا فرمایا کیا کہتا ہے تو وہ اب بھی مسلمان ہے اور اس حدیث میں دلیل ہے اوپر بطلان قول خوارج کے کہ کہتے ہیں دونوں جماعتیں کافر ہیں اور اوپر بطلان قول روافض کے کہ کہتے ہیں مخالف علیؓ کے کافر ہیں ت اور نہیں قائم ہوگی قیامت یہانتک کہ اُٹھائے جاوینگے یعنے پیدا ہونگے بڑے فسادی فریبی جھوٹے کہ جھوٹ بناوینگے اللہ رسول پر قریب تیس کے ف ع اور پر ایک حدیث میں تیس فرمائے اور یہاں قریب تیس کے تو وہاں بھی قریب ہی تیس کے مراد ہوں مسامحۃً تیس فرمائے یا یہ کہ وہ اخیر کو فرمایا ہو کہ اول وحی بطریق اجمال و ابہام کے ہوئی ہو اور پھر بقید تیس کے اور اسی طرح نہیں منافی ہے یہ روایت روایت طبرانی کی عن ابن عمرو لا تقوم الساعۃ حتی یخرج سبعون کذابا اسلیے کہ مراد اس سے کثرت ہے یا تیس مقید ہیں ساتھ دعوی نبوت کے اور باقی بغیر اسکے اور احتمال ہے کہ ستر غیر تیس کے ہوں کہ سب سو ہو جائیں واللہ اعلم ت ہر ایک اُن میں سے گمان و دعوی کریگا کہ وہ پیغمبر خدا کا ہے اور قائم نہیں ہوگی قیامت یہانتک کہ لیا جاویگا اور اٹھایا جاویگا علم ف ع یعنے نفع دینے والا کہ متعلق ہے کتاب و سنت کے ساتھ مرنے علماے اہل سنت و جماعت کے پس بہت ہونگے جاہل و بدعتی موت عالم فوت عالم ہے ت اور نہیں قائم ہوگی قیامت یہاں تک کہ بہت ہونگے زلزلے ف ع یعنے حسی کہ وہ ہلنا زمین کا ہے یا معنوی کہ وہ طرح بطرح کی بلائیں ہیں ت اور قریب ہوگا زمانہ ف ع مراد ہے اس سے زمانہ حضرت امام مہدیؑ کا کہ جب امن ہوگا زمین میں اور خوش گذریگی زندگانی پس کوتاہ معلوم ہوگا زمانہ جیسے کہ خاصیت ہے زمانہ عیش و راحت کی کہ ہر چند دراز ہو کوتاہ معلوم ہوتا ہے اور زمانہ سختی کا دراز اگرچہ کم ہو ت اور قائم نہیں ہوگی قیامت یہاں تک کہ پیدا ہونگے فتنے اور لڑائیاں مسلمانوں میں اور بہت ہوگا ہرج اور وہ قتل ہے ف ع یعنے مراد ہرج سے قتل ہے کہ بسبب فتنہ کے وجود میں آویگا اور یہ تفسیر کسی راوی نے کی ہے ت اور یہانتک کہ بہت ہونگے درمیان تمہارے مال پس بہت بہت ہونگے یہاں تک کہ قلق میں ڈالیگا صاحب مال کو وہ شخص کہ قبول کرے صدقہ اسکا ف ح ع یہ جو عبارت ہے حدیث میں حتی یہم الخ کہ جسکا یہ ترجمہ لکھا اسمیں کئی وجہیں ہیں اول تو یہ کہ یہم ساتھ پیش ی کے اور زیر ہ کے پڑھیں اور رب ساتھ نصب کے بنا بر اسکے کہ مفعول ہے یہم کا اور فاعل اسکا من یقبل ساتھ حذف مضاف کے کہ فقدان ہے اور یہ روایت مشہور تر ہے اور معنے اسکے یہ ہیں کہ بہت ہوگا مال یہاں تک کہ قلق میں ڈالیگا اور غمگین کریگا صاحب مال کو ڈھونڈھنا اس شخص کا کہ قبول کرے اُسکے صدقہ کو یعنے بہت ڈھونڈھیگا فقیر کو کہ زکوۃ اور صدقات اسکے لیوے اور کم پاویگا بسبب کم ہونے محتاجوں کے دوسرے یہ کہ ساتھ زبر ی اور پیش ہ کے پڑھیں یہم سے بمعنے قصد کے اور رب مرفوع اس صورت میں رب المال فاعل ہے اور من یقبل مفعول یعنے یہاں تک کہ قصد کرے اور بہت ڈھونڈھے صاحب مال اُس شخص کو کہ لیوے صدقہ اسکا اور تیسرے یہم ساتھ زبر ی اور پیش ہ کے اور رب منصوب ہم سے بمعنے غمگین کرنے کے یہ تعدی بھی آیا ہے کذا فی القاموس یعنے غمگین کریگا صاحب مال کو نہ پانا فقیر کا کہ قبول کرے اُسکے صدقہ کو ت اور یہاں تک کہ پیش کریگا مال یعنے وہ مال کہ ارادہ کرتا ہے اُسکے للہ دینے کا روبرو اُس شخص کے کہ گمان کرتا ہے اسکے قبول کرنیکا پس کہیگا وہ شخص کہ پیش کریگا اُس مال کو اُسپر نہیں حاجت مجکو اسکی یعنی بسبب غناے قلبی اور ظاہری کے یہ کہیگا اور یہاں تک کہ فخر کرینگے لوگ بیچ بنانے لمبی عمارتوں کے ف ع جیسے اسوقت میں کہ لوگ فخر کرتے ہیں بڑے بڑے مکان بنانے کا اور جو مکان کہ بھلائیوں کے ہیں انکو ڈھاتے ہیں اور انکو گھر اور باغ وغیرہ سیر کے مکان ٹھہراتے ہیں ت اور یہاں تک کہ گذریگا مرد کسی مرد کی قبر پر پس کہیگا اے کاش کہ ہوتا میں جگہ اسکے ف ع یعنے بسبب کثرت غم اور فکروں امور دین کے یا بسبب کثرت بلاؤں اور فتنوں کے یہ آرزو کریگا کاشکے میں مردہ ہوتا نہ دیکھتا یہ فتنے ت اور یہاں تک کہ نکلیگا آفتاب مغرب کی طرف سے ف ح شرح اسکی بیچ باب العلامات بین یدی الساعۃ کے آویگی اور اُسدن سے توبہ کے دروازے بند ہو جاوینگے بعد اسکے توبہ قبول نہیں ہونے کی جیسے کہ فرمایا ت پس جب نکلیگا آفتاب مغرب کی طرف سے اور دیکھیں گے اُسکو آدمی ایمان لاوینگے سب اور امر آخرت ظاہر ہو جاویگا پس یہ وقت ہے کہ نہیں نفع دیگا کسی نفس کو ایمان لانا اُسکا اُس روز ایسا نفس کہ ایمان نہ لایا تھا پہلے اُسدن کے اور نہ نفع دیگا کسب کرنا نفس کا نیکی کو اپنے ایمان میں اگر کسب کی تھی پہلے اُس روز کے ف ع اور بعضوں نے کہا تقدیر اسکی یہ ہے کہ نہیں نفع دیگا نفس کو ایمان اُسکا اور نہ کسب کرنا اُسکا نیکی کو اگر نہ ایمان لایا تھا پہلے سے یا نہ کسب کی تھی نیکی اور مراد نیکی سے توبہ ہے یعنے نہیں نفع دیگا اُس نفس کو ایمان لانا اُسکا اور توبہ اُسکی گناہوں سے پس معلوم ہوا کہ لفظ او تنویع کے لیے ہے پس گویا کہ فرمایا کہ نہیں نفع دیگی اُسکو توبہ شرک سے اور نہ توبہ

گناہوں سے ت اور البتہ قائم ہوگی قیامت یعنے نفخہ پہلا کہ وہ مقدمہ ہے قیامت کا اس حالت مین کہ ڈالا ہوگا دو شخصوں نے کپڑا اپنا درمیان اپنے ف ع یعنے بیچنے خریدنے
کے لیے اور اضافت کپڑے کی ایک کی طرف اُن دونوں مین سے اسلیے ہے کہ وہ مالک اسکا ہے اور دوسرے کی طرف اسلیے کہ وہ طالب اسکا ہے ت پس خرید و فروخت
نہین کرچکینگے اسکو اور نہین لپیٹینگے اسکو اُسی حال مین ہونگے کہ قیامت قائم ہوگی اور البتہ قائم ہوگی قیامت اس حال مین کہ پھرا ہوگا ایک شخص ساتھ دودھ اونٹنی اپنی کے
پس پیویگا اسکو ف ح یعنے اونٹنی کا دودھ گھر لایا ہوگا اور ہنوز اُسکو پیا نہوگا کہ قیامت آپہونچے گی ت اور البتہ قائم ہوگی قیامت اس حالت مین کہ ایک شخص لیپتا اور
درست کرتا ہوگا حوض اپنا یعنے تاکہ جانوروں کو اسمین پانی پلاوے پس نہین پلایا ہوگا اُسمین کہ قیامت آجاویگی اور البتہ قائم ہوگی قیامت اس حالت مین کہ تحقیق اٹھایا ہوگا
آدمی نے لقمہ طرف منہہ اپنے کے پس نہ کھا سکے گا اسکو کہ قیامت آپہونچیگی نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف ع یعنے قیامت یکایک آجاویگی لوگ کاروبار مین ہونگے کہ آپہونچیگی
اور مراد قیامت سے نفخہ پہلا ہے کہ اس سے سب مرجاوینگے لیکن علامتین پہلے اسکی دیکھینگے (وَعَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَۃُ حَتّٰی تُقَاتِلُوْا قَوْمًا
نِعَالُھُمُ الشَّعْرُ وَحَتّٰی تُقَاتِلُوا التُّرْکَ صِغَارَ الْاَعْیُنِ حُمْرَ الْوُجُوْہِ ذُلْفَ الْاُنُوْفِ کَاَنَّ وُجُوْھَھُمُ الْمَجَانُّ الْمُطْرَقَۃُ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ) اور روایت ہے اُسی ابو ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ
علیہ وسلم نے کہ نہین قائم ہوگی قیامت یہانتک کہ لڑوگے تم ایک قوم سے کہ پاپوشین اُنکی چمڑون بال دار ین دباغت کیے ہونگی ہونگی اور یہانتک کہ لڑوگے تم ترکون سے
ف ح ترک اولاد یافث بن نوح کی ہین اور ترک نام پدر کلان اُنکے کا ہے اور صورت اُنکی یہ ہے ت چھوٹی آنکھون والے سرخ چہرے بیٹھی ہوی ناکین گویا کہ منہہ اُنکے سپرین ہین چمڑون تہ
بتہ کی ف ح مجان ساتھ زبر میم اور تشدید نون کے جمع مجن کی کہ میم کے زیر سے ہے یعنے سپر کے اور مشابہت دی اُنکے مونہوں کو ساتھ سپر کے بسبب پھیلے ہوے ہونے اُنکے
کے اور اُنکے گول ہونے کو ساتھ مطرقہ یعنے سپر چمڑے تہ بتہ کے بسبب موٹے ہونے اور کثرت گوشت اُنکے کے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے (وَعَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَۃُ حَتّٰی تُقَاتِلُوْا خُوْزًا وَکِرْمَانَ مِنَ الْاَعَاجِمِ حُمْرَ الْوُجُوْہِ فُطْسَ الْاُنُوْفِ صِغَارَ الْاَعْیُنِ وُجُوْھُھُمُ الْمَجَانُّ الْمُطْرَقَۃُ نِعَالُھُمُ الشَّعْرُ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَّہٗ عَنْ
عَمْرِو بْنِ تَغْلِبَ عِرَاضَ الْوُجُوْہِ) اور روایت ہے اُسی ابو ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہین قائم ہوگی قیامت یہانتک کہ لڑوگے تم خوز اور کرمان سے
کہ عجمیون مین سے ہین ف ح خوز ساتھ پیش خ اور جزم واو کے آخر مین ز ہے نام ایک گروہ ہے رہنے والوں بلاد خوزستان سے اور کرمان ساتھ زیر اور زبر کاف کے نام ایک شہر معروف
کا ہے درمیان فارس اور سجستان کے ت اور صفت خوز اور کرمان کی یہ ہے کہ سرخ منہہ پست بینی خرد چشم منہہ اُنکے مانند سپرون تو بر تو کے پاپوشین اُنکی بال دار نقل کی یہ بخاری
نے اور ایک روایت بخاری کی ہین عمرو بن تغلب سے بجاے سرخ منہہ کے چکلے منہہ (وَعَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَۃُ حَتّٰی
یُقَاتِلَ الْمُسْلِمُوْنَ الْیَھُوْدَ فَیَقْتُلُھُمُ الْمُسْلِمُوْنَ حَتّٰی یَخْتَبِیَ الْیَھُوْدِیُّ مِنْ وَّرَاءِ الْحَجَرِ وَالشَّجَرِ فَیَقُوْلُ الْحَجَرُ وَالشَّجَرُ یَا مُسْلِمُ یَا عَبْدَ اللّٰہِ ھٰذَا یَھُوْدِیٌّ خَلْفِیْ فَتَعَالَ فَاقْتُلْہُ اِلَّا الْغَرْقَدَ فَاِنَّہٗ مِنْ شَجَرِ الْیَھُوْدِ
رَوَاہُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہے ابو ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہین قائم ہوگی قیامت یہانتک کہ لڑینگے مسلمان یہودیون سے پس مارینگے یہودیون
کو مسلمان یعنے غالب آوینگے اُنپر مسلمان یہانتک کہ چھپے گا یہودی پیچھے پتھر کے اور درخت کے پس کہیگا پتھر اور درخت یعنے دونون یا ایک اُنمین سے اے مسلمان
اے بندے اللہ کے یہ ہے یہودی پیچھے میرے پس آ اور قتل کر اسکو مگر درخت غرقد ف ح یہ استثنا ہے درخت سے یعنے سب درخت آگاہ کرینگے مگر غرقد نہین کرنے کا اور غرقد
ساتھ زبر غین معجمہ اور جزم رے اور زبر قاف کے نام ایک درخت خاردار کا ہے اور مقبرہ مدینہ کو کہ بقیع الغرقد کہتے ہین اضافت اسی کی طرف کرتے ہین اسی لیے کہ اگلے زمانہ
مین یہ درخت وہان بہت تھے اور یہ درخت یہودی کو کہ ساتھ اُسکے پناہ لاویگا ظاہر نہین کریگا اور نشان نہین دیگا اور پوشیدہ رکھے گا ت اسلیے کہ وہ درخت یہودیون کا
ہے نقل کی یہ مسلم نے ف ح اور اسکو اُنکے ساتھ ایک نسبت ہے کہ حقیقت اُسکی سواے خدا اور رسول اُسکے کے نہین جانتے اور کہا ہے بعضون نے کہ یہ ہوگا بعد نکلنے دجال
کے جسوقت کہ لڑینگے مسلمانوں سے وہ یہودی کہ تابع ہونگے دجال کے (وَعَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَۃُ حَتّٰی یَخْرُجَ رَجُلٌ مِّنْ قَحْطَانَ
یَسُوْقُ النَّاسَ بِعَصَاہُ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ) اور روایت ہے اُسی ابو ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہین قائم ہونے کی قیامت یہانتک کہ نکلیگا ایک
شخص قحطان مین سے ف ح قحطان ساتھ زبر قاف اور جزم ح کے ابو الیمن ہے ت ہانکے گا وہ شخص لوگون کو ساتھ لاٹھی اپنی کے نقل کی بخاری اور مسلم نے ف ح

یہ کنایہ ہی اس سے کہ اطاعت کرینگے لوگ اُسکی اور اتفاق کرینگے اسپر اور غلبہ اور سختی کریگا وہ اُنپر اور مسخر کریگا اُنکو اور احتمال ہی کہ مراد حقیقت ہانکنے کی ہو ساتھ عصا کے
اور کہا بعضون نے کہ شاید وہ شخص قحطانی وہ ہو کہ کہا جاویگا اُسکو جہجاہ جیسے کہ آگے آتا ہی ذکر اُسکا (وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّى اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تَذْهَبُ الْاَیَّامُ وَاللَّیَالِیْ
حَتّٰی یَمْلِکَ رَجُلٌ یُقَالُ لَہُ الْجَهْجَاہُ وَفِیْ رِوَایَۃٍ حَتّٰی یَمْلِکَ رَجُلٌ مِّنَ الْمَوَالِیْ یُقَالُ لَہُ الْجَهْجَاہُ رَوَاہُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہی اسی ابو ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
نے کہ نہین تمام ہونگے دن اور رات یعنے نہین منقطع ہونے کا زمانہ اور نہین آنے کی قیامت یہان تک کہ مالک ہوگا ایک شخص کہ کہا جاویگا اُسکو جہجاہ اور ایک روایت مین
یون ہی یہان تک کہ مالک ہوگا ایک شخص موالی مین سے ف ع موالی ساتھ زبر میم کے جمع ہی مولی کی یعنے غلام اور معنے یہ ہین یہان تک کہ وہ ہوگا حاکم لوگون پر ت کہا
جاویگا اُسکو جہجاہ نقل کی یہ مسلم نے اور بعضے نسخون مین جہجاہ ساتھ دو ہیون کے اور بعضون مین جہجا ساتھ حذف ہ اخیر کے ہی (وَعَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَۃَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّى اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ لَیَفْتَحَنَّ عِصَابَۃٌ مِّنَ الْمُسْلِمِیْنَ کَنْزَ اٰلِ کِسْرٰی الَّذِیْ فِی الْاَبْیَضِ رَوَاہُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہی جابر بن سمرہ سے کہ کہا سنا مین نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے
کہ فرماتے تھے کھولیگی ایک جماعت مسلمانون مین سے گنج آل کسری کا وہ گنج کہ بیچ محل سفید کے ہی نقل کی یہ مسلم نے ف ع آل کسری مین لفظ آل کا زاید ہی یا مراد ہی اس سے
اہل و تابعدار اُسکے اور کسری ساتھ زیر اور زبر کاف کے معرب خسرو کا ہی اور بادشاہ فارس کو کسری کہتے ہین جیسے بادشاہ روم کو قیصر اور چین کو خاقان اور مصر کو فرعون اور
یمن کو تبع ساتھ زیر قاف کے اور حبشہ کو نجاشی اور ابیض نام ایک قلعہ کا ہی مدائن مین کہ اہل فارس اُسکو سفید کوشک کہتے ہین اور اب بنائی گئی ہی جگہ اُسکی مسجد مدائن مین
اور یہ گنج بیچ زمانہ امیر المومنین عمرؓ کے نکالا گیا (وَعَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّى اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ہَلَکَ کِسْرٰی فَلَا یَکُوْنُ کِسْرٰی بَعْدَہٗ وَقَیْصَرُ لَیَہْلِکَنَّ ثُمَّ لَا یَکُوْنُ قَیْصَرٌ بَعْدَہٗ وَلَتُقْسَمَنَّ
کُنُوْزُہُمَا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ وَسَمّٰی الْحَرْبَ خُدْعَۃً مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ) اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ہلاک ہوا کسری پس نہوگا کسری پیچھے اسکے
ف ع ہلاک ہوا یہ جملہ خبریہ ہی یعنے قریب ہی کہ ہلاک ہوگا ملک اُسکا اور صیغہ ماضی کا لائے واسطے تحقیق وقوع اور قرب اُسکی کے یا دعا و تفاول ہی ت پس نہوگا کسری بعد اسکے
ف ع یعنے بعد کسری کے کہ موجود تھا بیچ زمانہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اور معنے یہ ہین کہ نہین مالک ہوگا ملک کسری کا کافر بلکہ مالک ہونگے اُسکے مسلمان بعد اُسکے
قیامت کے دن تک اور یہ بات اُسوقت فرمائی کہ خسرو نے نامہ آنحضرت کا پھاڑ ڈالا ت اور قیصر کہ بادشاہ روم کو کہتے ہین البتہ ہلاک ہوگا پس نہین ہوگا قیصر بعد اُسکے
اور البتہ بانٹے جاوینگے خزانے انکے راہ خدا مین اور نام رکھا آنحضرت نے لڑائی کا فریب نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف ح اور یہ عطف ہی قال رسول اللہ پر یعنے کہا راوی
نے اور نام رکھا آنحضرت نے الخ چونکہ پہلے کلام مین اشارہ تھا طرف اُسکے کہ ہلاک کسری اور قیصر کا اور لینا اُنکے خزانون کا ہوگا ساتھ لڑائی کے اور اکثر ہوتی ہی لڑائی محتاج
فریب کی پس آگاہ فرمایا آپ نے صحابہؓ کو ساتھ جائز ہونے اُسکے کے تاکہ نہ وہم کرین وہ کہ فریب قبیلہ غدر اور خیانت سے ہی پس فرمایا کہ جنگ کرنے مین ساتھ دشمنون کے فریب
اور حیلہ راہ پاتے ہین کہ بیچ حصول فتح اور نصرت کے دخل رکھتے ہین جیسے کہ اپنے لشکر کو حیلون سے دشمن کی آنکھون مین بہت دکھاوین یا معرکہ مین ایک طرف
جاوین تا دشمن خیال کرین کہ وہ چلے گئے اور جنگ نہین کرینگے اور جب غافل ہون اُنپر یکایک جا پڑین اور مانند انکے حیلہ کرین لیکن عہد توڑنا درست نہین اور لفظ
خدعہ ساتھ پیش اور زبر خ کے اور جزم دال کے اور زیر اسکے کے بھی آیا ہی اور ساتھ زبر خ اور جزم دال کے فصیح تر ہی (وَعَنْ نَافِعِ بْنِ عُتْبَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ
صَلَّى اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ تَغْزُوْنَ جَزِیْرَۃَ الْعَرَبِ فَیَفْتَحُہَا اللّٰہُ ثُمَّ فَارِسَ فَیَفْتَحُہَا اللّٰہُ ثُمَّ تَغْزُوْنَ الرُّوْمَ فَیَفْتَحُہَا اللّٰہُ ثُمَّ تَغْزُوْنَ الدَّجَّالَ فَیَفْتَحُہُ اللّٰہُ رَوَاہُ مُسْلِمٌ) اور روایت
ہی نافع بن عتبہ بن ابی وقاص سے کہ بھتیجا ہی سعد ابن ابی وقاص کا اور وہ صحابی ہی اسلام لایا فتح مکہ مین کہا کہ فرمایا آنحضرت نے جنگ کروگے یعنے بعد میرے جزیرہ عرب سے
ف ع یعنے ولایت عرب سے اور اسکو جزیرہ کہا اس سبب سے کہ احاطہ کیا ہی دریا نے اُسکو ہر طرف سے اور وہ مکہ اور مدینہ اور یمامہ اور یمن ہی پس معنے یہ ہین کہ جنگ کروگے
بقیہ جزیرہ سے یا سارے جزیرہ سے اس حیثیت کہ نہین چھوڑا جاویگا کافر اُسمین ت پس فتح کریگا اسکو اللہ تعالی تمہارے ہاتھ پر پھر جنگ کروگے ولایت فارس سے پس
فتح کریگا اسکو اللہ پھر جنگ کروگے روم سے پس فتح کریگا اسکو خدا تعالی پھر جنگ کروگے دجال سے پس فتح دیگا اُسپر اللہ نقل کی یہ مسلم نے ف ح یعنے اُسکو مقہور و مغلوب
کریگا اور ملک اُسکے ہاتھ آگیا ہوگا تمہارے ہاتھ لگے گا اور ہلاک ہوگا وہ حضرت عیسی کے ہاتھ سے کہ وہ اُترینگے مسلمانون کی مدد کے لیے اور خطاب اسمین صحابہ کو ہی

اور مراد اس سے ہو۔ (۵) وعن عوف بن مالک قال اتیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی غزوۃ تبوک وہو فی قبۃ من ادم فقال اعدد ستا بین یدی الساعۃ موتی ثم فتح بیت المقدس ثم موتان یاخذ فیکم کقعاص الغنم ثم استفاضۃ المال حتی یعطی الرجل مائۃ دینار فیظل ساخطا ثم فتنۃ لا یبقی بیت من العرب الا دخلتہ ثم ہدنۃ تکون بینکم وبین بنی الاصفر فیغدرون فیاتونکم تحت ثمانین غایۃ تحت کل غایۃ اثنا عشر الفا رواہ البخاری) اور روایت ہے عوف بن مالک سے کہ آیا مین پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس بیچ غزوہ تبوک کے کہ نام ایک جگہ کا ہے زمین شام سے اس حال مین کہ آنحضرت چمڑے کے خیمہ مین تھے فرمایا گن تو چھ چیزون کو پہلے آنے قیامت سے یعنے یہ چھ چیزین علامات قیامت سے جان کہ پہلے اسکے واقع ہونگی اول مرنا میرا کہ جب تک تم مین ہون قیامت برپا نہین ہوگی دوسرے فتح ہونا بیت المقدس کا ف یعنے جب تک بیت المقدس کو فتح نہین کرینگے قیامت قائم نہین ہوگی اور لفظ مقدس ساتھ زبر میم اور جزم قاف اور زیر دال کے بروزن مجلس کے اور ایک نسخہ مین ساتھ پیش میم اور زبر قاف اور دال مشدد کے بروزن معظم کے ت تیسرے وبا عام کہ پیدا ہو تم مین مانند بیماری بکریون کے ف قعاص ساتھ پیش قاف اور عین مہملہ کے بیماری ہے کہ مواشی مین پیدا ہوتی ہے اور یکایک وہ مرجاتے ہین اور مراد اس سے وہ وبا ہے کہ حضرت عمرؓ کے زمانہ مین پیدا ہوئی اور تین روز کے عرصہ مین ستر ہزار آدمی مرگئے اور لشکرگاہ مسلمانون کا اسوقت عمواس تھا اور اسی سبب سے اسکو طاعون عمواس کہتے ہین اور یہ اول طاعون ہے کہ اسلام مین واقع ہوا ت چوتھے بہت ہونا مال کا لوگون مین یہان تک کہ دیے جاوینگے مرد کو سو دینار پس ہوگا ناراض اور قلیل جانکر اور پھیر جاویگا اسکو ف یہ ہوا حضرت عثمانؓ کی خلافت مین وقت فتوح کے ت پانچوین پیدا ہونا فتنہ اور جنگ کا کہ نہین رہیگا کوئی گھر عرب سے مگر داخل ہوگا اثر اور شر اس فتنہ کا اس گھر مین ف لکھا ہے علماء نے کہ مراد اس سے قتل حضرت عثمانؓ کا ہے یا جنس فتنہ کہ بعد حضرت کے ہوئے ت چھٹے صلح کہ ہوگی درمیان تمہارے اور درمیان بنی اصفر روم کے ف بنو الاصفر نام روم کا ہے اسلیے کہ پہلا باپ انکا کہ روم بن عیصو بن یعقوب بن اسحاق ہے زرد رنگ تھا مائل بسفیدی ت پس عہد شکنی کرینگے وہ پس آوینگے تمہارے نیچے اسّی نشانون کے ف لفظ غایۃ ساتھ غین معجمہ اور ی کے نشان کہ جنگ مین ہمراہ سردارون کے ہوتے ہین اور بعضے روایتون مین غابہ ساتھ بے موحدہ کے آیا ہے بمعنے بیشہ کے تشبیہ دی اس لشکر کو بسبب کثرت نشانون کے ساتھ بیشہ کے ت نیچے ہر نشان کے بارہ ہزار آدمی ہونگے نقل کی یہ بخاری نے ف مقصود بیان کرنا انبوہی لشکر کا ہے (۶) وعن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تقوم الساعۃ حتی ینزل الروم بالاعماق او بدابق فیخرج الیہم جیش من المدینۃ من خیار اہل الارض یومئذ فاذا تصافوا قالت الروم خلوا بیننا وبین الذین سبوا منا نقاتلہم فیقول المسلمون لا واللہ لا نخلی بینکم وبین اخواننا فیقاتلونہم فینہزم ثلث لا یتوب اللہ علیہم ابدا ویقتل ثلثہم افضل الشہداء عند اللہ ویفتتح الثلث لا یفتنون ابدا فیفتتحون قسطنطنیۃ فبینا ہم یقتسمون الغنائم قد علقوا سیوفہم بالزیتون اذ صاح فیہم الشیطان ان المسیح قد خلفکم فی اہلیکم فیخرجون وذلک باطل فاذا جاءوا الشام خرج فبینا ہم یعدون للقتال یسوون الصفوف اذ اقیمت الصلوۃ فینزل عیسی بن مریم فامہم فاذا راٰہ عدو اللہ ذاب کما یذوب الملح فی الماء فلو ترکہ لانذاب حتی یہلک ولکن یقتلہ اللہ بیدہ فیریہم دمہ فی حربتہ رواہ مسلم) اور روایت ہے ابوہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہین قائم ہوگی قیامت یہانتک کہ اترینگے روم اعماق مین ف اعماق ساتھ زبر ہمزہ کے نام ایک جگہ کا اطراف مدینہ مین سے ت یا دابق مین ف دابق ساتھ زیر ب کے اور کبھی زبر بھی دی جاتی ہے نام ایک جگہ کا ہے بازار مدینہ سے اور مفاتیح مین ہے کہ وہ دونون موضع ہین اور او شکاری کے لیے ہے ت پس نکلیگا طرف انکے ایک لشکر مدینہ سے ف کہا ابن ملک نے کہ کہا بعضون نے کہ مراد مدینہ سے حلب ہے اور اعماق اور دابق دونون موضع ہین قریب اسکے اور بعضون نے کہا مراد مدینہ سے دمشق ہے اور کہا ازہار مین کہ یہ جو کہا گیا ہے کہ مراد مدینہ سے مدینہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے یہ قول ضعیف ہے اسلیے کہ مدینہ نبویہ خراب ہوگا اسوقت مین ت بہترین لوگون زمین کے سے اسدن ف من خیار الخ بیان ہے جیش کا اور لفظ اسدن سے احتراز ہے زمانہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سے ت پس جسوقت کہ صف باندھینگے یعنے لڑائی کے لیے کہینگے روم خالی کرو جگہ درمیان ہمارے اور درمیان ان لوگون کے کہ بندی پکڑ لائے ہین ہم مین سے لڑین ہم انسے ف یعنے جن مسلمانون نے کہ جہاد کیا ہے ہمپر اور اسیر کیا ہے ایک جماعت کو ہم مین سے انکو ہمارے سپرد کرو تا لڑین ہم انسے اور بدلا اپنا لیوین غرض فریب دینا مسلمانون کا اور تفرقہ ڈالنی انکے باب مین ہے ت پس کہینگے مسلمان قسم ہے اللہ کی نہین خالی کرینگے ہم درمیان تمہارے اور درمیان مسلمان بھائیون

لہ یعنی فتح بیت المقدس ... ۱۲

اپنے کے اونہین چہوڑ دینگے ہم تمکو ساتھ اُنکے پس لڑینگے مسلمان روم سے پس شکست کہاوینگے تہائی مسلمان اور بہاگ جاوینگے نہین رجوع کریگا اللہ تعالے ساتھ رحمت کے اُنپر کبھی ف ع یہ کنایہ ہے اس سے کہ وہ کفر ہی پر مرینگے اور عذاب رہیگا اُنپر ہمیشہ ت اور مارے جاوینگے تہائی اُنکے وہ بہترین شہدا کے ہونگے نزدیک خدا کے اور فتح کرینگے تہائی مسلمان باقی یعنے روم کے شہرون کو نہین فتنہ مین ڈالے جاوینگے کبھی ف ع یعنے نہین مبتلا کیے جاوینگے کسی بلا مین اور نہین امتحان کیے جاوینگے ساتھ مقاتلہ کے یا نہین عذاب دیے جاوینگے کبھی اسمین اشارہ ہے خاتمہ بخیر ہونے اُنکا ت پہر فتح کرینگے قسطنطنیہ ف ع اس لفظ کو کئی وجہ کر تصحیح کیا ہے مشہور ساتھ پیش قاف اور جزم سین اور پیش طا اور جزم نون کے بعد اُسکے ط مکسور اور ی ساکن بعد اُسکے نون مفتوحہ پہلے تت کے اور بعضون نے ساتھ زیادتی ی مشددہ کے بعد نون کے تصحیح کی ہے چنانچہ اکثر مشکوٰۃ کے نسخون مین اسی طرح ہے اور بعضے نسخون مین ساتھ زیادتی ی مخففہ کے بدلے ی مشددہ کے اور ان دونون صورتون مین نون اخیر کو زیر ہوگی اور یہ بڑا شہر ہے روم کے شہرون سے کہ دار السلطنۃ روم کا ہے اور اسکو استنبول بھی کہتے ہین اور فتح ہونا اسکا علامات قیامت سے ہے اور کہا ترمذی نے کہ قسطنطنیہ بعضے صحابہ کے زمانہ مین فتح ہوئی اور نزدیک نکلنے دجال کے بھی فتح ہوگی جیسے کہ فرمایا ت پس اُسوقت کہ تقسیم کرتے ہونگے مسلمان غنیمتین حال آنکہ لٹکائی ہونگی تلوارین اپنی درخت زیتون پر ناگہان آواز دیگا ان مین شیطان یہ کہ مسیح دجال تحقیق تمہارے پیچھے آیا تمہارے اہل و اولاد مین پس نکلینگے یعنے لشکر مدینہ کا یہ خبر سنتے ہی قسطنطنیہ سے اور یہ خبر شیطان کی جہوٹی ہوگی دجال ہنوز نکلا نہوگا پس جب آوینگے مسلمان شام مین نکلیگا دجال ف ع ظاہر ہے کہ مراد شام سے قدس ہے کہ وہ اسی مین سے ہے اسلیے کہ بعض روایات مین تصریح ہے ساتھ اسکے ت پس اُسوقت یہ تیاری کرتے ہونگے لڑائی کی برابر کرینگے صفین ناگہان قائم کیجاویگی نماز ف اور نسخہ صحیحہ مین اُقیمَ ساتھ الف کے ہے یعنے وقت تکبیر کہنے موذن کے نماز کے لیے ت پس اُترینگے عیسی ابن مریم ف یعنے آسمان سے اوپر منارہ مسجد دمشق کے پہر آوینگے قدس مین ت پس امام ہونگے حضرت عیسے مسلمانون کے ف ع نماز مین اور جماعہ مسلمانون سے امام مہدی بھی ہونگے اور ایک روایت مین ہے کہ آگے بڑہاوینگے امامت کے لیے حضرت عیسی امام مہدی کو اور سبب یہ بیان کرینگے کہ نماز تمہارے ہی لیے قائم کی گئی ہے اور اسمین اشارہ ہوگا متابعت کا اور اسکا کہ مین امیر نہین ہون بالاستقلال بلکہ مین مقرر اور موید ہون پہر بعد اسکے امامت کرتے رہینگے عیسی انکی ہمیشہ پس اس فرمانے مین کہ امام ہونگے تغلیب ہے یا کرینگے امامت مجازاً یعنے امر کرینگے انکے امام کو امامت کا اور ہوگا دجال اُسوقت گہیرے ہوے مسلمانون کو ت پس جب دیکھیگا حضرت عیسی کو دشمن خدا کا یعنے دجال گہلنے لگیگا جیسا نمک گہلتا ہے پانی مین پس اگر چہوڑ دین حضرت عیسی اُسکو بحال خود اور نہ مار ڈالین گے البتہ گہلجاوے یہان تک کہ مرجاوے وہ بن مارے ولیکن قتل کریگا اُسکو خدا تعالی حضرت عیسی کے ہاتھ پر یعنے حکم اور ارادہ الٰہی مین یون ہے کہ ہلاک اُسکا حضرت عیسی کے ہاتھ پر ہو تو قتل پس دکھاوینگے عیسی انکو یعنے مسلمانون کو یا کافرون کو یا سب کو خون دجال کا اپنے نیزے مین نقل کی یہ مسلم نے (وعن

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ اِنَّ السَّاعَةَ لَا تَقُوْمُ حَتّٰى لَا يُقْسَمَ مِيْرَاثٌ وَلَا يُفْرَحَ بِغَنِيْمَةٍ ثُمَّ قَالَ عَدُوٌّ يَجْمَعُوْنَ لِاَهْلِ الشَّامِ وَيَجْمَعُ لَهُمْ اَهْلُ الْاِسْلَامِ يَعْنِي الرُّوْمَ فَيَتَشَرَّطُ الْمُسْلِمُوْنَ شُرْطَةً لِلْمَوْتِ لَا تَرْجِعُ اِلَّا غَالِبَةً فَيَقْتَتِلُوْنَ حَتّٰى يَحْجِزَ بَيْنَهُمُ اللَّيْلُ فَيَفِيْ‍ءُ هٰؤُلَاءِ وَهٰؤُلَاءِ كُلٌّ غَيْرُ غَالِبٍ وَتَفْنَى الشُّرْطَةُ ثُمَّ يَتَشَرَّطُ الْمُسْلِمُوْنَ شُرْطَةً لِلْمَوْتِ لَا تَرْجِعُ اِلَّا غَالِبَةً فَيَقْتَتِلُوْنَ حَتّٰى يَحْجِزَ بَيْنَهُمُ اللَّيْلُ فَيَفِيْ‍ءُ هٰؤُلَاءِ وَهٰؤُلَاءِ كُلٌّ غَيْرُ غَالِبٍ وَتَفْنَى الشُّرْطَةُ ثُمَّ يَتَشَرَّطُ الْمُسْلِمُوْنَ شُرْطَةً لِلْمَوْتِ لَا تَرْجِعُ اِلَّا غَالِبَةً فَيَقْتَتِلُوْنَ حَتّٰى يُمْسُوْا فَيَفِيْ‍ءُ هٰؤُلَاءِ وَهٰؤُلَاءِ كُلٌّ غَيْرُ غَالِبٍ وَتَفْنَى الشُّرْطَةُ فَاِذَا كَانَ يَوْمُ الرَّابِعِ نَهَدَ اِلَيْهِمْ بَقِيَّةُ اَهْلِ الْاِسْلَامِ فَيَجْعَلُ اللّٰهُ الدَّبْرَةَ عَلَيْهِمْ فَيَقْتَتِلُوْنَ مَقْتَلَةً لَمْ يُرَ مِثْلُهَا حَتّٰى اِنَّ الطَّائِرَ لَيَمُرُّ بِجَنَبَاتِهِمْ فَلَا يُخَلِّفُهُمْ حَتّٰى يَخِرَّ مَيِّتًا فَيَتَعَادُّ بَنُو الْاَبِ كَانُوْا مِائَةً فَلَا يَجِدُوْنَهُ بَقِيَ مِنْهُمْ اِلَّا الرَّجُلُ الْوَاحِدُ فَبِاَيِّ غَنِيْمَةٍ يُفْرَحُ اَوْ اَيُّ مِيْرَاثٍ يُقْسَمُ فَبَيْنَاهُمْ كَذٰلِكَ اِذْ سَمِعُوْا بِبَاْسٍ هُوَ اَكْبَرُ مِنْ ذٰلِكَ فَجَاءَهُمُ الصَّرِيْخُ اِنَّ الدَّجَّالَ قَدْ خَلَفَهُمْ فِيْ ذَرَارِيِّهِمْ فَيَرْفُضُوْنَ مَا فِيْ اَيْدِيْهِمْ وَيُقْبِلُوْنَ فَيَبْعَثُوْنَ عَشَرَةَ فَوَارِسَ طَلِيْعَةً قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّيْ لَاَعْرِفُ اَسْمَاءَهُمْ وَاَسْمَاءَ اٰبَائِهِمْ وَاَلْوَانَ خُيُوْلِهِمْ هُمْ خَيْرُ فَوَارِسَ اَوْ مِنْ خَيْرِ فَوَارِسَ عَلٰى ظَهْرِ الْاَرْضِ يَوْمَئِذٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے یہ کہ تحقیق قیامت نہین قائم ہوگی یہان تک کہ نہ بانٹی جاویگی میراث ف ع یعنے بسبب کثرت مارے جانے مسلمانون کے یا بسبب اُٹھ جانے شرع کے جیسا کہ دیکھا جاتا ہے ہمارے زمانہ مین یا بسبب کثرت دیون کے نوبت تقسیم کی نہین پہونچنے کی ت اور خوش کیے جاوینگے یعنے نہین خوش ہوگا کوئی بسبب غنیمت کے ف ع یا تو بسبب

نہ ملنے کے یا بسبب خیانت کے پس نہین خوش ہونگے ساتھ اسکے اہل دیانت ت پھر کہا ابن مسعود نے بیچ بیان اس حال اور وقوع اس قصہ کے کہ دشمن یعنے کافر جمع کرینگے لشکر واسطے قتال اہل شام کے اور جمع کرینگے واسطے قتال ان دشمنون کے مسلمان بھی لشکر مراد ہے دشمن سے روم پس انتخاب کرینگے اور چنین گے مسلمان اپنے لشکر مین سے ایک فوج کو کہ آگے بھیجینگے تا جنگ کرے اور مرجاوے نہ پھرے وہ فوج مگر غالب اور فتحیاب ف م ح یہ جملہ صفت کا شفہ مبینہ موضحہ ہے شرطہ کی اور معنے یہ ہین کہ مسلمان بھیجینگے اس لشکر کو اس شرط پر کہ بھاگین نہین بلکہ ٹھہرے رہین اور ثابت رہین یہان تک کہ مارے جاوین یا غالب آوین شرطہ ساتھ پیش شین اور زبر را اور جزم اسکے اول لشکر کہ حاضر ہو جنگ کے لیے اور مستعد ہو واسطے مرنے کے اور تیشرط باب تفعل سے نکالا گیا ہے اسی سے اور یشترط باب افتعال سے بھی روایت ہے ت پس لڑینگے مسلمان و کافر یہان تک کہ حائل ہوگی درمیان انکے رات اور باز رکھے گی انکو لڑائی سے پس پھرینگے مسلمان اور کافر طرف ڈیرون اپنے کے ہر ایک یعنے دونون فریق مین سے غیر غالب یعنے اور غیر مغلوب ہونگے اور فنا ہو جاویگی یعنے ماری جاویگی وہ فوج کہ پہلے بھیجی گئی تھی لڑنے کے لیے ف ع یہان شرطہ بمعنے جنس کے ہے یعنے جانبین کی اگلی فوجین ماری جاوینگی حاصل یہ کہ اور فوجین طرفین کی پھر آوینگی اور نہین ہوگا غلبہ کسی کو دوسرے پر اور اگلی فوجین طرفین کی فنا ہو جاوینگی والا ہو غلبہ انکے لیے کہ فنا ہو اگلی فوج انکی حالانکہ کہا ہے کہ ہر ایک غیر غالب ہونگی پھر انتخاب کرینگے مسلمان ایک لشکر کو واسطے مرنے کے کہ نہ پھرے مگر غالب پس لڑینگے یہان تک کہ حائل ہوگی درمیان انکے رات پس پھرینگے مسلمان اور کافر طرف ڈیرون اپنے کے ہر ایک غیر غالب اور فنا ہو جاویگی وہ فوج کہ آگے نکلی تھی لڑنے کے لیے پھر انتخاب کرینگے مسلمان ایک لشکر کو مرنے کے لیے کہ نہ پھرے مگر غالب پس لڑینگے یہان تک کہ شام کرینگے پس پھرینگے مسلمان اور کافر ہر ایک غیر غالب اور فنا ہو جاویگی وہ فوج کہ آگے نکلی تھی لڑنے کے لیے پس جب ہوگا دن چوتھا اٹھینگے اور قصد کرینگے طرف جنگ کفار کے باقی اہل اسلام پس کروائیگا اللہ تعالی شکست کفار پر ف دبرہ ساتھ زبر دال مہملہ اور تے موحدہ کے اسم ہے ادبار سے اور روایت کیا گیا ہے دابرۃ بھی اور معنے دونون کے ہزیمت یعنے شکست کے ہین ت پس لڑینگے لڑنا کہ نہین دیکھا گیا ہے مانند اسکے یہان تک کہ پرندہ البتہ ارادہ کریگا گذرنے کا انکے جوانب و نواحی پر پس نہین پیچھے چھوڑیگا انکو یعنے نہین تجاوز کریگا انسے یہان تک کہ گر پڑیگا زمین پر مردہ ف ع یعنے اگر جانور اڑیگا ان مردون پر تو نہین پہونچنے کا انکے آخر تک یہان تک کہ گر پڑیگا مرکر بسبب انکی بدبو کے یا بسبب درازگی مسافت کے اس طرف سے اس طرف تک تھک جاویگا اڑنے سے اور گر پڑیگا مرکر ت پھر گنینگے بیٹے ایک باپ کے کہ تھے سو ف ع یعنے ایک جماعت کہ حاضر ہوگی لڑائی مین سب آپسمین قرابتی ایک جد کی ہو وہ جو اپنے کو شمار کرینگے تو تھے سو ت پس نہ پاوینگے اس عدد سو کو کہ باقی رہا ہو مگر ایک مرد ف ع خلاصہ معنی کا یہ ہے کہ وہ شروع کرینگے گنتا نفسون اپنے کا پس شروع کریگی ہر جماعت گنتی اقارب اپنے کا پس نہین پائینگے سو مین سے مگر ایک بسبب بہت مارے جانے کے ت پس ساتھ کس غنیمت کے خوش کیے جاوینگے ف ع لفظ فبای سے مین ف تفریعیہ ہے یا فصیحہ اور یہی سزے کہ یہ جزا ہے شرط محذوف کی مبہم فرمایا پہلے ان الساعۃ لا تقوم حتی لا یقسم میراث و لا یفرح بالغنیمۃ اس حیثیت سے کہ متعلق کہا اسکو پھر بیان کیا اسکو ساتھ قول اپنے کے عدو الخ بایں طریق کہ یہ مقید ہے ساتھ اس صفت کے یعنے تقسیم میراث اور خوشی غنیمت سے اسلیے نہین ہونگی کہ جہان اتنے مارے جاوین وہان تقسیم کہان اور خوشی کہان پس اس صورت مین صحیح ہوگا یہ کہ کہا جاوے پس جب ہوا ایسا تو پس ساتھ کس غنیمت کے خوش ہونگے انتہی ت یا کونسی میراث تقسیم کیجاویگی پس اسوقت مین کہ وہ ہونگے اسطرح ناگاہ سنینگے مسلمان خبر اور لڑائی شدید کی کہ وہ بزرگتر اور سخت تر ہوگی پہلی لڑائی سے پھر آویگی مسلمانون کو آواز یعنے فریادی کی یہ کہ دجال پیچھے انکے آیا ہے انکی اولاد مین پس چھوڑ دینگے اور ڈالدینگے اس چیز کو کہ بیچ ہاتھون انکے کے ہے یعنے غنیمت اور تمام اموال بخوف ضرر اہل و عیال کے اور متوجہ ہونگے طرف دجال کے پس بھیجینگے دس سوار تا مطلع ہون حال دشمن کے سے ف ع لفظ طلیعہ بروزن کریمہ کے وہ شخص کہ بھیجا جاوے تاکہ مطلع ہو حال دشمن کے سے مانند جاسوس کے فعیلہ بمعنے فاعل کے برابر ہے اسمین واحد اور جمع فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تحقیق البتہ مین جانتا ہون نام ان دس سوارون کے اور نام انکے باپون کے اور رنگ انکے گھوڑون کے ف ت اسمین معجزہ ہے حضرت کا اور دلیل ہے اسپر کہ علم اللہ تعالی کا محیط ہے ہر چیز کی کلیات و جزئیات کو وہ بہترین سوارون کے یا فرمایا بہترین سوارون مین سے ہونگے پشت زمین پر اسدن نقل کی یہ مسلم نے (و عن ابی ہریرۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال

هَلْ سَمِعْتُمْ بِمَدِيْنَةٍ جَانِبٌ مِّنْهَا فِي الْبَرِّ وَجَانِبٌ مِّنْهَا فِي الْبَحْرِ قَالُوْا نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى يَغْزُوَهَا سَبْعُوْنَ اَلْفًا مِّنْ بَنِيْ اِسْحَاقَ فَاِذَا جَاءُوْهَا نَزَلُوْا فَلَمْ يُقَاتِلُوْا بِسِلَاحٍ وَلَمْ يَرْمُوْا بِسَهْمٍ قَالُوْا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ فَيَسْقُطُ اَحَدُ جَانِبَيْهَا قَالَ ثَوْرُ بْنُ يَزِيْدَ الرَّاوِيْ لَا اَعْلَمُهٗ اِلَّا قَالَ الَّذِيْ فِي الْبَحْرِ ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ الثَّانِيَةَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ فَيَسْقُطُ جَانِبُهَا الْاٰخَرُ ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ الثَّالِثَةَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ فَيُفَرَّجُ لَهُمْ فَيَدْخُلُوْنَهَا فَيَغْنَمُوْنَ فَبَيْنَمَا يَقْتَسِمُوْنَ الْمَغَانِمَ اِذْ جَاءَهُمُ الصَّرِيْخُ فَقَالَ اِنَّ الدَّجَّالَ قَدْ خَرَجَ فَيَتْرُكُوْنَ كُلَّ شَيْءٍ وَيَرْجِعُوْنَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا سنا ہے تمنے ایک شہر کو ایک جانب اسکے جنگل میں ہے اور ایک دریا میں کہا صحابہ نے ہاں رسول اللہ سنا ہے ہمنے ف ع کہا ایک شارح نے کہ یہ شہر روم میں ہے کہا بعضون نے ظاہر یہ ہے کہ وہ قسطنطنیہ ہے اور فتح ہونا اسکا علامات قیامت سے انتہی اور احتمال ہے کہ وہ اور شہر ہو بلکہ ظاہر یہی ہے اسلیے کہ قسطنطنیہ فتح ہوگا ساتھ بہت سے کشت وخون کے اور یہ شہر فتح ہوگا نری تہلیل وتکبیر سے ت فرمایا حضرت نے کہ برپا نہین ہوگی قیامت یہان تک کہ جنگ کرینگے اس شہر والون سے ستر ہزار آدمی اولاد اسحاق مین سے ف ع کہا مظہر نے کہ گروہ شام کے اولاد اسحاق سے ہین اور وہ مسلمان تھے انتہی اور احتمال ہے کہ انکے ساتھ اور بھی ہون سوائے انکے اولاد اسمٰعیل مین سے کہ وہ عرب ہین یا غیر انکے اور مسلمان اور اختصار کیا انکے ذکر پر از راہ غلبہ وسبقت انکے کے انپر کہ سوائے انکے ہین اور احتمال ہے یہ کہ خاص وہی ہون ت پس جب آوینگے اولاد اسحاق اس شہر پر بارادہ جنگ کے اترینگے یعنے نواحی اس شہر مین محاصرہ کرکر اسکے رہنے والون کو پس جنگ نہین کرینگے اس شہر والون سے ساتھ ہتھیارون کے اور نہ پھینکینگے طرف انکے تیر ف ع تخصیص بعد تعمیم کے ہے واسطے تاکید افادہ عموم نفی کے بلکہ ت کہینگے لا الہ الا اللہ واللہ اکبر پس گر پڑیگی ایک جانب دو جانبون اسکے مین سے یعنے ایک طرف کی دیوار شہر کی کہا ثور بن یزید نے کہ راوی اس حدیث کا ہے نہین گمان کرتا مین ابوہریرہ کو مگر یہ کہا وہ جانب کہ دریا مین ہے یعنے جزم نہین مجکو اسکا گمان ہے کہ یون کہا پھر کہینگے مسلمان دوسری بار لا الہ الا اللہ واللہ اکبر پس گر پڑیگی دوسری جانب اسکی یعنے جو کہ جنگل مین ہے پھر کہینگے تیسری بار لا الہ الا اللہ واللہ اکبر پس کشادہ ہوگا اور راہ کھل جاویگی انکے لیے پس داخل ہونگے اسمین پس لوٹینگے یعنے جو کچھ کہ اسمین ہوگا پس اسوقت کہ بانٹتے ہونگے لوٹ ناگہان آویگی انکو آواز یا آواز کرنے والا پس کہیگا آواز کرنے والا کہ تحقیق دجال نکلا ہے پس چھوڑ دینگے ہر چیز کو یعنے غنیمت وغیرہ کو اور پھر ینگے نقل کی یہ مسلم نے ف یعنے جلدی سے دجال کے لڑنے کے لیے الفصل الثانی فصل دوسری (عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عُمْرَانُ بَيْتِ الْمَقْدِسِ خَرَابُ يَثْرِبَ وَخَرَابُ يَثْرِبَ خُرُوْجُ الْمَلْحَمَةِ وَخُرُوْجُ الْمَلْحَمَةِ فَتْحُ قُسْطُنْطِيْنِيَّةَ وَفَتْحُ قُسْطُنْطِيْنِيَّةَ خُرُوْجُ الدَّجَّالِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ) روایت ہے معاذ بن جبل سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ کامل آبادی بیت المقدس کی سبب خراب ہونے مدینہ کے ہوگی ف اسلیے کہ آبادی بیت المقدس کی بسبب غلبہ کفار کے ہوگی کہ نصاری ہین اور وہ سبب خرابی مدینہ کا ہوگا اور یثرب نام مدینہ مطہرہ کا ہے اور اشتقاق یثرب کا ثرب سے ہے بمعنے ہلاک کے یا نام ایک کافر کا ہے کہ ابتدا مین اسنے آباد کیا تھا اور مدینہ کو یثرب کہنے سے جو منع فرمایا ہے یہ کہنا پہلے اس نہی کے ہے ت اور خراب ہونا یثرب کا سبب نکلنے اور پیدا ہونے فتنہ اور جنگ عظیم کا ہے کہ جسکا اوپر ذکر ہوا کہ اسمین سو مین سے ایک باقی رہیگا اور پیدا ہونا اس جنگ کا فتح ہونا قسطنطنیہ کا ہے اور فتح ہونا قسطنطنیہ کا سبب اور علامت نکلنے دجال کی ہے نقل کی یہ ابو داود نے مراد یہ ہے کہ یہ حوادث اور وقائع بعد ایک دوسرے کے اس ترتیب مذکور سے واقع ہونگے اور ہونا پہلے کا علامت پیدا ہونے دوسرے کی ہوگی اگرچہ مہلت اور تاخیر سے واقع ہو کہا طیبی نے اگر تو کہے کہ یہان کہا فتح قسطنطنیہ کو علامت نکلنے دجال کی اور اوپر حدیث مین کہا کہ ناگہان شیطان آواز دیگا انمین کہ دجال تمہارے پیچھے آیا تمہارے اہل مین پس نکلینگے وہ اور یہ بات جھوٹ ہوگی پس کیونکر تطبیق ہوا ان دونون میں جواب اسکا یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے گردانا فتح قسطنطنیہ کو علامت نکلنے دجال کی نہ یہ کہ وہ پیچھے اسکے نکلیگا بغیر ڈھیل کے اور آواز کرنا شیطان کا ہوگا جھوٹ تا بانٹ رہین تقسیم کرنے غنیمت کے سے چنانچہ دلالت کرتی ہے اسپر حدیث آئندہ کہ ملحمہ عظمی اور فتح قسطنطنیہ اور نکلنا دجال کا سات مہینے مین ہوگا (وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْمَلْحَمَةُ الْعُظْمٰى وَفَتْحُ قُسْطُنْطِيْنِيَّةَ وَخُرُوْجُ الدَّجَّالِ فِيْ سَبْعَةِ اَشْهُرٍ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ) اور روایت ہے اسی معاذ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جنگ بڑی اور فتح ہونا قسطنطنیہ کا اور نکلنا دجال کا سات مہینے مین ہوگا نقل کی یہ ترمذی نے اور ابو داود نے ف ع مراد بڑی جنگ سے کسا

بعضون نے وہ ہی کہ جسمین گنے جاوینگے ایک باپ کی اولاد اونہین پاوینگے سو مین سے مگر ایک جیسے کہ اوپر گذرا مگر ظاہر تر یہ ہی کہ مراد اس سے فتح اس شہر کی ہی کہ فتح ہوگا
بسبب عظمت اسمائے الٰہی کے جیسے کہ حدیث ابی ہریرہ کی مین گذرا اور ساتھ دونون مین جو ہونا ان چیزون کا فرمایا تو یہ باعتبار متوجہ ہونے مسلمانون کے ہی طرف
دونون شہرون کے اور ظہور دجال کے اور یہ باعتبار فتح ان دونون کے پس دجال پہنچ آویگا انکے بغیر تراخی کے درمیان ان دونون کے (وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُسْرٍ اَنَّ
رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بَيْنَ الْمَلْحَمَةِ وَفَتْحِ الْمَدِيْنَةِ سِتُّ سِنِيْنَ وَيَخْرُجُ الدَّجَّالُ فِي السَّابِعَةِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَقَالَ هٰذَا اَصَحُّ) اور روایت ہی عبد اللہ بن بسر سے کہ
تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ درمیان اس جنگ بڑی کے اور فتح ہونے شہر مذکورہ کے یعنے قسطنطنیہ کے چھ برس مین اور نکلیگا دجال ساتوین برس مین ف
اس حدیث مین اور پہلی حدیث مین اختلاف فاحش ہی و لیکن یہ حدیث صحیح ہی جیسے کہ کہا نقل کی یہ ابو داؤد نے اور کہا یہ حدیث صحیح تر ہی ق ت اور حدیث سابق کی اسناد
مین کلام ہی اور بعضے راوی اسکے مجروح و مطعون مین اور اسمین دلالت ہی کہ تعارض ثابت ہی اور جمع ممتنع اور صحیح تر مرجح ہی اور حاصل ہی کہ درمیان ملحمہ عظمی اور درمیان
خروج دجال کے ہونا سات برس کا صحیح تر ہی ہونے سات مہینے کے سے (وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ يُوْشِكُ الْمُسْلِمُوْنَ اَنْ يُّحَاصَرُوْا اِلَى الْمَدِيْنَةِ حَتّٰى يَكُوْنَ اَبْعَدَ مَسَالِحِهِمْ سَلَاحُ وَسَلَاحُ
قَرِيْبٌ مِّنْ خَيْبَرَ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ) اور روایت ہی ابن عمر سے کہ کہا قریب ہین مسلمان یہ کہ گھیرے جاوینگے مدینہ مطہرہ مین ف یعنے دشمن گھیر لینگے انکو یا بھاگین گے مسلمان
کفار سے اور جمع ہونگے درمیان مدینہ اور سلاح کے کہ نام ایک جگہ کا ہی قریب خیبر کے یا بعضے انکے داخل ہونگے مدینے کے اندر اور بعضے ثابت رہینگے گرد اسکے نگہبانی کرتے
اور یہ معنے ظاہر تر ہین واسطے قول حضرت کے ت یہان تک کہ ہوگا دور تر ین سرحدون انکی کا سلاح اور سلاح نام ایک جگہ کا ہی نزدیک خیبر کے نقل کی یہ ابو داؤد نے
ف ح ع کہ چند منزل ہی مدینے سے اور یہ تفسیر راوی سے کی ہی اور سلاح ساتھ زبر سین کے اور کبھی ضبط کیا ہی اسکو ساتھ رفع کے پیش سے بنا بر اسکے کہ اسم موخر ہی اور خبر لفظ
ابعد ہی اور ایک نسخہ مین ساتھ رفع اسکے کے تنوین سے اور اور نسخہ مین ساتھ زبر ح کے ہی (وَعَنْ ذِيْ مِخْبَرٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ سَتُصَالِحُوْنَ
الرُّوْمَ صُلْحًا اٰمِنًا فَتَغْزُوْنَ اَنْتُمْ وَهُمْ عَدُوًّا مِّنْ وَّرَائِكُمْ فَتُنْصَرُوْنَ وَتَغْنَمُوْنَ وَتَسْلَمُوْنَ ثُمَّ تَرْجِعُوْنَ حَتّٰى تَنْزِلُوْا بِمَرْجٍ ذِيْ تُلُوْلٍ فَيَرْفَعُ رَجُلٌ مِّنْ اَهْلِ النَّصْرَانِيَّةِ الصَّلِيْبَ فَيَقُوْلُ غَلَبَ
الصَّلِيْبُ فَيَغْضَبُ رَجُلٌ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ فَيَدُقُّهٗ فَعِنْدَ ذٰلِكَ تَغْدِرُ الرُّوْمُ وَتَجْمَعُ لِلْمَلْحَمَةِ وَزَادَ بَعْضُهُمْ فَيَثُوْرُ الْمُسْلِمُوْنَ اِلٰى اَسْلِحَتِهِمْ فَيَقْتَتِلُوْنَ فَيُكْرِمُ اللّٰهُ تِلْكَ الْعِصَابَةَ
بِالشَّهَادَةِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ) اور روایت ہی ذی مخبر سے کہ خادم ہی حضرت کا اور بھتیجا نجاشی کا کہا کہ سنا مین نے آنحضرت سے فرماتے تھے نزدیک ہی کہ صلح کروگے
تم اے مسلمانو روم سے صلح با امن کہ طرفین غدر اور فتنہ سے نڈر ہونگے پس جنگ کروگے تم اے مسلمانو اور وہ رومی بالاتفاق دشمنون سے کہ سوائے تمہارے
ہین پس نصرت کیے جاؤگے تم یعنی مدد کریگا تمہاری اللہ تعالے اور غنیمت پاؤگے اور سلامت رہوگے یعنے زخمی ہونے سے اور مارے جانے سے پھر پھروگے
یعنے دشمنون کے پاس سے یہان تک کہ اترو گے تم اور اہل روم ایک سبزے کی جگہ کہ ٹیلے ہونگے اسمین پس بلند کریگا ایک شخص اہل نصرانیت سے چلیپا ف ع
مراد اہل نصرانیت سے روم ہین اسلیے کہ روم دین نصرانیت پر تھے اور چلیپا ایک لکڑی مربع ہی کہ گمان کرتے ہین نصرانی کہ عیسی سولی دیے گیے ہین اوپر لکڑی
کے کہ تھی اس صورت کی ت پس کہیگا وہ شخص کہ غالب آئے چلیپا یعنے غالب آئے ہم بسبب برکت چلیپا کے پس غصے ہوگا ایک شخص مسلمانون مین سے ف
یعنے بسبب اسکے کہ نسبت کی غلبہ کی غیر اسلام کی طرف پس توڑ ڈالیگا وہ مسلمان چلیپا کو پس نزدیک اس قصے کے عہد توڑینگے رومی اور جمع کرینگے لوگون کو
جنگ کے لیے ت اور زیادہ کیا بعضے راویون نے اس عبارت کو کہ پس دوڑینگے مسلمان طرف ہتھیارون اپنے کے پس لڑینگے مسلمان انسے پس بزرگی
دیگا اللہ تعالے اس جماعت مسلمان کو ساتھ شہادت کے نقل کی یہ ابو داؤد نے (وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اُتْرُكُوا الْحَبَشَةَ مَا تَرَكُوْكُمْ فَاِنَّهٗ
لَا يَسْتَخْرِجُ كَنْزَ الْكَعْبَةِ اِلَّا ذُو السُّوَيْقَتَيْنِ مِنَ الْحَبَشَةِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ) اور روایت ہی عبد اللہ بن عمرو سے اسنے نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا چھوڑو تم حبشیون
کو اور تعرض نکرو انسے جب تک کہ چھوڑین وہ تمکو اور تعرض نکرین تمسے اسلیے کہ تحقیق شان یہ ہی کہ نہین نکالیگا کعبہ کا گنج مگر ایک شخص صاحب دو پنڈلیون چھوٹی
کا حبشی مین سے نقل کی یہ ابو داؤد نے ف ح ع یعنے وہ امیر حبشی کا ہوگا یا مراد اس سے لشکر حبش کا ہی اور سویقہ تصغیر ساق کی ہی بمعنی پنڈلی کے اور پنڈلیان

حبشی کی اکثر چھوٹی اور باریک ہوتی ہین اور مراد گنج سے گنج ہی خزانہ نیچے کعبہ کے کہا بعضون نے کہ مخلوق ہوا اسمین اور بعضون نے کہا کہ مراد ہی وہ مال کہ بطور نذر کے
آتا ہی اسکو خادم وہان کے جمع کرتے ہین اور اور حدیث مین آیا ہی کہ خراب کریگا کعبہ کو صاحب دو چھوٹی پنڈلیون کا حبشی مین سے اور نہین معارض ہی یہ قول اللہ تعالی کے
حرما امنا اسلیے کہ یہ قریب قیامت کے ہوگا جسوقت کہ باقی نہین رہیگا کوئی اللہ اللہ کہنے والا اور ظاہر تر یہ ہو کہ اللہ تعالی نے گردانا ہی اسکو حرم یا امن باعتبار غالب
احوال کے جیسے کہ دلالت کرتا ہی اسپر قصہ ابن الزبیر کا اور قرامطہ کا اور ماننا انکے کا یا مراد حرم یا امن گرداننے سے یہ ہی کہ اللہ تعالی نے حکم فرمایا ہی کہ وہ امن مین رکھین لوگونکو
اور نہ تعرض کرین کسی سے اسمین چنانچہ آیا ہی کہ رئیس زندیقیون کا قرامطہ مین سے جبکہ بیٹھا فساد سے یعنے قتل کرنے لوگون کے سے اور خراب کرنے شہرون کے سے کہا
اسنے کہ کہان ہی کلام اللہ کا ومن دخلہ کان امنا پس کہا بعضے اہل توفیق نے کہ معنی اسکے یہ ہین کہ امن دو اسکو کہ داخل ہوا اسمین اور نہ تعرض کرو اسکے اندر ساتھ لوٹنے اور
قتل کرنے کے (وعن رجل من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال دعوا الحبشة ما ودعوكم واتركوا الترك ما تركوكم رواه ابو داود) اور روایت ہی ایک شخص سے کہ آنحضرت
کے صحابیون مین سے ہی کہا چھوڑ دو تم حبشیون کو جبتک کہ چھوڑین وہ تمکو اور چھوڑ دو تم ترکون کو جبتک کہ چھوڑین وہ تمکو نقل کی یہ ابو داود نے ف ح اگر کہین کہ قرآن شریف
مین حکم ہی قاتلوا المشرکین کافۃ علی العموم فرمایا ہی کہ مشرکون سے قتال کرو جہان ہون حضرت نے یہ کیون فرمایا کہ انکو چھوڑے رکھو جواب اسکا یہ ہی کہ حبشہ اور ترک عموم اس
آیت سے مخصوص اور خارج ہین کہ اسلیے کہ شہر انکے بعید ہین انکے شہرون مین اور اسلام کے شہرون مین دشت و بیابان بہت ہین جبتک کہ وہ تعرض نہ کرین اور اسلام
کے شہرون پر نہ آوین تعرض انسے نکرنا چاہیے اپر اگر وہ سبقت کرین اور اسلام کے شہرون مین ساتھ قہر اور غلبہ کے آوین فرض ہوگا قتال انکا یا کہین کہ آیۃ ناسخ اس
حدیث کی ہی اور حکم اس حدیث کا ابتداے اسلام مین تھا بسبب ضعف اسلام کے اور جب اسلام قوی ہوا حکم عام ہوا (وعن بریدة عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم
فی حدیث یقاتلکم قوم صغار الاعین یعنی الترک قال تسوقونهم ثلث مرات حتی تلحقوهم بجزیرة العرب فاما فی السیاقة الاولی فینجو من هرب منهم واما فی الثانیة
فینجو بعض ويهلك بعض واما فی الثالثة فیصطلمون او كما قال رواه ابو داود) اور روایت ہی بریدہ اسلمی سے اسنے نقل کی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے بیچ
حدیث کے کہ وہ یہ حدیث ہی لڑیگی تمسے قوم چھوٹی آنکھون والی یعنے ترک ف ع یہ تفسیر راوی سے ہی کہ وہ صحابی ہی یا تابعی ت فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہانکوگے
تم انکو تین بار یعنے ہونگے وہ مغلوب و مقہور بھاگنے والے کہ تم انکو بھگا دوگے یہان تک کہ پہونچاؤگے انکو جزیرہ عرب مین ف ح کہا بعضون نے کہ یہ نام ہی عرب کے
شہرون کا اسلیے کہ گھیرے ہوئے ہین انکو دریا اور نہرین یعنے دریا حبشہ کا اور فارس کا اور دجلہ اور فرات اور کہا مالک نے کہ وہ حجاز ہی اور یمامہ اور یمن ت پس پہلے
ہانکنے مین نجات پاوینگے وہ شخص کہ بھاگے ترکون مین سے اور اپر دوسرے ہانکنے مین نجات پاوینگے بعضے اور ہلاک ہونگے بعضے اور اپر تیسرے ہانکنے مین
پس کاٹے جاوینگے اور جڑ سے اکھاڑے جاوینگے یا مانند اسکے فرمایا حضرت نے نقل کی یہ ابو داود نے ف ح یہ لفظ اس جگہ کہتے ہین کہ حدیث کے معنے نقل کیے
جاتے ہین اور لفظ اسکی خاص نہین ہوتی اور اسمین نہایت ورع ہی راوی کا (وعن ابی بکرة ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ینزل اناس من امتی بغائط
یسمونه البصرة عند نهر يقال له دجلة يكون عليه جسر يكثر اهلها ويكون من امصار المسلمين واذا كان في آخر الزمان جاء بنو قنطوراء عراض الوجوه صغار الاعين حتى ينزلوا
على شط النهر فيتفرق اهلها ثلث فرق فرقة ياخذون في اذناب البقر والبرية وهلكوا وفرقة ياخذون لانفسهم وهلكوا وفرقة يجعلون ذراريهم خلف ظهورهم ويقاتلونهم
وهم الشهداء رواه ابو داود) اور روایت ہی ابی بکرہ سے کہ تحقیق رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اترینگے لوگ میری امت مین سے زمین پست مین کہ نام
رکھینگے اسکا بصرہ ف ح بصرہ ساتھ زبر ب اور زیر اسکے کے اور جزم صاد کے اور زیر بھی آئی ہی ت نزدیک ایک نہر کے کہ کہا جاویگا اسکو دجلہ
دجلہ ساتھ زبر اور زیر دال کے نہر بغداد کی ت ہوگا اسپر پل بہت ہونگے اہل بصرہ کے اور ہوگا وہ شہر مسلمانون کے شہرون مین سے حلبی نے حاشیہ شفا مین لکھا ہی
کہ بصرہ مثلثہ الباء ہی اور زیر فصیح تر ہی بنایا ہی اسکو عتبہ بن غزوان نے بیچ خلافت عمر رض کے اور اسمین بت پرستی کبھی نہین ہوئی اور اس قصبہ مین جو حدیث
صریح مذکور ہی نام بصرہ کا ہی اور علماء نے کہا ہی کہ مراد اس سے بغداد ہی اس دلیل سے کہ دجلہ اور پل بغداد مین ہی نہ بصرہ مین اور شہر بغداد کا آنحضرت کے زمانہ مین

بیست پر کہ اب ہی نہ بنا تھا بلکہ قریب تھے متعدد و متفرق مقامات بصرہ سے اور منسوب اُسکی طرف اور آنحضرت نے از راہ معجزہ کے خبر دی اُسکے بننے کی اسلیے فرمایا ستبنی لفظ استقبال سے کہ ہوگا وہ بڑا شہر مسلمانون کے شہرون مین سے اور بہت ہونگے رہنے والے اُسکے اور یہ بھی ہو کہ ترک بصرہ مین واسطے لڑنے مارنے کے اس کیفیت مخصوص سے کہ مذکور ہوئی نہین آیا اور اہل تواریخ نے اسکو نہین نقل کیا کہ بغداد مین البتہ آئے ہین جیسے کہ معروف و مشہور ہی لیکن ذکر بصرہ کا حدیث مین اس سبب سے ہی کہ بصرہ بہ نسبت بغداد کے شہر قدیم ہی کہ قریب اُسکے واقع ہوا اور واضح کہ بغداد اُنہین نا ہر منسوب اُسکی طرف تھے اور بصرہ ایک موضع تھا باہر بغداد کے قریب اُسکے دروازہ کے کہا جاتا ہی اسکو باب البصرہ پس نام لیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بغداد کا ساتھ نام بعض اُسکے کے کہ بصرہ ہی یا بحذف مضاف یعنے بغداد البصرہ جیسے کہ کلام پاک اللہ تعالیٰ کے مین ہی واسئل القریۃ اور معنے حدیث کے یہ ہین کہ بعضے شخص میری امت مین سے اُترینگے نزدیک دجلہ کے اور مقام کرینگے وہان اور ہوگا وہ موضع شہر مسلمانون کے شہرون سے اور وہ بغداد ہی اور امصار جو کہا اشارہ کیا اُس شہر کی بڑائی کا اسلیے کہ مصر بڑے شہر کو کہتے ہین بعد اُسکے مدینہ اور بلدہ اور قریہ ہی ت اور جسوقت کہ ہوگا امر یا حال آخر زمانے مین آوینگے اس شہر والون سے لڑنے کے لیے بیٹے قنطورا کے ف ح یعنے ترک اور قنطورا ساتھ زیر قاف اور جزم نون اور پیش طا کے ساتھ الف مقصورہ کے اور کبھی ساتھ ممدودہ کے بھی آتا ہی نام ہی پدر کلان ترک کا کہ سب ترک اُسکی اولاد سے ہین ت کہ مُنہ اُنکے چکلے ہونگے اور آنکھین چھوٹی یہان تک کہ اُترینگے اس نہر کے کنارے پر پس متفرق ہونگے اس شہر کے لوگ تین فرقے ایک فرقہ پناہ پکڑیگا بیلون کی دمون مین اور جنگل مین ف ح یعنے اعراض کرینگے قتال سے اور مشغول ہونگے زراعت مین اور تلاش کرینگے بیلون کو کھیتی کے لیے واسطے خلاصی پانے کے ہلاک سے بسبب اس عمل کے پالا وینگے اپنے اہل وعیال اور مال ومتاع کو اور چل دینگے جنگل کو تا اونکے شر سے نجات پاوین ت اور ہلاک ہوگا یہ فرقہ ف ح اور اُنکی شر سے بسبب اس حیلہ کے نجات نہین پانے کے اسلیے کہ آگ مشرکون کے فتنہ کی ایسی نہین بھڑکے گی کہ اس حیلہ سے بجھا سکین اور ایک فرقہ طلب کریگا امان بنی قنطورا سے واسطے جانون اپنی کے اور ہلاک ہونگے ف ع یعنے اُنکے ہاتھون سے اور شاید کہ مراد اس فرقہ سے مستعصم باللہ خلیفہ ہی اور ہمراہی اُسکی مسلمان ہین کہ طلب کی اُنھون نے امان اپنے لیے اور اہل بغداد کے لیے اور ہلاک ہوے اُنکے ہاتھون سے کہ مار ڈالا اُنھون نے اُنکو کسی کو باقی نہین چھوڑا اور کہا ایک شارح نے کہ اگر ارادہ کیا نبی نے بصرہ سے بغداد اسلیے کہ بغداد تھا قریہ حضرت کے عہد مین بصرہ کے قریون مین سے از راہ اطلاق کرنے اسم جزء کے کل پر تو واقع ہو چکا جیسا کہ حضرت نے فرمایا تھا اور اگر ارادہ کیا بصرہ سے بصرہ معہودہ تو شاید کہ وہ واقع ہو بعد اسکے اسلیے کہ نہین سنا گیا ہی کہ کفار ترک آئے ہون اُسمین کبھی قتال کے لیے ت اور ایک فرقہ گردلنے گا اپنی اولاد وعورتون کو پیچھے پشتون اپنی کے ف ح یعنے تغافل کرینگے اُنسے اور قطع کرینگے علاقہ مہر ومحبت کا اُنسے یا اپنے پیچھے لیوینگے اور ہمراہ لیجاوینگے ت اور لڑینگے ترکون سے اور مارے جاوینگے اکثر اُنکے اور وہ ہونگے شہید نقل کی یہ ابو داؤد نے ف ح حقیقی کامل شہادت ہین کہ بیچ طوفان ایسے فتنہ کے کمر ہمت کی باندھی اور مقابلہ کیا اور راہ خدا مین جان دی معنی یہ ہین کہ تیسرا فرقہ غازی مجاہد فی سبیل اللہ ہوگا لڑینگے ترک سے پہلے غالب ہونے اُنکے سے اہل اسلام پر پس شہید ہونگے اکثر اُنکے اور نجات پاوینگے اُنہین مین سے تھوڑے کذا ذکرہ الاشرف اور کہا غیر اُنکے نے کہ یہ حضرت کے معجزات مین سے ہی اسلیے کہ یہ واقعہ ہوا جیسے کہ خبر دی تھی حضرت نے اور ہوا یہ واقعہ بیچ صفر کے سنہ چھ سو چھپن ۶۵۶ مین اور یہ قضیہ اشارہ ہی طرف پیدا ہونے ہلاکت اور آگ فتنہ کے اور قتل کے ادھر طرف جلا دینے بلاد اسلام کے اور لگنے اُس آگ کے اور بلند ہونے شعلہ اُسکے کے تھوڑی مدت مین اور جلانے اُسکے عالم کو اور یہ ایک قضیہ ہی کہ زبان تحریر وتقریر کی اسکے بیان سے عاجز وقاصر ہی اور کہا علما نے کہ ابتداے آبادی ربع مسکون کی سے مثل اس واقعہ کے اس کیفیت سے واقع نہین ہوا کیونکہ اگر ہوتا تو نقل کیا جاتا اور یہ قضیہ تواریخ کی کتابون مین تفصیل سے مذکور ہی (وَعَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَا اَنَسُ اِنَّ النَّاسَ يُمَصِّرُوْنَ اَمْصَارًا وَاِنَّ مِصْرًا مِنْهَا يُقَالُ لَهُ الْبَصْرَةُ فَاِنْ اَنْتَ مَرَرْتَ بِهَا اَوْ دَخَلْتَهَا فَاِيَّاكَ وَسِبَاخَهَا وَكَلَاءَهَا وَنَخِيْلَهَا وَسُوْقَهَا وَبَابَ اُمَرَائِهَا وَعَلَيْكَ بِضَوَاحِيْهَا فَاِنَّهُ يَكُوْنُ بِهَا خَسْفٌ وَقَذْفٌ وَرَجْفٌ وَقَوْمٌ يَبِيْتُوْنَ وَيُصْبِحُوْنَ قِرَدَةً وَخَنَازِيْرَ رَوَاهُ) اور روایت ہی انس سے یہ کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے انس تحقیق بساوینگے لوگ شہر اور تحقیق ایک شہر اُن مین سے ہوگا کہ کہا جاویگا اُسکو بصرہ پس اگر گذرے تو اُسپر یا داخل ہو تو اُسمین پس دور رکھ تو اپنے تئین اُسکے اُن مواضع سے

کہ زمین شور رکھتے ہین اور دور رکھ اپنے تئین اُس مواضع سے کہ نام اسکا کلا ہی اور اُسکی کھجورون سے اور اُسکی بازار سے اور اسکے پادشاہ اور امیرون کے دروازون سے
اور لازم پکڑ تو اسکے کنارون کو کہ نام اُسکا ضواحی ہی ف ضواحی جمع ضاحیۃ کی ہی یعنے کنارہ زمین کے کہ ظاہر اور کھلی ہو آفتاب مین اور ضاحیۃ البصرہ نام ایک موضع
کا ہی اُسمین سے اور بعضون نے کہا مراد اُس سے پہاڑ اُسکے ہین اور یہ امر ہی گوشہ نشینی اور کنارہ کشی کا ت پس تحقیق شان یہ ہی کہ ہوگا اُن جگہون مین کہ منع کیا گیا وہان سے
جانے سے دھس جانا زمین مین اور پتھر برسنے اور زلزلہ سخت اور ہوگی اُن جگہون مین ایک قوم کہ شام کرینگے اچھی بھلی اور صبح کرینگے اس حال مین کہ ہوجاوینگے بصورت
بندرون اور سورون کے ف ت یعنے جوان اُنکے بندر ہوجاوینگے اور بڈھے سور اور اس سے معلوم ہوتا ہی کہ مسخ اس امت مین بھی جائز الوقوع ہی اسلیے کہ اگر جائز نہ ہوتا
تو ڈرانا اور بچانا اُس سے فائدہ نہ رکھتا اور بلاشبہ حدیثون مین واقع ہوا ہی وقوع اُس سے بیچ فرقہ قدریہ کے اور اسی سبب سے کہا ہی بعضے شارحین نے کہ اس حدیث
مین اشارہ ہی اسکی طرف کہ وہان قدریہ ہونگے اسلیے کہ مسخ و خسف ہونگے اس امت مین تقدیر کے جھٹلانے والون پر لفظ کلا جو اوپر ہی حدیث مین ساتھ زبر کاف اور
تشدید لام کے ساتھ مد کے ہی اوپر وزن کتان کے نام ایک جگہ کا ہی بصرہ مین کہا ایک شارح نے کہ وہ کنارہ نہر کا ہی کہ وہان کشتی بندھتی ہی اور بعضون نے کہا کہ وہ جگہ
چرنے جانورون کی ہی اور تائید کرتا ہی اسکی وہ کہ بعضے نسخون مین ساتھ تخفیف اور قصر کے ہی یعنے لام کے چنانچہ نسخہ سید جمال الدین مین اسی طرح ہی پس ان جگہون مین خسف
وغیرہ شاید ہوگا بسبب خباثت اُنکی کے اور کھجورون مین بسبب خوف سنت کے اُمین اور بازارون مین بسبب ہونے غفلت کے یا کثرت لغو کے یا فساد عقود اور در
پادشاہان وغیرہ کے دروازون پر بسبب کثرت ظلم کے اور مشکوۃ کے اصل نسخہ مین بعد لفظ رواہ کے سفیدی چھوٹی ہوئی ہی بسبب نپانے مؤلف کے نام راوی کو
لیکن جزری نے کہا رواہ ابوداود من طریق لم یجزم بہا الراوی بل قال لا اعلمہ الا عن موسی بن انس عن انس بن مالک یعنی نقل کی یہ حدیث ابوداود نے ایسے طریق سے کہ
جزم نہین کیا ابوداود نے اُس طریق مین راوی کو بلکہ کہا نہین جانتا مین اُسکو یہ اشارہ ہی ایک راوی کی طرف کہ داخل ہی اسناد مین ہان مگر کہ ذکر کیا اس حدیث کو موسی
بن انس سے کہ اُسنے انس بن مالک سے پس اس طرح کہنا دلالت کرتا ہی ابہام اور اشتباہ پر اور یہ موسی بن انس بن مالک انصاری قاضی بصرہ کے ہین اور تابعین
سے ہین (وعن صالح بن درہم یقول انطلقنا حاجین فاذا رجل فقال لنا الی جنبکم قریۃ یقال لہا الابلۃ قلنا نعم قال من یضمن لی منکم ان یصلی لی فی مسجد
العشار رکعتین او اربعا و یقول ہذہ لابی ہریرۃ سمعت خلیلی ابا القاسم صلی اللہ علیہ وسلم یقول ان اللہ عزوجل یبعث من مسجد العشار یوم القیمۃ شہداء
لا یقوم مع شہداء بدر غیرہم رواہ ابوداود وقال ہذا المسجد مما یلی النہر) اور روایت ہی صالح بن درہم تابعی سے کہتے تھے گئے ہم حج کرنے کو بصرہ سے مکہ کو
پس ناگہان وہان ایک شخص کھڑا تھا یعنے ابوہریرہ پس کہا اُنھون نے واسطے ہمارے کہ کیا تمھارے شہر کی ایک جانب مین ایک بستی ہی کہ کہا جاتا ہی اُسکو
ابلہ ف ابلہ ساتھ پیش ہمزہ اور ب کے اور تشدید لام کے نام ایک قریہ کا ہی مشہور قریب بصرہ کے ت کہا ہمنے ہان ہی کہا اُس شخص نے کون ہی کہ ذمہ لے واسطے
اور متکفل ہو واسطے میرے تم مین سے یہ کہ نماز پڑھے واسطے میرے یعنے میری نیت سے مسجد عشار مین دو رکعت یا چار رکعت اور کہے یہ نماز یعنے ثواب اُسکا واسطے
ابی ہریرہ کے ہی ف عشار ساتھ زبر عین اور تشدید شین کے نام ہی مسجد کا کہ ابلہ مین ہی اُسمین واسطے برکت حاصل کرنے کے نماز پڑھتے ہین ت سنا مین نے
دوست جانی اپنے سے کہ ابوالقاسم صلی اللہ علیہ وسلم ہین فرماتے کہ تحقیق اللہ عزوجل اُٹھاویگا مسجد عشار سے دن قیامت کے شہیدون کو نہین اُٹھینگے یعنے قبرون سے
یا مرتبہ مین ساتھ شہیدون بدر کے غیر اُنکے ف ح اور یہ بڑی تعریف ہی اُس جماعت کی کہ بدر کے شہیدون کے برابر ہین اور یہ نہین معلوم کہ وہ اس امت کے
شہیدون مین سے ہونگے یا اگلی امتون مین سے پس جب یہ مسجد ایسی فضیلت و شرف رکھتی ہی تو نماز ادا کرنی اُسمین فضیلت عظیم اور ثواب عظیم رکھتی ہی اور اس سے
معلوم ہوتا ہی کہ نماز ادا کرنی بزرگ مکانون مین اور عبادت دین کی کرنی اُنمین فضیلت عظیم رکھتی ہی اور بخشنا ثواب عبادت بدنی کا کسی کو خواہ زندہ ہو یا مردہ جائز ہی
اور پہنچتا ہی اور اکثر علماء اسیر ہین اور عبادت مالیہ کا بخشنا بالاتفاق جائز ہی ت نقل کی یہ ابوداود نے اور کہا یہ مسجد اُس جانب ہی کہ متصل نہر کے یعنے نہر فرات
کے کہ بصرہ کی ہی اور سند کر حدیث ابی الدرداء ان فسطاط المسلمین فی باب ذکر الیمن والشام ان شاء اللہ تعالی اور قریب ہی کہ ذکر کرینگے ہم حدیث

ابی درداء کی کہ سرا اُسکا یہ ہو ان فسطاط المسلمین بیچ باب ذکر یمن اور شام کے اگر جاہیگا اللہ تعالی الفصل الثالث فصل تیسری (عن شقیق عن حذیفۃ قال
کنا عند عمر فقال ایکم یحفظ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی الفتنۃ فقلت انا احفظ کما قال قال ہات انک لجری وکیف قال قلت سمعت رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم یقول فتنۃ الرجل فی اہلہ ومالہ ونفسہ وولدہ وجارہ یکفرہا الصیام والصلوۃ والصدقۃ والامر بالمعروف والنہی عن المنکر فقال عمر لیس ہذا
ارید انما ارید التی تموج کموج البحر قال قلت مالک ولہا یا امیر المؤمنین ان بینک وبینہا بابا مغلقا قال فیکسر الباب او یفتح قال قلت لا بل یکسر قال ذلک
احری ان لا یغلق ابدا قال فقلنا لحذیفۃ ہل کان عمر یعلم من الباب قال نعم کما یعلم ان دون غد لیلۃ انی حدثتہ حدیثا لیس بالاغالیط قال فہبنا ان
نسال حذیفۃ من الباب فقلنا لمسروق سلہ فسالہ فقال عمر متفق علیہ) روایت ہے شقیق سے کہ نقل کی حذیفہ سے کہا تھے ہم نزدیک عمرؓ کے پس کہا کون تم میں سے
یاد رکھتا ہے حدیث رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ درباب فتنہ کے فرمائی ہے پس کہا میں نے کہ میں یاد رکھتا ہوں جیسے کہ فرمائی حضرت نے یعنے بعینہ بے زیادتی
اور نقصان کے کہا عمرؓ نے کہ بیان کر تحقیق تو البتہ دلیر ہے بیچ روایت حدیث کے کہ جو کچھ فرمایا اور بیان کر کیفیت اسکی ف ح چونکہ حذیفہ نے صحابہؓ کے درمیان
میں مسلمنے حضرت عمرؓ کے دعوی حفظ حدیث کا کیا کہ میں یاد رکھتا ہوں جسطرح حضرت نے فرمائی ناگوار ہوئی یہ بات انکی حضرت عمرؓ کو اور فرمایا تو عجب ہے جرات کی تو نے
اس چیز پر کہ نہیں جانتا میں اور نہ یار تیرے اور تو دعوی کرتا ہے کہ تجکو بعینہ یاد ہے کہ کیا فرمایا تھا آنحضرت نے اور ہوسکتا ہے کہ تحسین اور تائید ہو حذیفہ کی بیچ حفظ وضبط کے
یعنے جانتا ہوں میں کہ تو دلیر تھا بیچ پوچھنے کے آنحضرتؐ سے حال شر وفتنہ کا کہ بہت پوچھتا تھا البتہ تجکو علم ہوگا اسکا کہ کیونکر ہوت کہا حذیفہ نے کہ کہا میں نے سنا ہے میں نے
پیغمبر خدا سے فرماتے تھے فتنہ اور ابتلا اور آزمائش مرد کی اُسکے اہل وعیال میں ہے اور اُسکے مال میں اور اسکے نفس میں اور اُسکے فرزند میں اور اسکے ہمسایہ میں ف ح یعنی مرد مبتلا ہے
انکی رعایت حقوق میں اور اسکے ادا کرنے میں جیسا کہ چاہیے اور اسمین تقصیریں کرتا ہے اور برخلاف فرمودہ کے چلتا ہے اور انکی تقریب سے مرتکب منہیات کا ہوتا ہے
اور اس سے محنت وایذا اٹھاتا ہے اور رنج وتعب میں پڑتا ہے پس لائق ہے یہ کہ کفارہ کرے انکا ساتھ حسنات کے بموجب فرمانے اللہ تعالے کے ان الحسنات یذہبن السیات
چنانچہ اسی کی طرف اشارہ فرمایا حضرت نے ساتھ قول اپنے کے ت جاتے ہیں اُس فتنہ کو اور تقصیرات کو کہ انکے سبب سے کرتا ہے روزے اور نماز اور صدقہ اور امر
معروف اور نہی منکر کہ بندہ کرتا ہے پس کہا عمرؓ نے کہ نہیں مراد رکھتا میں یہ ف ع حضرت عمر نے جب پوچھا کہ کون تم میں سے یاد رکھتا ہے حدیث آنحضرت کی درباب فتنہ کے
اور یہ سوال محتمل تھا دو معنی پر ایک تو یہ کہ مراد فتنہ سے امتحان وآزمایش ہو باعتبار اولاد وغیرہ کے جیسے کہ بیچ قول اللہ تعالے کے ولنبلونکم بشیء من الخوف والجوع الخ
اور دوسرے یہ کہ مراد ہو اُس سے واقع ہونا قتال کا اور تھا سوال حضرت عمرؓ کا دوسری شق سے اور حذیفہ نے اول شق بیان کی پس اسپر فرمایا حضرت عمرؓ نے کہ میں یہ مراد
نہیں رکھتا اس سوال میں ت نہیں مراد رکھتا میں اس فتنہ سے مگر وہ فتنہ کہ موج مارتا ہے مانند موج دریا کے ف ح یعنے مراد میری فتنہ سے قتل وقتال اور لڑائیاں ہیں
کہ گھیر لیں اور شایع ہو شر ومحنت انکی لوگوں میں ت کہا حذیفہ نے کہ کہا میں نے عمرؓ سے کہ تمہیں کیا کام ہے اُس فتنہ سے اے امیر المومنین یعنے تمکو اس سے غم نہیں ہے اور
شر اُسکی تمکو نہیں پہنچیگی اور تم اُسکو نہیں پانے کے تحقیق درمیان تمہارے اور درمیان اُس فتنہ کے ایک دروازہ ہے بند ف ح بند دروازہ کنایہ ہے حضرت عمرؓ
کے وجود سے جیسے کہ اخیر حدیث میں تفسیر کی یعنے جب تک کہ وجود تمہارا درمیان میں ہے وہ فتنہ راہ نہیں پاویگا اور جب تم انمین سے اٹھ جاؤگے وہ فتنہ آویگا اور
راہ پاویگا ت کہا عمرؓ نے بطریق استفہام کے کہ پس توڑا جاویگا وہ دروازہ کہ فتنہ اُس سے آویگا یعنے بسبب شدت اور سختی اُسکی کے اور یا کھولا جاویگا ف ح یعنے
بسبب خفت ونرمی اُسکی کے فرق ہے درمیان ٹوٹنے دروازہ کے اور کھلنے کے جب ٹوٹ جاتا ہے تو راہ کھلجاتی ہے کوئی بند نہیں کرسکتا اور بعد کھلنے کے بند کرنا
ممکن ہے اور یہ مثال ہے کہ شباہت دی فتنہ کو ساتھ گھر کے کہ مقابل ہے امن کے گھر کے اور عمرؓ کی حیات کو ساتھ دروازہ بند کے اور انکی موت کو ساتھ کھلنے اُس دروازہ
کے پھر کنایہ کیا ساتھ توڑنے کے قتل سے اور ساتھ کھلنے کے موت سے یعنے جب عمرؓ سمجھے کہ دروازہ کنایہ ہے انکے وجود سے اور وہ یہاں سے اُٹھنے والا ہے پوچھا
کہ ساتھ قتل کے ہوگا یا ساتھ موت کے ت کہا حذیفہ نے کہ کہا میں نے نہیں کھولا جاویگا بلکہ توڑا جاویگا یعنے ایسا کہ علاج پذیر نہووے اور پھر بند کرنا اسکا ممکن

نہو کہا عمر نے کہ یہ یعنے دروازہ کہ جسکے وصف سے یہ ہے کہ توڑا جاویگا اور کھولا نہ جاویگا لائق تر ہے کہ نہ بند کیا جاوے کبھی کہا شقیق نے پس کہا ہمنے واسطے حذیفہ کے
کہ کیا تھے عمر جانتے کہ کون ہے دروازہ کہا حذیفہ نے ہاں جانتے تھے عمر اسکو جیسا کہ جانتے تھے کہ تحقیق ورے کل کی رات ہے ف ع یعنے بعلم الیقین ضروری جانتے تھے
جیسے کہ کل نہین ہوتی مگر پیچھے رات کے اور سوال جو کیا واسطے تحقیق حال کے کیا ت تحقیق مین نے بیان کی اُنسے حدیث کہ نہین اُسمین غلطیان کہا شقیق نے پس
ڈرے ہم اس سے کہ پوچھین حذیفہ سے کہ کون ہے مراد دروازہ سے پس کہا ہمنے مسروق سے کہ حاضر تھے وہان پوچھ حذیفہ سے پس پوچھا مسروق نے حذیفہ سے پس
کہا حذیفہ نے مراد دروازے سے عمر ہین یعنے روکنے والے فتنہ کے اصحاب واحباب سے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے (وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ فَتْحُ الْقُسْطُنْطِيْنِيَّةِ مَعَ قِيَامِ
السَّاعَةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ) اور روایت ہے انس سے کہ کہا اُسنے کہ فتح قسطنطنیہ کی قریب ہے قیامت کے نقل کی یہ ترمذی نے اور کہا کہ حدیث غریب ہے

بَابُ اَشْرَاطِ السَّاعَةِ باب ہے بیچ بیان علامتون قیامت کے ف ع شرط ساتھ جزم رے کے ایک چیز کو ساتھ ایک چیز کے وابستہ کرنا جیسے کہ کہین اگر ایسا ہو تو ایسا
ہو اور اُسکی جمع شروط ہے اور شرط ساتھ زبر رے کے علامت اور نشان ایک چیز کے ہونیکا اور اسکی جمع اشراط ہے پس اشراط ساعت یعنی نشانیون قیامت کے
ہے اور ساعت کہتے ہین ایک جز کو اجزا رشب وروز سے اور بمعنے وقت حاضر کے بھی آئی ہے قیامت گویا برپا ہوئی اُسکی کو ساعت کہتے ہین اسلیے کہ جب آتا ہے اسکا مبہم
ہے اور اسی ساعت مین ہونا اسکا محتمل اور منتظر ہے اور علما نے تفسیر کیا ہے اشراط ساعت کو ساتھ چھوٹے امور کے کہ واقع ہون پہلے قائم ہونے قیامت کے اور منکر ہون
انکے لوگ مانند جننے لونڈی کے مالک اپنے کو اور فخر کرینگے بیچ بنانے اونچے اونچے مکانون کے اور کثرت جہل اور زنا اور پینے شراب کے اور قلت مردون کی اور کثرت
عورتون کی اور ضایع کرنے امانت کے اور کثرت لڑائیون اور فتنون کی اور مانند انکے کہ اس باب مین مذکور ہین وجہ تفسیر اشراط کی ساتھ اس معنی کے یہ ہے کہ بڑی علامتیں
کہ متصل قیامت کے واقع ہونگی اور باب آیندہ مین مذکور ہین وہ اور ہین اور کہتے ہین عالم کہ شرط لغت مین بمعنی اول شے اور زوال مال اور چھوٹے مال کے بھی آیا ہے
اور باعث لوگون کے انکار کرنیکا انسے یہ ہے کہ یہ امور عالم مین ہمیشہ واقع ہین پس انکی علامت ہونیکا قیام قیامت پر انکار کرینگے اور یہ چیزین جو علامت ہین مراد
یہ ہے کہ بہت واقع ہونا اور پھیلنا انکا علامت ہے نہ مطلق و لیکن اس باب مین امام مہدی کے بھی نکلنے کو ذکر کیا ہے اور نکلنا انکا ساتھ عیسی اور دجال کے ہوگا کہ قریب
قیامت کے ظہور کرینگے اسکا جواب یہ ہے کہ ذکر مہدی کا بیان بتقریب ذکر لڑائیون اور فتنہ کے ہے اور تتمہ اس کلام کا باب آیندہ مین آئیگا انشاء اللہ تعالی اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

فصل پہلی (عَنْ اَنَسٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ مِنْ اَشْرَاطِ السَّاعَةِ اَنْ يُّرْفَعَ الْعِلْمُ وَيَكْثُرَ الْجَهْلُ وَيَكْثُرَ الزِّنَا وَيَكْثُرَ شُرْبُ الْخَمْرِ وَيَقِلَّ الرِّجَالُ
وَيَكْثُرَ النِّسَاءُ حَتّٰى يَكُوْنَ لِخَمْسِيْنَ امْرَاَةً الْقَيِّمُ الْوَاحِدُ وَفِيْ رِوَايَةٍ يَقِلُّ الْعِلْمُ وَيَظْهَرُ الْجَهْلُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ) روایت ہے انس سے کہ کہا اُسنے سنا مین نے رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے تحقیق نشانیون قیامت کی سے یہ ہے کہ اُٹھایا جاویگا علم یعنے بسبب اُٹھ جانے علما کے یا بسبب کم رتبہ ہوتے اُنکے کے نزدیک امرا کے
اور بہت ہوگا جہل یعنے بسبب غلبہ نادانون کے اور بہت ہوگا زنا یعنے بسبب کمی حیا کے اور بہت ہوگا پینا شراب کا ف ع پس بہت شراب خوری باعث ہوگی بہت
سے فسادون کی بیچ بلاد وعباد کے ت اور کم ہونگے مرد کہ جنسے انتظام عالم ہے اور بہت ہونگی عورتین ف ت کہ جنسے نہین سرانجام پاتے ہین امور ضروری بلکہ ہونا
انکا باعث ہوتا ہے کثرت غم وہم کا اور حاصل کرنے دینار ودرہم کا ت یہان تک کہ ہوگا واسطے پچاس عورتون کے ایک مرد خبرگیری کرنے والا ف ع نہین یہ مراد
ہے کہ پچاس عورتین بیویان ایک مرد کی ہونگی بلکہ یہ مراد ہے کہ مائین اور دادیان اور بہنین اور پھپیان اور خالائین اور بیبیان وغیرہ انکی متعلق ایک مرد کے ہونگی کہ خبر
گیران انکا ہوگا ت اور ایک روایت مین بجاے یرفع العلم ویکثر الجہل کے یہ عبارت آئی ہے کہ کم ہوگا علم اور پیدا ہوگا جہل نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے (وَعَنْ
جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ بَيْنَ يَدَيِ السَّاعَةِ كَذَّابِيْنَ فَاحْذَرُوْهُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہے جابر بن سمرہ سے کہ کہا سنا مین نے
نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے فرماتے تھے تحقیق پیدا ہونگے پہلے آنے قیامت کے جھوٹے پس پرہیز کرو انکے شر سے نقل کی یہ مسلم نے ف ع مراد جھوٹون سے یا تو وہ
ہین کہ حدیثین جھوٹی بنا دینگے اور یا وہ کہ دعوی پیغمبری کا کرینگے اور یا وہ کہ بدعتین نکالینگے اور خواہشین فاسدہ اور اپنے اعتقادات باطلہ کو صحابہ اور اگلے بزرگون

کی طرف نسبت کرینگے اور گمان کرینگے کہ طریقہ حق اور راہ سنت کی یہی ہے نعوذ باللہ من ذالک اور کہا ابن ملک نے شرح مشارق میں کہ جملہ فاحذروہم نہیں مذکور ہے صحیح مسلم میں ولیکن آیا ہے بعضی روایتوں غیر اسکی میں اور بعضوں نے کہا کہ یہ قول جابر کا ہے انتہی اور جامع میں مانند لفظ مشکوۃ کے ہے بعینہ اور کہا روایت کیا اسکو احمد اور مسلم نے جابر بن سمرہ سے (وعن ابی ہریرۃ قال بینما النبی صلی اللہ علیہ وسلم یحدث اذ جاء اعرابی فقال متی الساعۃ قال اذا ضیعت الامانۃ فانتظر الساعۃ قال کیف اضاعتہا قال اذا وسد الامر الی غیر اہلہ فانتظر الساعۃ رواہ البخاری) اور روایت ہے ابوہریرہ سے کہا ابوہریرہ نے اسوقت کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم باتین کرتے تھے یعنے کسی امر میں صحابہ سے کہ ناگہان آیا ایک گنوار اور کہا کہ کب ہوگی قیامت فرمایا کہ جسوقت ضایع کیجاویگی امانت پس منتظر رہ قیامت کا ف مراد امانت سے یا تو تکلیفین شرع کی اور احکام دین کے ہیں جیسے کہ اللہ تعالے نے فرمایا انا عرضنا الامانۃ الخ یا حق لوگون کے اور امانتیں انکی اور مراد یہ ہے کہ تعین اسکے وقت کا سوائے عالم الغیوب کے کوئی نہیں جانتا اور کسی کو اسکی راہ نہیں بتائی لیکن علامتیں کہ پہلے اسکے وجود میں آوینگی اور نشانی اسکے قرب کی ہونگی مقرر کی ہیں از انجملہ ایک علامت اسکی ضایع کرنا امانت کا ہے کہ امانتوں میں لوگ خیانت کرینگے ت کہا اعرابی نے کہ کس طرح ہوگا ضایع کرنا امانت کا اور کسوقت میں ہوگا فرمایا جسوقت کہ سونپا جاویگا امر سلطنت یا امارت یا حکومت کا طرف نا اہل کے پس منتظر رہ قیامت کا نقل کی یہ بخاری نے ف مراد نا اہل سے وہ کہ جنمین نہیں پائی جاتی ہین شرطین استحقاق کی مانند عورتوں اور لڑکوں اور جاہلوں اور فاسقوں اور بخیلوں اور نامردوں کے اور اسکے کہ نہو قریشی اگرچہ ہو نسل سلاطین سے اور یہ ہے خلیفہ کے حق میں اور قیاس کر اسپر تمام صاحبان امر و شان اور ارباب مناصب کو قسم تدریس اور تقوی اور امانت اور خطابت اور مانند انکے سے پس جب کلام دین و دنیا کا نا اہل کے ہاتھ پڑیگا تو بالضرور درستی امور کی جاتی رہیگی اور فساد پیدا ہوگا اور حقوق ضایع ہونگے اور لفظ وسد ساتھ صیغہ مجہول کے تشدید سین اور تخفیف اسکی سے وسادہ سے ہے معنے تکیہ کے اور جسکو کہ کوئی کام سونپا جاتا ہے گویا وہ کام تکیہ اسکا کیا گیا (وعنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تقوم الساعۃ حتی یکثر المال ویفیض حتی یخرج الرجل زکوۃ مالہ فلا یجد احدا یقبلہا منہ وحتی تعود ارض العرب مروجا وانہارا رواہ مسلم وفی روایۃ لہ قال تبلغ المساکن اہاب او یہاب) اور روایت ہے اسی ابوہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہیں قائم ہوگی قیامت یہان تک کہ کثرت سے ہوگا مال اور بہت ہوگا ف یہ عطف تفسیری ہے یعنے بہیگا اور جاری ہوگا بسبب کثرت اپنی کے ہر جانب سے مانند نالہ کے تا کہ بہت میل کرے خلق اسکی طرف ت یہان تک کہ نکالیگا شخص زکوۃ اپنے مال کی پس نہ پاویگا کسی کو کہ قبول کرے اسکو اس سے یعنے بسبب کثرت مال کے اور کم ہونے رغبت کے اسکی طرف بسبب تشویش حال کے اور یہانتک کہ ہو جاوے زمین عرب کی سبزہ اور باغ و بہار اور نہروں والی نقل کی یہ مسلم نے ف اور روایت مسلم کے یون ہے کہ فرمایا پہونچیگی عمارت اور آبادی اہاب یا یہاب تک ف اہاب ساتھ زیر ہمزہ کے اور زیر ب کے اور یہاب ساتھ زیری کے اور ایک نسخہ صحیحہ میں ساتھ زبری کے اور یہ دونوں موضع ہین قریب مدینہ کے اور لفظ او تنویع کے لیے ہے اور مراد کثرت عمارت مدینہ اور گرد و نواح اسکے کی ہے اور حضرت شیخ نے لکھا ہے کہ اہاب ساتھ زبر ہمزہ کے بروزن سحاب کے کذا فی القاموس نام ایک موضع کا ہے چند کوس مدینہ سے اور لفظ اہاب کو ساتھ زیر کے بھی پڑھا ہے (وعن جابر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یکون فی آخر الزمان خلیفۃ یقسم المال ولا یعدہ وفی روایۃ یکون فی آخر امتی خلیفۃ یحثی المال حثیا ولا یعدہ عدا رواہ مسلم) اور روایت ہے جابر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ ہوگا اخیر زمانے میں ایک خلیفہ یعنے سلطان برحق کہا بعضوں نے کہ مراد اس سے امام مہدی ہیں تقسیم کریگا مال یعنے مستحقوں کو خوب دیگا اور جمع نہیں کریگا اسکو مانند سلاطین زمانہ ہمارے کے اور نہ گنیگا اسکو یعنے بہت دیگا بیشمار اور ایک روایت میں ہے کہ فرمایا ہوگا بیچ آخر امت میری کے ایک خلیفہ دیگا مال لپین بھر بھر کر اور نہ گنیگا اسکو گننا نقل کی یہ مسلم نے ف یعنے بسبب کثرت اموال اور غنائم اور فتوحات کے اور سخاوت نفس اپنے کے لپین بھر بھر کر دیگا (وعن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوشک الفرات ان یحسر عن کنز من ذہب فمن حضر فلا یأخذ منہ شیئا متفق علیہ) اور روایت ہے ابوہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے قریب ہے کہ فرات کھلجاویگا گنج سونے کی سے ف یعنے پانی فرات کا خشک ہو جائیگا اور اسکے نیچے سے گنج سونے کا نکلیگا

اور فرات نام کوفہ کی نہر کا ہے پس جو کوئی کہ حاضر ہو وہاں چاہیے کہ نہ لے اُس سے کچھ نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف ح اسلیے کہ لینا اسکا باعث تنازع
اور تقاتل کا ہے جیسا کہ حدیث آیندہ میں آتا ہے اور بعضوں نے کہا اسلیے نہ لے کہ لینا اُس گنج سے بخاصیت موجب اُترنے آفات و بلیات کا ہے اور وہ ایک نشانی ہے
نشانیوں قدرت الٰہی سے اور بعضوں نے کہا اس سبب سے کہ وہ مال مغضوب اور مکروہ ہے مثل مال قارون کے پس انتفاع اُس سے حرام ہوگا (وَعَنْهُ قَالَ قَالَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى يَحْسِرَ الْفُرَاتُ عَنْ جَبَلٍ مِنْ ذَهَبٍ يَقْتَتِلُ النَّاسُ عَلَيْهِ فَيُقْتَلُ مِنْ كُلِّ مِائَةٍ تِسْعَةٌ وَتِسْعُوْنَ وَيَقُوْلُ كُلُّ رَجُلٍ مِنْهُمْ لَعَلِّيْ
اَكُوْنُ الَّذِيْ اَنْجُوْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہے اسی ابو ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ نہیں قائم ہوگی قیامت یہاں تک کہ کھلجاویگی فرات
پہاڑ سونے کے سے ف ع ظاہر یہ ہے کہ قضیہ متحد ہے اور روایت متعدد ہے پس معنی یہ ہونگے کہ کھلجاویگی فرات گنج عظیم سے کہ مقدار پہاڑ کے ہوگا سونے سے اور احتمال ہے کہ
کہ ہووے غیر اول کی اور ہو پہاڑ کان سونے کی ت لڑینگے لوگ اُس پر یعنے اُسکے حاصل کرنے اور لینے پر پس مارے جاوینگے ہر سو میں سے ننانوے ۹۹ اور کہیگا ہر شخص انمین
سے شاید کہ میں ہوں وہ شخص کہ نجات پاؤں نقل کی یہ مسلم نے ف یعنے ہر شخص امید کریگا کہ میں نجات پاؤنگا اور مال لونگا اس توقع پر لڑینگے اور مارے جاوینگے
(وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَقِيْءُ الْاَرْضُ اَفْلَاذَ كَبِدِهَا اَمْثَالَ الْاُسْطُوَانِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ فَيَجِيْءُ الْقَاتِلُ فَيَقُوْلُ فِيْ هٰذَا قَتَلْتُ وَيَجِيْءُ الْقَاطِعُ
فَيَقُوْلُ فِيْ هٰذَا قَطَعْتُ رَحِمِيْ وَيَجِيْءُ السَّارِقُ فَيَقُوْلُ فِيْ هٰذَا قُطِعَتْ يَدِيْ ثُمَّ يَدَعُوْنَهُ فَلَا يَاْخُذُوْنَ مِنْهُ شَيْئًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہے اسی ابو ہریرہ سے کہ کہا
فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ باہر ڈالیگی زمین ٹکڑے جگر اپنے کے ف ت یعنے گنج مدفون اور افلاذ ساتھ زبر ہمزہ کے جمع فلذہ کی ہے ساتھ زبر ف کے اور
ذال کے آخر میں معنے ٹکڑے کٹے ہوئے کے طول میں اور قاموس میں ہے کہ فلذ ساتھ زیر کے جگر اونٹ کا اور فلذہ ساتھ ت کے ٹکڑا جگر کا اور سونے اور چاندی
اور گوشت کا اور زمین کی چیزوں کو تعبیر کیا ساتھ ٹکڑوں جگر کے اسلیے کہ وہ خلاصہ میں کے ہیں جیسے کہ جگر خلاصہ اونٹ کا ہے اور وہ محبوب تر ہیں جیسے کہ جگر محبوب تر ہے انکے
چیزوں میں کہ پیٹ میں ہیں پس معنے یہ ہیں کہ ظاہر کریگی اور نکالڈالے گی زمین خزانوں وغیرہ کو اپنے پیٹ میں سے طرف پیٹھ اپنی کے ت مانند ستونوں کے سونے
اور روپے سے پس آویگا وہ شخص کہ مار ڈالا ہوگا اُسنے لوگوں کو واسطے مال کے پس کہے گا بیچ طلب کرنے اسکے کے قتل کیا میں نے لوگوں کو اور آویگا کاٹنے والا
ناتے کا یعنے باز رکھنے والا سلوک و احسان کا اپنوں سے پس کہے گا واسطے اسی مال کے کاٹا میں نے حق ناتے داروں اپنے کا اور آویگا چور پس کہے گا بیچ
اسکے کے کاٹا گیا ہاتھ میرا ف ح یعنے یہ مال ایسی چیز ہے کہ بیچ محبت اور خواہش اسکی کے یہ گناہ کیے میں نے اور تحقیق دیکھیں میں نے اور کچھ کام نہیں آتا اور حاجت
نہیں رکھتے ہم ت پھر چھوڑ دینگے اُس مال کو کہ زمین سے نکلا ہوگا پس نہیں لینگے اُس سے کچھ نقل کی یہ مسلم نے (وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَا تَذْهَبُ الدُّنْيَا حَتّٰى يَمُرَّ الرَّجُلُ عَلَى الْقَبْرِ فَيَتَمَرَّغُ عَلَيْهِ وَيَقُوْلُ يَا لَيْتَنِيْ كُنْتُ مَكَانَ صَاحِبِ هٰذَا الْقَبْرِ وَلَيْسَ بِهِ الدِّيْنُ اِلَّا الْبَلَاءُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ) اور روایت ہے
اسی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم اُس ذات کی کہ جان میری اُسکے ہاتھ میں ہے نہیں جاویگی اور نہیں فانی ہوگی دنیا یہاں تک کہ گذریگا مرد قبر پر پس
لوٹیگا اُسپر اور کہیگا اے کاش کے ہوتا میں جگہ اس قبر والے کے اور نہیں اُسکو یہ دین مگر بلا نقل کی یہ مسلم نے ف ح اس عبارت کے دو معنی کہے ہیں علما نے ایک تو یہ کہ
مراد دین سے عادۃ ہے اور دین بمعنے عادۃ کے بھی آیا ہے پس معنے یہ ہونگے کہ لوٹیگا وہ مرد اور آرزو کریگا قبر پر اور نہیں ہے لوٹنا اور آرزو کرنی اُسکی عادت اور نہیں
ہوگی باعث اُسکو لوٹنے پر مگر بلا اور فتنہ کہ گرفتار اوسمیں ہوگا اور دوسرے یہ کہ دین بمعنی مشہور کے ہے اور معنی اسکے یہ کہ نہیں ہوگا وہ لوٹنا اور آرزو کرنی بسبب امر
اور فتنہ کے کہ پہونچا ہو اُسکو دین میں بلکہ بسبب بلا اور مشقت کے کہ دنیا کے سبب سے پہونچی ہوگی اور یہ ہو سکتا ہے کہ معنے یہ ہوں کہ اُسوقت میں کہ لوٹیگا
قبر پر اور آرزو کریگا موت کی کچھ دین میں سے اُسکے ساتھ نرہا ہوگا اور دین بسبب فتنہ اور بلا کے جاتا رہا ہوگا اور نرہا ہوگا اُسکے پاس مگر یہی فتنہ اور بلا واللہ اعلم
(وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى تَخْرُجَ نَارٌ مِنْ اَرْضِ الْحِجَازِ تُضِيْءُ اَعْنَاقَ الْاِبِلِ بِبُصْرٰى مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ) اور روایت ہے اسی سے
کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہیں قائم ہوگی قیامت یہانتک کہ نکلے گی آگ زمین حجاز سے روشن کردیگی گردنیں اونٹوں کی بصرہ میں

نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف ع بصرہ ساتھ پیش ب اور جزم صاد کے شہر ہی شہروں شام سے اُس میں اور دمشق میں مسافت قریب تین منزل کے ہے اور حجاز نام ہے مکہ اور مدینہ اور گرد و نواح انکے کا اور اخبار صحیح ظہور اس آگ کے حد تواتر کو پہونچی ہیں اور غالب ظہور اسکا مدینہ منورہ مین تھا اور پروردگار تعالی نے برکت حضرت سید کائنات علیہ افضل الصلوۃ واکمل التحیات کے اُس شہر والون کو اُسکی آفت سے بچایا اور ہوا ظہور اُسکا سنہ چھ سو پچاس مین روز جمعہ تیسری جمادی الآخر کی سے ونوں اتوار ستائیسوین رجب تک کہ سب باون روز ہوئے اور پہونچا اُسکا جانب حجاز سے تھا مانند ایک شہر بڑے کے کہ اُسکے اندر قلعہ ہو یا برج اور کنگورے گویا کہ ایک جماعت آدمیون کی ہے کہ اُسکو کھینچے ہین جس پہاڑ پر کہ پہونچتی تھی خاک کر دیتی تھی اور مانند شیشہ کے پگھلا دیتی تھی اور مانند رعد کے فریاد کرتی تھی اور مانند دریا کے جوش مارتی تھی اور گویا اُسکے اندر سے ندیان سرخ اور نیلی نکلتی تھین اور قریب مدینہ مطہرہ کے پہونچی اور باوجود اسکے ہوا ٹھنڈی اُس سے طرف مدینہ کے آتی تھی اور لکھا ہے علما نے کہ اُس آگ کی روشنی اطراف اُن جنگلون مین پھیل گئی تھی اور حرم نبوی اور تمام گھرون مدینہ کے مین مانند روشنی آفتاب کے تھی اور لوگ راتون کو اُسکی روشنی مین کام کرتے تھے اور روشنی آفتاب اور چاندنی کی ان ایام مین معطل اور مدہم ہو گئی تھی اور بعضے اہل مکہ معظمہ نے روشنی اُس آگ کی یمامہ اور بصرے مین دیکھی اور عجائب احوال اُس آگ کے سے یہ تھا کہ پتھرون کو جلاتی تھی اور درختون کو اُس سے کچھ اثر و آسیب نہ پہونچتا تھا اور کہتے ہین کہ جنگل مین ایک پتھر بڑا تھا کہ آدھا اُسکا داخل حرم مدینہ مین تھا اور آدھا خارج خارج کو آگ نے جلا دیا تھا اور جب نصف داخل پر پہونچے تو بجھ گئی پس مدینہ مقدسہ والون نے عاجزی و زاری کرنی شروع کی اور حقوق حق والون کے ادا کیے اور رشد دینا اور آزاد کرنا بردون کا شروع کیا اور شب جمعہ مین تمام اہل مدینہ حتی کہ عورتین اور لڑکے بھی حرم شریف مین رات کو رہے اور گرد حجرہ شریفہ کے ننگے سر عاجزی و زاری کی پروردگار تعالے نے منہ آگ کا جانب شمال کے پھیر کر اُس شہر عظیم کو اُس آفت سے نجات دی اور اسی سال مین وقایع غریبہ اطراف عالم مین حادث ہوئی اور بیچ اول سال دوسرے کے بیچ بغداد اور اطراف عالم کے آگ لڑائی اور فتنہ کی بھڑکی جیسے کہ گذرا بیان اُسکا (وَعَنْ أَنَسٍ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَوَّلُ أَشْرَاطِ السَّاعَةِ نَارٌ تَحْشُرُ النَّاسَ مِنَ الْمَشْرِقِ إِلَى الْمَغْرِبِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ) اور روایت انس سے کہ تحقیق رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اول علامتون قیامت کی سے آگ ہوگی کہ ہانکے گی لوگون کو مشرق سے طرف مغرب کے نقل کی یہ بخاری نے ف ع مراد یہ ہے کہ جو علامتیں متصل مین قیامت کے اُنمین اول یہ ہوگی والا وہ آگ حجاز کی کہ بیان اُسکا گذرا پہلے اس آگ سے تھی پس یہ پہلے کیونکر ہو واللہ اعلم الفصل الثانی فصل دوسری (عَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى يَتَقَارَبَ الزَّمَانُ فَتَكُونَ السَّنَةُ كَالشَّهْرِ وَالشَّهْرُ كَالْجُمُعَةِ وَتَكُونَ الْجُمُعَةُ كَالْيَوْمِ وَيَكُونَ الْيَوْمُ كَالسَّاعَةِ وَتَكُونَ السَّاعَةُ كَالضَّرْمَةِ بِالنَّارِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ) روایت ہے انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہین قائم ہوگی قیامت یہان تک کہ قریب ایک دوسرے کے ہونگے اور جلدی گذرینگے اجزا زمانے کے تفسیر اسکی یہ ہے پس یہ ہوگا اور گذریگا برس مانند مہینے کے ف ع یعنے برکت زمانے کی کم ہو جاویگی اور فائدہ اسکا جاتا رہیگا یا یہ کہ بسبب کثرت فکرون اور مشغول ہونے دلون کے بڑے بڑے فتنون مین اور آنے شدائد و محنتون کے نہین جانینگے کہ کیونکر گذرگئے رات دن اور کہا خطابی نے کہ یہ ہوگا حضرت عیسی اور امام مہدی کے زمانہ مین ت اور ہوگا مہینا مانند ہفتہ کے اور ہوگا ہفتہ مانند دن کے اور ہوگا دن مانند ساعت کے یعنے ساعت عرفیہ نجومیہ کے کہ ایک گھنٹہ ہے اور ہوگی ساعت مانند زمانہ ایک شعلہ اٹھنے آگ کے نقل کی یہ ترمذی نے ف جب آگ بھڑکتی ہے شعلہ اُسکا جلدی سے بجھ جاتا ہے (وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ حَوَالَةَ قَالَ بَعَثَنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِنَغْنَمَ عَلَى أَقْدَامِنَا فَرَجَعْنَا فَلَمْ نَغْنَمْ شَيْئًا وَعَرَفَ الْجُهْدَ فِي وُجُوهِنَا فَقَامَ فِينَا فَقَالَ اللَّهُمَّ لَا تَكِلْهُمْ إِلَيَّ فَأَضْعُفَ عَنْهُمْ وَلَا تَكِلْهُمْ إِلَى أَنْفُسِهِمْ فَيَعْجِزُوا عَنْهَا وَلَا تَكِلْهُمْ إِلَى النَّاسِ فَيَسْتَأْثِرُوا عَلَيْهِمْ ثُمَّ وَضَعَ يَدَهُ عَلَى رَأْسِي ثُمَّ قَالَ يَا ابْنَ حَوَالَةَ إِذَا رَأَيْتَ الْخِلَافَةَ قَدْ نَزَلَتِ الْأَرْضَ الْمُقَدَّسَةَ فَقَدْ دَنَتِ الزَّلَازِلُ وَالْبَلَابِلُ وَالْأُمُورُ الْعِظَامُ وَالسَّاعَةُ يَوْمَئِذٍ أَقْرَبُ مِنَ النَّاسِ مِنْ يَدِي هَذِهِ مِنْ رَأْسِكَ) اور روایت ہے عبداللہ بن حوالہ سے کہ کہا بھیجا ہمکو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جہاد کرنے کے لیے تاکہ غنیمت پاوین ہم ف ع اور کچھ جنس مال سے حاصل کرین غالبا وہ قوم محتاج و مشقت مین تھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چاہا کہ کچھ اپنے لیے پیدا کرین کہ موجب دفع احتیاج کا ہو اور اسی لیے ذکر غزا کا

